بکاول۔ ف۔ باورچی۔ داروغہ باورچیخانہ۔
بکتاش۔ ت۔ نام بادشاہ خوارزم کا۔
اور بعضون نے کہا ہو کہ یہ لفظ بگتاش ہی
بگ مخفف بیگ بمعنی مالک وصاحب کا اور
تاش بمعنی غلام یعنی صاحب مالک غلام۔
بکتر۔ ف۔ ایک قسم زرہ کی جو بروقت
جنگ پہنتے ہین۔
بکر۔ ع۔ دوشیزہ۔ کنواری عورت۔ اول
ہر چیز کا۔ وہ کام جسکے مثل پہلے نہ ہوا ہو۔
اور بمعنی نازک ولطیف بھی آیا ہو مگر مجازاً
اور باکرہ بمعنی زن دوشیزہ غلط ہو صحیح بکر بدون
الف ہو الف کی زیادتی عوام کی ایجاد ہو۔
بکر۔ ع۔ جوان اونٹ۔ نام قبیلہ۔ نام ملک
بکرہ۔ ع۔ بامداد۔ صبح کا وقت
بکران۔ ف۔ تہ دیگی۔ جو کھانا دیگ کی تہ
مین بریان ہوتا ہو۔ ہندی کھرچن۔
بکر پوشیدہ رزی۔ ف۔ کنایہ شراب سے
بکر نگاہ۔ ف۔ وہ معشوق جسنے ابھی لڑائی
نہ سیکھی ہو۔
بکرہ۔ ع۔ بامداد۔ صبح۔
بکرہ۔ ع۔ کنوین کی چرخی۔
بکم۔ ع۔ جمع ابکم کی۔ گونگے لوگ جو بول نہین سکتے
بکم۔ ع۔ گنگی۔ گونگاپن۔
بکنک۔ ف۔ حیوان جسکی دم کٹی ہو۔
بکور۔ ع۔ صبح سویرے اٹھنا۔

بکہ۔ ع۔ مکہ معظمہ کا قدیم نام۔
بگ۔ ف۔ غوک۔ مینڈک۔
بگرورفت۔ ف۔ خراب اور تباہ ہوا۔
بگرد ہست۔ ف۔ خراب اور تباہ ہو۔
بگلر۔ ت۔ امیر۔ بزرگ۔
بگلربگ۔ ت۔ خان خانان۔ امیرالامرا۔

## فصل با مع لام

بل۔ ع۔ بلکہ۔
بلا۔ ع۔ بپت۔ مصیبت۔ دکھ۔
بلاتحاشا۔ ع۔ آخر مین الف لکھنا یہ تصرف
فارسیونکا ہو اصل مین بے تحاشی تھا۔
پس بلاتحاشا کے معنی بے درنگ۔ فوراً سیوقت
بلاد۔ ع۔ جمع بلد بمعنی شہر کی۔
بلادت۔ ع۔ بیوقوفی۔ کند ذہنی۔
بلادر۔ ع۔ پھل ایک درخت کا ہندی بھلاوان
بلاغ۔ ع۔ پہونچانا۔
بلاغت۔ ع۔ حسب موقع گفتگو کرنی۔
جیسا حال دیکھنا ویسی بات کرنی۔ جوان ہونا۔
بلاق۔ ت۔ پانیکا چشمہ۔ ناک کی نتھ۔
بلاکردن۔ ف۔ کام عجیب وغریب کرنا۔
بلاگردان۔ ع ف۔ تصدق کی ہوئی چیز۔
بلال۔ ع۔ نام صحابی اور موذن حضرت
رسول مقبول کا اور بلال قوم حبش سے تھے۔
بلاہت۔ ع۔ احمق پن۔ بیوقوفی۔ سادگی
بلبال۔ ع۔ اندوہ اور غم شدید۔

بلبان۔ ف۔ ایک باجہ کا نام ہو جس کو
منہ سے بجاتے ہین ہندی مین منہ چنگ۔
بلبل۔ ع۔ نام ایک پرند خوش الحان کا۔
بلبل آمل۔ ف۔ لقب طالب آملی کا کہ ایک
شاعر معتبر اور مشہور ہو۔
بلبل بوستان ما زاغ۔ ف۔ کنایہ حضرت
رسول مقبول علیہ السلام سے۔
بلبلہ۔ ف۔ وہ کوزہ جسمین دستگی اور ٹونٹی
دونون ہون۔ آواز صراحی جسکو قلقل
بھی کہتے ہین۔ مطلق صراحی۔
بلبلہ۔ ع۔ شدت اندوہ۔ وسواس
مصیبت پڑنا۔ آبلہ۔
بلخ۔ ع۔ نام ایک شہر کا خراسان مین۔
بلدان۔ ع۔ جمع بلد بمعنی شہر کی۔
بلد۔ ع۔ } نگر۔ شہر۔ بستی
بلدہ۔ ع۔ }
بلد۔ ف۔ رہبر۔ پیشوا۔
بلع۔ ع۔ کسی چیز کا نگل لینا۔
بلعم باعور۔ ع۔ بنی اسرائیل کے ایک عالم
کا نام جو مستجاب الدعوات تھا۔ شیطان کے
بہکانے سے اپنے موسیٰ علیہ السلام پر دعاے
بد کی جسکے سبب سے چالیس برس تک لشکر جنگل
مین تباہ رہا۔ آخر یوشع پیغمبر علیہ السلام کی
دعا سے یہان بلعم کا جاتا رہا اسکے باپکا نام باعورا
بلغا۔ ع۔ جمع بلیغ کی۔ عقلمند لوگ۔

بُلغار ۔ ع ۔ نام ایک شہر کا جسکو سکندر نے بنا کیا۔ اور ایک قسم کا چمڑا جسکو آدیم کہتے ہین
بُلغُور ۔ ف ۔ گیہون اور جو کا دلیا جسکو پکاکر کھاتے ہین۔
بَلغَہ ۔ ع ۔ جمع بالغ کی نوجوان لوگ۔
بِلقِیس ۔ ع ۔ نام زوجۂ حضرت سلیمانؑ جو بادشاہ اور ملکہ شہر سبا کی تھی اُسکی خبر ہُدہُد جانور نے آپکو پہونچائی تھی اور بعضے کہتے ہین کہ آپنے اپنی زوجہ نہین بنایا بلکہ اُسکا نکاح ملک تبع اصغر سے کردیا تھا جس سے اولاد بھی ہوئی
بَلَل ۔ ع ۔ نم۔ تری۔
بُلمہ ۔ ع ۔ دراز ریش جسکی داڑھی لمبی ہو۔
بُلَند ۔ ف ۔ اونچا۔ دراز۔ بزرگ۔
بلند شنیدن ۔ ف ۔ اونچا سُننا۔
بلند کشادن گام ۔ ف ۔ ادا کرنا مدعا کا۔
بلند گاہ ۔ ف ۔ دُشوار گزار مقام۔
بلندی و پستی ۔ ف ۔ آسمان و زمین۔
بَلوا ۔ ع ۔ سختی۔ بلا۔ مصیبت۔ زحمت۔
بِلّور ۔ ع ۔ ایک پتھر ہی صاف۔ شفاف اور بلور بہ تخفیف بھی آیا ہی۔
بَلّوط ۔ ع ۔ نام ہی ایک درخت کا جسکی چھال سے چمڑا رنگا جاتا ہی۔ ہندی سیتا سپاری۔
بُلُوغ ۔ ع ۔ پہونچنا۔ بالغ ہونا۔ جوانی کو پہونچنا
بُلہ ۔ ع ۔ جمع ابلہ بمعنی احمق۔ بیوقوف۔
بَلے ۔ ف ۔ ہان۔ ہان صاحب۔ ہان جی

بَلِیّات ۔ ع ۔ جمع بلا کی مصیبتین۔
بَلِیَّت ۔ ع ۔ } آزار۔ رنج۔ سختی۔
بَلِیّہ ۔ ع ۔ }
بَلید ۔ ع ۔ کُند ذہن آدمی۔ کم سمجھ۔
بَلِیغ ۔ ع ۔ جو حسب حال گفتگو کرے جسکی زبان بہت فصیح ہو۔
بَلِیناس ۔ ی ۔ نام ایک حکیم کا جو مصاحب سکندر کا تھا اور اُسکو علم سحر بھی یاد تھا۔

## فصل با ۔ مع میم

بَم ۔ ف ۔ آواز راگ کی جو اونچی ہوا ور بلند آواز نقارے کی۔ مقابل زیر کے کہ یہ باریک آواز ہوتی ہی۔ اور بمعنی سرچنگ یعنی بڑے زور سے ڈھول کسی کے سرپہ مارنا۔
بُجگُرد ۔ ف ۔ تُرت۔ فوراً۔

## فصل با ۔ مع نون

بِن ۔ ع ۔ بیٹا۔ ولد۔
بُن ۔ ف ۔ جڑ درخت کی۔ درخت۔ اور انتہا کسی چیز کی۔ اور ایک تخم ہی جسکو قہوہ کہتے ہین۔ اور کھیتی۔
بِنا ۔ ع ۔ عمارت۔ نیو عمارت کی۔
بَنّا ۔ ع ۔ بہت بنا کرنیوالا۔ معمار۔
بَنات ۔ ع ۔ جمع بنت کی بیٹیان۔ لڑکیان
بَنات النَّعش ۔ ع ۔ سات ستارے ہین قریب اُتر کے قطب کے چار کو نعش کہتے ہین اور تین کو بنات۔

بِنا بَر ۔ ف ۔ اسلیے۔ اسی سبب۔
بِنا بآب رسانیدن ۔ ف ۔ کنایہ عمارت کے نہایت مستحکم کرنے سے۔ وجہ اسکی ظاہر ہی کہ نیو کو پانی نکلنے کی جگہ تک پہونچانا۔ اور کنایہ خرابی عمارت سے بھی ہی۔ یہ بھی ظاہر ہی کہ پانی مرنے سے عمارت گرجاتی ہی۔
بَنادِر ۔ ع ۔ جمع بندر کی۔ منڈیان سوداگرون کے جمع ہونیکی دریا کے کنارے۔
بَنادِیق ۔ ع ۔ جمع بُندُدق کی۔
بُنا گوش ۔ ف ۔ کان کی لو۔
بنامِ ایزد ۔ ف ۔ } یعنے بنام خدا۔ اور
بنامیزد ۔ ف ۔ } یہ کلمہ وقت تعجب کے اور واسطے دفع چشم زخم کے اور بمقام قسم کے استعمال کرتے ہین اور اسکی املا دونون طرح درست ہے
بَنان ۔ ع ۔ اُنگلیونکی پورین۔
بَنّایان ۔ ف ۔ بہت سے معمار۔
بِنت ۔ ع ۔ بیٹی۔ لڑکی۔
بنتُ العِنَب ۔ ف ۔ } شراب اسلیے کہ
بنتُ الکَرم ۔ ف ۔ } عنب اور کرم انگور کو کہتے ہین اور عرب و فارس مین انگور ہی کی شراب بنتی ہی اور عمدہ بھی ہوتی ہی
بَنج ۔ ع ۔ درخت خراسانی اجوائن کا اور اسکے تخم یعنی اجوائن کو بُرُز البنج کہتے ہین۔ اس بنگ یعنی بھنگ کا مُعرّب نہین ہی جسکو پیسکر پینے سے نشہ ہوتا ہی اسلیے کہ اس بھنگ کو

فقیہ اور طبیب دونون قسب کہتے ہین۔
بَنْدْ۔ ف۔ قید۔ فکر۔ تدبیر۔ فریب۔ حیلہ
بدن کا جوڑ۔ بندھن کشتی کا داؤ۔ زنجیر
قفل۔ قبا کا بند۔ دوال شمشیر۔ پانی کی
روک۔ گھوڑے کی رسی۔ عہد۔ پیمان
غم۔ رنج۔ کاغذ کا ناؤ۔ توقع۔ لالچ۔ بیل
کی جوڑی جو گاڑی وغیرہ مین جوتی جائے
نام ایک ولایت کا۔
بَنْد از دہان باز کردن۔ ف۔ فریاد کرنا
کسی سے اپنی مدد کے لیے استغاثہ کرنا۔
بَنْد بستن۔ ف۔ توقع اور طمع رکھنا۔
بَنْدَر۔ ع۔ سوداگری کی جگہ دریا کے کنارے
بُنْدُق۔ ع۔ مٹی کا غلہ جو غلیل مین رکھکر
مارتے ہین۔ اور مشہور میوہ جس کو فندق
کہتے ہین۔ اور یہ ولایتی میوہ ہی سرخ رنگ
برابر بیر کے مشابہ انگلی کے پورے کے۔
بَنْد کشادن کام۔ ف۔ ادا کرنا مقصد کا
بَنْدَگی۔ ف۔ خدمت کرنی۔ تابعداری
کرنی۔ غلامی۔ سلام کرنا۔
بَنْدَن۔ ف۔ باندھنا۔
بَنْدہ۔ ف۔ غلام۔ داس۔ تابعدار۔
بَنْدِی۔ ف۔ قیدی۔ گرفتار۔
بَنَفْش۔ ف۔ کبود رنگ۔ نیلگون۔
بَنَفْشہ رختن۔ ف۔ مراد سیاہی۔
بُنگران۔ ف۔ اُن چاولونکو کہتے ہین جو
دیگ کی تہ مین بریان ہوجاتے ہین ہندی کھرچن
بَنْگ۔ ف۔ بھنگ۔ ملک بنگالہ۔
بُنگاہ۔ ف۔ } مکان۔ اور جہان پر نقد
بُنْگَہ۔ ف۔ } اور جنس رکھتے ہین۔
بَنْگَش۔ ف۔ ایک ملک ہی قریب کشمیر کے
اور وہان کے باشندونکو بھی بنگش کہتے ہین
بُنگہ تیر۔ ف۔ کنایہ برج جوزا سے۔
بُن ناپدید۔ ف۔ مراد بے انتہا۔
بُنُوَّت۔ ع۔ بمعنی پسری و فرزندی۔
بَنُوماش۔ ف۔ ہندی مونگ جو غلہ ہی
بَنُون۔ ع۔ پسران۔ فرزندان۔
بُنَہ۔ ف۔ رخت۔ سامان ضروری اسباب
بُنَہ بستن۔ ف۔ کنایہ سفر کرنے سے۔
بَنِی۔ ع۔ جمع ابن کی۔ پسران بیٹے۔
بَنِی اسرائیل۔ ع۔ اولاد حضرت یعقوبؑ
اسلیے کہ اسرائیل بزبان عبری لقب یعقوبؑ
کا ہی۔ اسرائیل بمعنی بندۂ خدا
بُنیاد۔ ف۔ نیو کسی چیز کی۔ جڑ۔
بِنیامین۔ ف۔ بروزن اسرافیل یعقوبؑ
کے بیٹے کا نام جو حقیقی بھائی حضرت یوسفؑ
کے تھے۔ اور ابن یامین غلط ہی۔
بُنیان۔ ع۔ بنیاد مکانکی۔ نیو۔
بَنِین۔ ع۔ پسران۔ فرزندان۔

## فصل با مع واو

بُو۔ ف۔ سوائے معنی مشہور کے بمعنی اُمید۔
طمع۔ سراغ۔ محبت۔ خوبی۔ کاشکے۔ شاید
اور مخفف بُوَد کا جسکے واو کو فتحہ ہی اور
مخفف بُوم بمعنی اُلّو کا۔
بَوّاب۔ ع۔ دربان۔ چوکیدار دروازہ کا۔
بَوادِی۔ ع۔ جمع بادیہ بمعنی صحرا کی۔
بَوار۔ ع۔ ہلاکی۔ خرابی۔ اور بہار دانش مین
لفظ بَوار بمعنی مانند آیا ہی اس صورت مین
یہ کلمہ فارسی ہی اور بائے موحدہ زائد ہی
بَوارِق۔ ع۔ جمع بارقہ کی جو بمعنی روشنی
چیز روشن۔ تلوار کے ہی۔
بَواطِن۔ ع۔ جمع باطن کی۔
بَواعِث۔ ع۔ جمع باعث کی۔
بَواقِی۔ ع۔ جمع باقی کی۔
بُوالعجب۔ ع۔ انوکھا آدمی جسکو دیکھنے سے
لوگ تعجب کرین۔
بُوالفضول۔ ع۔ احمق۔ بیہودہ۔ سست
آدمی جو بیٹھا ہوا باتین بنایا کرے۔
بُوالحکمان۔ ف۔ مراد اُن لوگونسے جو بیدین
ہون اسلیے کہ ابو الحکم کنیت سابق ابوجہل کی ہی
بُوالحکیمان۔ ف۔ بیوقوف اور بے شعور لوگ
بُوالہوس۔ ع۔ جسکو ہوس زیادہ ہو۔
بُوتَم۔ ت۔ بچہ۔ طفل۔
بُوتہ۔ ف۔ سونا یا چاندی ڈھالنے کی گھریا
کٹھالی۔ اونٹ کا بچہ۔ چھوٹا درخت شاخ دار
بُوتیمار۔ ف۔ بگلا جو طائر مشہور ہی۔

**بُوخلاف** ۔ ع۔ کنیت ابلیس کی۔
**بُود** ۔ ف۔ کنایہ ہی ہستی سے۔
**بُودادن** ۔ ف۔ کسی تخم وغیرہ کا بھونا۔
**بُود و باش** ۔ ف۔ رہنا۔ سہنا۔
**بُودن** ۔ ف۔ ہونا۔
**بُودِنی** ۔ ف۔ مراد تمامی موجودات۔
**بُور** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے گھوڑا سُرخ رنگ ظاہراً سُرنگ گھوڑا۔
**بُورق** ۔ مب۔ ایک چیز ہی مانند نمک کے مُعرّب بورہ کا۔ ہندی کچلون۔
**بُورَک** ۔ ت۔ بروزن کوچک ایک قسم کا کھانا ہی اور بمعنی سنبوسہ۔
**بُورہ** ۔ ف۔ ایک چیز ہی مانند نمک کے تلخ مزہ ہندی مین سُہاگا کہتے ہین۔
**بُورَک** ۔ ف۔ پھپھوندی جو سردی سے کسی چیز پر مانند روئی یا اچار وغیرہ کے لگجاتی ہی۔
**بُوزنہ** ۔ ف۔ } بندر جو جانور مشہور ہی۔
**بُوزِینہ** ۔ ف۔ }
**بُوزہ** ۔ ف۔ ایک قسم کی ہلکی شراب اسکے مثل انگریزی مین بیر شراب ہی۔
**بُوس** ۔ ف۔ چومنا۔ بوسہ۔
**بُؤس** ۔ ع۔ شدت۔ دُکھ۔ رنج۔
**بُوستان** ۔ ف۔ پھلواری۔ باغ۔ اور مراد حجرے سے بھی ہی۔
**بُوس و کِنار** ۔ ف۔ چومنا۔ بغل مین لینا۔
**بُوسہ** ۔ ف۔ چومنا۔ پیار۔
**بوسہ بلبِ خویش زدن** ۔ ف۔ اصطلاح کشتی گیرون مین خم مارنا۔
**بُوسِیدَن** ۔ ف۔ چومنا۔ بوسیدہ ہونا۔
**بُوسِیدہ** ۔ ف۔ پُرانا۔ گلا۔ سڑا۔
**بوسِیدَہ چوب** ۔ ف۔ وہ لکڑی جو رات کو مثل سُلگے ہوے کوئلہ کے معلوم ہو۔
**بُوش** ۔ ع۔ کروفر۔ دبدبہ۔ شان۔ خودنمائی فقیر جسکے لڑکے بالے بہت ہون۔ خراب آدمی۔ کمینے لوگ۔ جمع اسکی اوباش ہی۔
**بُوغدان** ۔ ف۔ وہ چیز جسمین قلندر لوگ اپنا اسباب گدائی رکھین۔
**بُوغُرہ** ۔ ف۔ ایک قسم کا کھانا ہی۔ گوشت اور آٹا وغیرہ ڈال کر پکاتے ہین۔
**بُوق** ۔ ف۔ کرنائے۔ سُرنائے۔ بڑی تُرہی جسمین سے آواز مہیب نکلتی ہی۔
**بُوقُبیس** ع۔ نام پہاڑ کا قریب مکہ معظمہ کے
**بُوقَلمُون** ع۔ مخفف اَبُوقَلمُون کا۔ نام دیباے رومی کا جو ہر لحظہ ایک نیا رنگ دکھلاتی ہی اور نام ایک جانور کا جو گرگٹ سے بڑا ہوتا ہی اور ہر لحظہ رنگ بدلتا ہی۔ مگر فارسیون نے اسکے الف کو حذف کردیا اور لام کے فتحہ کو جزم سے بدل دیا اور بمعنی رنگا رنگ اور طرح بطرح کے استعمال مین لاتے ہین۔
**بُوکہ** ۔ ف۔ شاید۔ مگر۔
**بُول** ۔ ع۔ موت۔ پیشاب۔
**بولِسری** ۔ ف۔ نام درخت کا جسکو مولسری کہتے ہین۔
**بُولُوک** ۔ ف۔ اسمین دونون واو غیر ملفوظ ہین۔ بمعنی شہر اور مجازاً بمعنی آسمان۔
**بُوم** ۔ ع۔ اُلّو۔ ایک پرندہ ہی جو منحوس مشہور ہی اور ویرانون مین رہتا ہی۔
**بُوم** ۔ ف۔ زمین جس مین ہل نہ چلا ہو۔ طینت۔ سرشت۔
**بُومِ بیگانہ** ۔ ف۔ مراد ملک ایران سے اور یہ اصطلاح سکندرنامہ مین ہی۔
**بُومرہ** ۔ ع۔ کنیت شیطان کی۔
**بُومِ طِلا** ۔ ف۔ وہ چیز جسکی زمین طلائی ہو اور نقش و نگار اُسکے دوسری جنس سے اور بمعنی زرخیز زمین جسمین خوب پیداوار ہو۔
**بُون** ۔ ع۔ جدائی۔ دوری۔ فرق درمیان دو چیز کے۔ زیادہ ہونا کسی سے فضل و کمال مین
**بویا** ۔ ف۔ خوشبودار۔
**بوے اَفزاز** ۔ ف۔ گرم مصالح مثل لونگ الائچی سیاہ مرچ۔ دارچینی۔ زیرہ وغیرہ کے
**بُویحیےٰ** ۔ ع۔ کنیت عزرائیل علیہ السلام کی۔
**بُوے شیر آمدن** ۔ ف۔ کنایہ ہی تازہ متولد ہونے سے۔

## فصل با مع ہاے ہوز

**بِہ** ۔ ف۔ اچھا۔ بہتر۔ میوہ بہی۔

بہا۔ ف۔ مول۔ قیمت۔
بہا۔ ع۔ روشنی۔ رونق۔ زیبائی۔
بہار۔ ف۔ بسنت۔ فصل ربیع اور ہر پھول کو عموماً اور گل نارنج کو خصوصاً کہتے ہین نام آتشخانہ کا۔ اور مراد مطلق بتخانہ سے۔ نام ایک بتخانہ کا۔ ایک نفیس کپڑے کی قسم
بہاران۔ ف۔ بہار۔ الف و نون زائد ہی
بہارِ سفید۔ ف۔ مراد سفید رنگ سے
بہارِ عنبر۔ ف۔ پھیلنا عنبر کی خوشبو کا۔
بہادر۔ ت۔ بیر۔ سورما۔ شجاع۔
بہانہ۔ ف۔ حوالہ۔ سبب۔ وجہ۔ حیلہ۔
بہائم۔ ع۔ جمع بہیمہ کی۔ چوپائے جانور۔
بہبود۔ ف۔ بھلائی۔ کسی کے حق مین۔
بہبودی۔ ف۔ اچھی بات ہونی۔
بہتان۔ ع۔ دوس۔ جھوٹ لگانا۔ افترا
بہت۔ ع۔ افترا۔ جھوٹ بولنا۔ حیرانی۔
بہتر۔ ف۔ بہت اچھی چیز۔
بہترین۔ ف۔ منسوب طرف بہتر کے۔
بہجت۔ ع۔ خوشی۔ تازگی۔ زیبائش۔ خوبی۔
بہر۔ ف۔ واسطے لیے۔ باعث۔
بہرام۔ ف۔ ستارۂ مریخ۔ نام ایک بادشاہ عراق کا جسکو بہرام گور بھی کہتے ہین۔
بہرامِ چرخ۔ ف۔ مریخ ستارہ جو پانچوین آسمان پر ہی رنگ اُسکا سُرخ ہی۔
بہرامِ چوبین۔ ف۔ ہرمز بن نوشیروان کے ایک رفیق کا نام اور وہ امیر لشکر بھی تھا چونکہ وہ نہایت خشک اندام تھا لہذا یہ نام ہوا۔
بہرہ۔ ف۔ حصہ۔ بخرہ۔ نصیبہ۔
بہرج۔ ع۔ کھوٹا درم۔ ہر چیز زبون۔
بہر حال۔ ف۔ ہر طرح سے۔ سب طرح سے۔
بہرمان۔ ف۔ کُسُم کا پھول۔ ایک ریشمی کپڑا۔ یاقوت سُرخ۔
بہزاد۔ ف۔ نام ایک نقاش کا جو عہد حکومت شاہ اسماعیل صفوی مین بڑا نامی تھا
بہشت۔ ف۔ جنت۔ باغ۔
بہشتی رو۔ ف۔ سادہ رو جسکی ڈاڑھی موچھ ابھی نہ نکلی ہو۔ امرد۔ اسلیے کہ بہشت مین سوائے ہمارے پیغمبر آخر الزمان کے کل آدمی سادہ رو ہونگے یعنی حالت نوجوانی مین اور بمعنی خوبصورت بھی آیا ہی۔
بہق۔ ع۔ چھیپ۔ جو اکثر نوجوانون کے مُنھ پر اور جسم پر ہو جاتی ہی۔
بہل۔ ف۔ امر ہی ہلیدن کا۔ چھوڑ۔
بہلول۔ ع۔ مرد خندہ رو۔ پیشوائے قوم نام ایک عارف کامل کا جو بہت مشہور ہین۔
بہلہ۔ ف۔ چمڑے کا دستانہ جو میر شکار لوگ ہاتھ پر چڑھا لیتے ہین۔
بہم۔ ف۔ ساتھ۔
بہم بر آمد۔ ف۔ غصہ ہو گیا۔ خفا ہو گیا۔
بہم بر زدن۔ ف۔ زیر و زبر کرنا۔
بہمن۔ ف۔ گیارھوان مہینہ فارسی کا ہندی پھاگن۔ نام اردشیر کا جو اسفندیار کا بیٹا تھا۔ نام عقلِ اول کا جو ایک فرشتہ ہی نام ایک دوا کا جو سُرخ اور سفید دو قسم کی ہوتی ہی نام ایک پردہ کا موسیقی مین سے۔ نام ایک قلعہ کا جو نزدیک اردبیل کے ہی۔
بہنانہ۔ ف۔ بوزنہ۔ بندر۔
بہندر رفتن حنا۔ ف۔ مراد ہی مہندی کے رنگ کے سیاہ پڑ جانے سے۔
بہو۔ ع۔ قصر۔ محل۔ ایوان۔
بہی۔ ف۔ بہتری۔ میوۂ مشہور۔
بہی۔ ع۔
بہیہ۔ ع۔ } روشن۔ تابان۔ زیبا۔
بہیج۔ ع۔ خوش۔ خُرم۔ شادمان۔
بہیر۔ ف۔ بروزن فقیر۔ لشکر کے بازاری لوگ۔ ظاہرا یہ لفظ ہندی ہی جو فارسی بنا لیا۔
بہیم۔ ع۔ نام ایک گھوڑیکا۔
بہیمہ۔ ع۔ چوپائے جانور مثل گائے بھینس کے
بہیمی۔ ع۔ منسوب طرف بہیمہ کے۔
بہین۔ ف۔ بہت بہتر۔ سب سے تحفہ۔

## فصل با مع یائے تحتانی

بے۔ ف۔ بغیر۔ بدون۔ سوائے۔
بے اندامی۔ ف۔ بے ادبی۔
بے آہو۔ ف۔ بے عیب۔
بیارہ۔ ف۔ وہ درخت جسکی بیل چلے۔

بَیَاض - ع - سفیدی - کاغذ سادہ -
بَیَّاع - ع - بیچنے والا - مول لینے والا - دلال
بِیْبَاق - ف - جو کچھ باقی نہ رہے -
بے برگ - ف - بے سامان - محتاج -
بَیْت - ع - گھر - شعر -
بَیْتُ اللّٰہ - ع - خدا کا گھر - خانۂ کعبہ -
بَیْتُ الْعَتِیْق - ع - پرانا گھر - خانۂ کعبہ -
بَیْتُ الْحَرَام - ع - خانۂ کعبہ -
بَیْتِ اَقصٰی - ع - بَیْتُ الْمُقَدَّس ایک مسجد ہی ملک شام مین کہ حضرت داؤدؑ نے اسکی بنا ڈالی تھی اور حضرت سلیمان علیہ السلام نے اتمام کو پہونچائی تھی -
بَیْتُ الْمَعْمُوْر - ع - یہ ایک مسجد ہی چوتھے آسمان پر زمرد یا یاقوت کی مقابل کعبہ -
بَیْتُ الْمَال - ع - خزانۂ سرکاری جسمین لوٹ کا مال اور مُردے کا مال ضبط کر کے رکھا جائے - اور وہ مال جسمین تمام مسلمانونکا حق ہو -
بَیْتُ الْحُزْن - ع - نام ایک حُجرہ کا جسمین حضرت یعقوب علیہ السلام تنہا بیٹھکر حضرت یوسف علیہ السلام کی جدائی مین رویا کرتے تھے - مجازاً ہر عاشق مہجور کا گھر -
بَیْتُ الْخَلَا - ع - پاخانہ - جاضرور -
بَیْتُ الْغَزَل - ع - بیت عمدہ و بہتر -
بَیْتُ الشَّرَف - ع - گھر بلندی و بزرگی کا اور نجومیونکی اصطلاح مین وہ برج جسمین سات سیارونمین سے کسی کو شرف اور سعادت حاصل ہو جیسے شرف آفتاب کا حمل مین - چاند کا ثور مین - مشتری کا سرطان مین - زُہرہ کا حوت مین - عطارد کا سنبلہ مین - مریخ کا جدّی مین - زحل کا میزان مین -
بے تحاشا - ع - فوراً - اچانک - دفعتہً -
بَیْتُوْتَت - ع - شب باشی کرنا - کسی جگہ -
بیجادہ - ف - ایک جوہر ہی سُرخ رنگ کہ مانند کہربا کے تنکے کو اُٹھا لیتا ہی اور ایک قسم اسکی زرد رنگ بھی ہوتی ہی -
بے جُفتی - ف - کنایہ بے شوہری سے -
بے جگری - ف - خوف - دہشت -
بیچُوبہ - ف - خیمہ جسمین چوب نہو -
بیچُون - ف - بے مانند جسکا کوئی ہمسر نہو مراد خداوند عالم سے -
بیچہ - ف - یائے معروف سے بمعنی معشوقہ اور یہ بی بی کا مصغر ہی اور مخفف -
بیحضور شدن - ف - بیمار ہونا - بے نماز ہونا - ناتوان و کمزور ہونا -
بے حمیّت - ف - بے حیا - بے شرم -
بیخ - ف - جڑ - اصل - اور سکندر نامہ مین مراد میخ سے ہی -
بیختن - ف - چھاننا -
بیخویش - ف - بیخود - بیہوش -
بیخواست - ف - بے مانگے مل جانا -
بِید - ف - بیت کا درخت -
بید انجیر - ف - ارنڈ کا درخت -
بید برگ - ف - پیکان کی ایک قسم جو بصورت برگ بید بناتے ہین -
بید مجنُون - ف - بید کی ایک قسم ہی جسکے پتے باریک اور شاخین نازک ہوتی ہین -
بَیْدَا - ع - میدان - بیوند - ہلاک ہونا اسکی جمع بِیْد ہی -
بیداد - ف - ظلم - ستم -
بیدار - ف - جاگتا ہوا - جو سوتا ہوا نہو -
بیدار دل - ف - ہوشیار -
بید پا - ف - نام حکیم کا جو زاہد تھا اور رائے دابشلیم راجۂ ہند کا واعظ تھا -
بیدست و پا - ف - پریشان - سراسیمہ
بیدل - ف - کنایہ عاشق سے -
بیدماغی - ف - غصہ کے ضبط کرنے کے بعد جو طبیعت رُندھی رہتی ہی -
بَیْدَق - ع - شطرنج کا پیادہ -
بیر - ع - کنوان - چاہ -
بیران - ف - بمعنی ویران - اور نام وزیر افراسیاب بادشاہ توران کا -
بیرانہ - ف - بمعنی ویرانہ -
بے زینہاری - ف - بے امانی - بے پناہی
بیرق - ف - چھوٹا نیزہ - چھوٹا جھنڈا - اور کپڑا جو علم پر لگاتے ہین -

بیرم - ف - بڑھیونکا برس - ایک قسم کا
باریک کپڑا - بڑا تیر -
بیرم - ت - عید - جشن -
بیرنگ - ف - نقشہ مکان کا کہ قبل تیاری
عمارت بنائین - خاکہ تصویر کا بغیر رنگ
بھرا ہوا - اور بمعنی ظہور وحدانیت حقانی
بیرو بی - ف - بے توجہی - بیمروتی - اور
بمعنی بے رونقی بھی آیا ہو -
بیرون - ف - باہر - خارج -
بیژن - ف - نام پہلوان کا جو گیو کا بیٹا اور
بھانجا رستم کا تھا - اور منیژہ افراسیاب کی
بیٹی پر عاشق ہو کر کنوئین مین قید ہوا تھا -
بیستون - ف - نام پہاڑ کا جسکو فرہاد نے
عشق شیرین مین تراشا تھا -
بیسراک - ف - اونٹ - اونٹ کا بچہ اور
بمعنی خچر بھی آیا ہو -
بے سرو دل - ف - بے پروا شخص -
بے سکون - ف - وہ شخص جو بسبب
شوخی کے کسی جا قرار نہ پکڑے -
بئس المصیر - ع - بُری جاے بازگشت
اور یہ کنایہ دوزخ سے ہو -
بئس القرین - ع - بدہمنشین -
بے سلہ - ف - بیقدر - بے مقدار -
بیش - ف - زیادہ - آدھک - بہت -
بیشا ربہ - ف - بے شک - بے شبہہ -

بیشہ - ف - جنگل - شیر کے رہنے کی جگہ -
بیشی - ف - زیادتی - ادھکائی -
بیضا - ع - روشن - سفید - سورج نام
شہر کا جو فارس مین ہو -
بیضوی - ع - انڈے کے مانند شکل -
بیضاوی - ع - شہر بیضا کا رہنے والا -
بیضہ - ع - انڈا - تخم مرغ - لوہے کا خود -
جماعت - گروہ - گرمی کی سختی - ہر چیز کا
درمیان - نام تمام سر کے درد کا -
بیض - ع - جمع بیضہ بمعنی انڈہ کی -
بیض - ع - یاے معروف سے - عورتین
جنکا رنگ سفید ہو - ہر چیز مونث سفید
رنگ در ایام البیض تیرھوین چودھوین
پندرھوین تاریخ ہر مہینے کی -
بیضہ افگندن - ف - انتہا سے ڈرنا -
بیضہ آتشین - ف - آفتاب -
بیضہ در کسے شکستن - ف } کسی کو
بیضہ در کلاہ شکستن - ف } مغلوب
اور عاجز کرنا - کسی کو رسوا کرنا -
بیضہای زرین - ف - ستارے -
بیضہ زر - ف }
بیضہ زرین - ف } آفتاب -
بیطار - ع - جو چار پایون اور گھوڑون
وغیرہ کا علاج کرے -
بیع - ع - بیچنا - مول لینا - یہ لغت اضداد

سے ہو دونون معنون مین مستعمل -
بیعانہ - ع - سائی جو خرید فروخت کے لیے
پہلے کسی قدر دین -
بیعت - ع - فرمان برداری کرنا - مرید ہونا
کسی پیر کا - اور کبھی مراد عقد نکاح سے بھی
ہوا کرتی ہو -
بیغار - ف }
بیغارہ - ف } سرزنش - طعنہ -
بے غل و غش - ف - بے کھوٹ -
بے طوئی مرادی معنی بیشک - بے شبہہ -
بیقرین - ف - بے مثل - بے مانند -
بے قیل - ف - بے شک بے گفتگو -
بیکران - ف - بے انتہا -
بیکوبی - ف - بیکس بے رفیق -
بیگ - ت - خداوند - امیر -
بیگہ - ف }
بیگاہ - ف } بیوقت - شام کا وقت -
بیگاہان - ف }
بیگانگی - ف - دشمنی -
بیگلربیگ - ت - سپہ سالار - امیر الامرا -
بیگم - ت - امیر کی زوجہ - لیڈی - بی بی
بیل - ف - کدال - پھاوڑا -
بیلزن - ف - کسان - دہقان -
بیلقان - ف - نام شہر کا ایران مین -
بیلک - ف - ایک قسم تیر کی جسکی پھال

چوڑی ہوتی ہی -
بیل کش - ف - کسان - دہقان -
بیلہ ور - ف - دوا بیچنے والا شیشے رنگ
بیچنے والا - یہ لفظ باے فارسی سے بھی ہی -
بیم - ف - خوف - ڈر -
بیمار - ف - روگی - آزاری -
بیماری رشتہ - ف - ہندی نارو -
بیمہ - ف - بجوت رہزنی جو کسی ساہوکار
کو محصول کسی نقد یا مال کے پہونچانے کا
دین اور وہ اُسکی حفاظت کا ذمہ دار ہو -
بیِّنات - ع - جمع بیّنہ کی روشن کرنیوالیان
گواہان صادق - دلیلین -
بینش - ف - دید - بینائی -
بین - ع - درمیان -
بیّن - ع - ظاہر - آشکار - گواہ -
بے نمازی - ف - کنایہ حیض سے -
بینوا - ف - بے توشہ - فقیر - بیسامان -
بینونت - ع - جدائی -
بیّنہ - ع - حجت روشن - گواہ -
بینی - ف - ناک -
بینی زدن - ف - انکار کرنا -
بے نیاز - ف - بے پروا -
بیوت - ع - جمع بیت بمعنی گھر کی -
بیوتات - ع - مکانات جمع بیوت کی اور
بیوتات جمع بیت کی -

بیوتات - ف - محل بادشاہی جنمین بیگمین
شہزادیان امیرزادیان رہتی ہون -
بیور - ف - بر وزن زیور - دس ہزار -
اور نام ضحاک بادشاہ کا -
بیوگانی - ف - شادی - کتخدائی -
بیوہ - ف - رانڈ جسکا شوہر مر گیا ہو -
یہ لفظ باے موحدہ کے کسرہ اور فتحہ سے
دونون طرح آیا ہی -
بیہش - ف - مخفف بیہوش کا -
بیہودہ - ف - بیفائدہ - ناحق - باطل -
بیہدہ - ف - مخفف بیہودہ کا -

## باب باے فارسی

### فصل باے فارسی مع الف

پا - ف - ٹانگ - ٹنگڑی - بیخ - بنیاد
طاب و طاقت - تحت - نیچا -
پا افزار - ف - جوتی - کفش -
پا انداز - ف - وہ بچھونا جو آمد و رفت
کی جگہ دروازے کے مقام پر بچھاوین -
پا بالا نہادن - ف - دوڑ کر چلنا -
پا بلند کردن - ف - بھاگنا - دوڑ جانا -
پا برجا - ف - ثابت - قائم - ہمیشہ -
پا بر رکاب - ف - جانے پر مستعد ہونا -
پا بر ہنہ - ف - مُراد کہنہ سے اور اُس
چیز سے جسپر تمام سال گذر گیا ہو -

پا برنجن - ف - پیرونکا گہنا جسکو گوجری
اور پازیب وغیرہ کہتے ہین -
پابست - ف - عمارت کی بنیاد - اور معنی
محکم اور گرفتار کے بھی آیا ہی -
پابند - ف - رسی جال -
پابوس - ف - پیر چومنے والا - پیر چومنا -
پابوسی - ف - پیر چومنا -
پاپوش - ف - جوتا - پیزار -
پاتیلہ - ف - منہ کھلی ہوئی دیگ - پتیلہ -
پاجامہ - ف - ستھنا - ازار -
پاجفت کردن - ف - کسی کام کی تلاش
مین حد سے زیادہ کوشش کرنا -
پاجی - ف - نالائق - کمینہ - نیچ -
پاچال - ف - وہ گڑھا جسمین جولاہہ وقت
بُننے کے دونون پانؤن اپنے لٹکاوے
ہندی مین کرگھہ کہتے ہین -
پاچاک - ف - اُپلہ - گوہا - کنڈا -
پاچلہ - ف - جوتی - جُرّاب -
پاچاہہ - ف - جولاہے کے پیر لٹکانیکا
گڑھا - کھڈی -
پاچایہ - ف - گوہ - موت -
پاچناری - ف - خدمتگار - کمینہ -
پاد - ف - نگہبان - پاسبان -
پاداش - ف - نیکی خواہ بدی کا بدلہ مگر
استعمال اسکا بدی مین زیادہ ہی -

پا دنگ ۔ف ۔ دھان کوٹنے کی ڈھیکلی
پا دراز کشیدن ۔ ف ۔لیٹنا ۔کسی چیز کا دعوی کرنا ۔
پادشاہِ نیمروز ۔ف ۔آفتاب ۔آدمی مبارک قدم ۔اور کنایہ حضرت آدم علیہ السلام سے کہ وہ حضرت آدھے دن تک بہشت مین رہے تھے ۔اور کنایہ جناب عالمتاب سے کہ وہ حضرت بھی نصف روز تک اپنی امت کی شفاعت فرمائینگے ۔واضح ہو کہ دنیا کے ہزار برس اور وہانکا ایک دن ۔
پار ۔ف ۔ سالگذشتہ ۔پچھلا برس ۔
پارار ۔ف ۔ سال پیوستہ ۔تیسرا برس جو گذر گیا ۔
پاردم ۔ف ۔گھوڑے کے زین کی دمچی ۔
پارس ۔ف ۔ ملک فارس ۔
پارسا ۔ف ۔ پرہیزگار ۔گناہ سے اپنے نفس کو بچانیوالا ۔
پارگین ۔ف ۔ }
پارگی ۔ف ۔ } چھوٹا حوض جسمین حمام اور بادرچیخانہ وغیرہ کا پانی جمع ہوا کرے ۔
پارہ ۔ف ۔ ٹکڑا ۔حصہ ۔تحفہ ۔تبرک ۔ اور ہندی مین نام ایک مشہور دھات کا اور پرانی فارسی مین بمعنی رشوت ۔لوہے کا گرز ۔ایک مٹھائی کی قسم جسکو شکرپارہ کہتے ہین ۔عورت جو کنواری نہو ۔

پارہ دوز ۔ف ۔وہ شخص جو خیمہ وغیرہ کو سیتا ہو اور پیوند لگاتا ہو ۔
پارہ کار ۔ف ۔ شوخ ۔ لچا ۔
پاریدن ۔ف ۔ٹکڑے ہونا ۔پھٹ جانا ۔
پارینہ ۔ف ۔ پرانا ۔ قدیم ۔
پازہر ۔ف ۔مخفف پادزہر کا ۔زہرمہرہ ۔
پاس ۔ف ۔واسطے ۔تین گھنٹہ کا عرصہ ایک پہر ۔محافظت ۔پہرا ۔
پاسبز ۔ف ۔ منحوس قدم ۔دلال ۔
پاسبان ۔ف ۔چوکیدار ۔پہروا ۔
پاستان ۔ف ۔ اگلا گذرا ہوا ۔
پاسخ ۔ف ۔جواب ۔
پاسِ خاطر ۔ف ۔لیے ۔واسطے ۔کسی شخص کی خاطر رکھنا ۔
پاسداری ۔ف ۔طرفداری ۔نگہبانی ۔
پاسدار ۔ف ۔طرفدار ۔نگہبان ۔
پاسنگ ۔ف ۔ وہ پتھر جو ترازو کے پلڑوں کو برابر کرنیکو رکھتے ہین ۔
پاسک ۔ف ۔ }
پاشک ۔ف ۔ } انگڑائی ۔جماہی ۔
پاش ۔ف ۔پھٹنا ۔ٹکڑے ٹکڑے ہونا اور پراگندہ کرنا ۔
پاشنہ ۔ف ۔پیر کی ایڑی ۔ لکڑی ۔ خرپزہ ۔ تربوز ۔
پاشنہ کوب ۔ف ۔بھاگے ہوے شخص کے پیچھے برابر فوراً دوڑنا ۔
پاشیدن ۔ف ۔چھڑکنا ۔بکھرنا ۔
پاغوش ۔ف ۔غوطہ جو پانی مین لگائین ۔
پاغندہ ۔ف ۔دھنکی ہوئی روئی کا گالا ۔
پاک ۔ف ۔پاک ۔بیگناہ ۔تمام وکمال ۔
پاک پیوند ۔ف ۔سکندرنامہ مین مراد نوشابہ زوجۂ سکندر سے ۔
پاکار ۔ف ۔تحصیلی کا پیادہ ۔خدمتگار ۔ مزدور ۔ خاکروب ۔بھنگی ۔
پاکباز ۔ف ۔نیک آدمی ۔
پاکوفتن ۔ف ۔ناچنا ۔گت بھرنا ۔
پاکی ۔ف ۔صفائی ۔اُسترہ بال مونڈنیکا ۔
پاکیزہ ۔ف ۔ پاک ۔صاف ۔
پاگرفتن ۔ف ۔کسی جگہ قیام پکڑنا ۔
پالا ۔ف ۔ کوتل گھوڑا ۔
پالایش ۔ف ۔صاف کرنا ۔صفائی ۔
پالائیدن ۔ف ۔صاف کرنا ۔
پالان ۔ف ۔گدھے کے اوپر کی کاٹھی چھت ۔گون ۔
پالاے ۔ف ۔صاف کرنیوالا ۔چھلنے والا ۔
پالانی ۔ف ۔ پرتل کا ٹٹو ۔باربردار ۔
پالغز ۔ف ۔ پیر پھسلنے کی جگہ اور کبھی مراد خرابی ۔جرم ۔خطا سے بھی ہوتی ہو ۔
پالکانہ ۔ف ۔ بلند کوٹھا ۔مکانکی کھڑکی ترازو کے پلڑے برابر کرنیکا پتھر ۔

**پالودن** - ف - پاک کرنا - صاف کرنا -
**پالوده** - ف - پاک - صاف - صاف کیا ہوا - اور ایک قسم کی تیج چاولون کی جمی ہوئی جسکو فالوده کہتے ہین -
**پالوش** - ف - کھوٹا کافور -
**پالہنگ** - ف - شکار بند - وه رسّی جو گھوڑے کی لگام مین باندھتے ہین ہندی مین اُسکو باگ ڈور کہتے ہین -
**پالیدن** - ف - پاک کرنا - ملنا -
**پالیز** - ف - خربزه - خربوزه - ککڑی کا کھیت تباه - اوجڑ -
**پام** - ف - رنگ - مبدل فام کا -
**پامال** - ف - مصیبت زده -
**پانزده** - ف - پندره - ۱۵ -
**پایاب** - ف - تھوڑا پانی دریا کا جس سے آدمی پیدل نکل جائے -
**پاے ازجا بردن** - ف - کسی کی قدر و منزلت مٹا دینی -
**پاے افشردن** - ف - ثابت اور قائم ہو جانا کسی بات کے کرنے پر -
**پایان** - ف - انتہا - آخر - انجام -
**پایان ماہی** - ف - پاتال تحت الثریٰ -
**پاے بند** - ف - کسی کام مین پھنسا ہوا اور بمعنی بیڑی -
**پاے پست** - ف - پائمال -

**پایتابہ** - ف - جراب - موزه چمڑے کا -
**پاے تخت** - ف - وه شہر جہان پر بادشاه رہتا ہو - راجدھانی -
**پاے ترسا** - ف - شراب پینے کا پیالہ -
**پاے توغ** - ف - علم برادری لشکر کا منصب
**پاے خاکی کردن** - ف - پیاده جانا -
**پائیدن** - ف - ٹھہرنا - پائدار ہونا -
**پائیدان** - ف - مجلس کی آخری صف جہان جوتے اُتارے جائین ضامن کفیل نگہبان - اور بمعنی رہن اور گرو اور ایلچی گری کے بھی آیا ہی -
**پاے درگل** - ف - گرفتار - حیران -
**پائدار** - ف - مضبوط - ہمیشہ -
**پاے رنج** - ف - وه روپیہ جو بطور انعام کے قاصد یا مہمان کو دیا جائے -
**پاے کاشت** - ف - وه کسان جو دوسرے گانوٗن سے جوتنے کو آیا ہو -
**پاے کار** - ف - وه مقام جہان مصالح واسطے بنانے عمارت کے انبار کرین -
**پاے کلاغ** - ف - وه خراب خط جو کسی سے پڑھا نہ جاے - اور مراد قلم سے بھی -
**پاے کوب** - ف - ناچنے والا -
**پایک** - ف - بمعنی پیاده -
**پایگاه** - ف - رتبہ - درجہ -
**پائمال** - ف - پامال - خراب -

**پایمرد** - ف - مددگار - مدد دینے والا -
**پایمردی** - ف - مددگاری - طاقت -
**پایمزد** - ف - مزدوری جو قاصدون وغیره کو ملتی ہی -
**پاینده** - ف - قائم - استوار -
**پاے نہادن بر سر چیزے** - ف - کنایہ ہی اُس چیز کے ترک کر دینے سے -
**پایہ** - ف - پانوٗن - رتبہ - درجہ - اور بمعنی زبون اور خوار کے بھی آیا ہی -
**پائیز** - ف - یاے معروف سے بر وزن تاثیر بمعنی فصل خزان -
**پائین** - ف - نیچے - زیر -
**پائین پرستی** - ف - خدمتگاری -

## فصل باے فارسی مع تاے فوقانی

**پتک** - ف - ہتوڑا -
**پتیاره** - ف - آفت - بلا - زشت - مہیب - نازیبا - شرمندگی - شدت - سختی - مکر - حیلہ - فریب - شور - غوغا -
**پتیره** - ف - جو چیز دل کو بُری معلوم ہو -
**پتیل** - ف - بتّی چراغ کی -

## فصل باے فارسی مع جیم

**پج** - ف - کوه - پہاڑ -
**پجار** - ف - کوه - پہاڑ -
**پجول** - ف - پانوٗن کے گٹّے کی ہڈی -
**پجیو** - ف - مکّاری - دغابازی -

## فصل باے فارسی مع خاے معجمہ

پخ - ع - براز - گوہ خواہ آدمی کا ہو خواہ کسی اور حیوان کا -

پخ پخ - ف - بمعنی خوش خوش و مرحبا -

پخت - ف - ماضی پختن کا - لات خواہ گھوڑا لات مارے خواہ اور جانور خواہ آدمی -

پخت - ف - کسی چیز کا کسی چیز کے نیچے دب کر پس جانا -

پختہ - ف - پکا ہوا - مرد ہوشیار -

پختہ - ف - روئی بنولے سے الگ کی ہوئی

پختہ جوش - ف - کنا از لحم کی شراب -

پختہ خوار - ف - آدمی آرام طلب نقیر اور بمعنی داماد کے بھی مستعمل ہے -

پخچ - ف - پسا ہوا - پست - پژمردہ -

پخس - ف - غم اور غصہ سے بدن کا گھلنا - موم اور چربی کا پگھلنا -

پخسیدہ - ف - مرجھایا ہوا - غمزدہ -

پخش - ف - کسی چیز کا دب کر پس جانا -

پخلوچہ - ف - کسی کی بغل میں گدگدی کرنا -

## فصل باے فارسی مع دال مہملہ

پد - ف - وہ درخت جسمیں پھل نہ لگتا ہو -

پدر - ف - باپ -

پدرانہ - ف - مانند باپ کے -

پدرام - ف - خوش و خرم - آراستہ سونے اور آرام کرنیکی جگہ -

پدروار - ف - موافق باپ کے -

پدرود - ف - وداع - رخصت

پدندر - ف - بر وزن سکندر - پدر نہبی یعنی ماں کا دوسرا شوہر -

پدید - ف - } ظاہر - نمودار -
پدیدار - ف -

## فصل باے فارسی مع ذال معجمہ

پذیر - ف - قبول کرنا - ماننے والا -

پذیرائی - ف - قبولیت -

پذیرا - ف - مقبول - استقبال کرنا - بات سننے والا - قبول کرنیوالا -

پذیرش - ف - قبول - فرمانبرداری -

پذیرفتگار - ف - فرمانبردار - قبول کرنیوالا - اقرار کرنیوالا -

پذیرفتن - ف - قبول کرنا - منظور کرنا -

پذیرہ - ف - کسی کی پیشوائی کرنا کسی کے آگے جانا - اور بمعنی مقبول کے بھی آیا ہے -

## فصل باے فارسی مع راے مہملہ

پر - ف - بھرا ہوا - بہت -

پر - ف - جانور کا پر - برگ کاہ - گوشہ ہر چیز کا کنارہ -

پرافشانی - ف - ترک علائق دنیا کرنا -

پرافگندن - ف - ضعیف ہونا -

پرافگندگی - ف - تتر بتر ہونا -

پراگندن - ف - تتر بتر کرنا -

پراگندہ - ف - پریشان - بکھرا ہوا -

پرانیدن - ف - } اڑانا - کسی کی تعریف میں مبالغہ کرنا - تعریف بیجا کرنا کسی کی جسمیں وہ خوش ہو -
پراندن - ف - }

پر باد شدن - ف - } تکبر اور غرور کرنا -
پر باد گشتن - ف - }

پرپا - ف - کبوتر پاموز -

پرپہن - ف - خرفہ کا ساگ -

پرتاب - ف - پرزور طاقت دار -

پرتاب - ف - تیر جو دور جا سکتا ہو - ڈالنا وہ مسافت جو درمیان تیرانداز اور نشانہ تیر کے واقع ہو -

پرتابیان - ف - تیراندازان -

پرتگال - ف - نام ملک کا - نام قوم کا فرنگ سے - ایک قسم کی شراب جو بعد سات مرتبہ کی کشید کے حاصل ہو -

پرتو - ف - شعاع - روشنی - کرن -

پرخاش - ف - لڑائی جھگڑا -

پرچم - ف - کپڑا جو نیزے پر باندھتے ہیں ہندی پھریرا - پہاڑی گاے کی دم کے بال اور مجازاً بمعنی زلف و کاکل -

پرچین - ف - باڑ کھیت کی - باغ کی آڑ جو خاردار درختوں کی شاخوں سے بناتے ہیں -

پرچین شدن - ف - مضبوط و درست ہونا

ایک چیز کا دوسری چیز مین جیسے لوہے کی کیل تختے مین ٹھوکنا۔

**پرداختن** ۔ ف ۔ آراستہ کرنا۔ سنوارنا۔ خالی کرنا۔ مشغول ہونا۔ ساز کا بجانا۔ فارغ ہونا۔ ترک کرنا۔ تمام ہونا۔

**پرداز** ۔ ف ۔ آرایش ۔ تصویر کے گرد بیل بوٹے بنانا۔ نقاشی کرنا۔

**پردگی** ۔ ف ۔ دربان ۔ پوشیدگی ۔ ہر چیز پوشیدہ عموماً اور زن پردہ نشین خصوصاً۔

**پردل** ۔ ف ۔ بہادر ۔ شجاع۔

**پردہ** ۔ ف ۔ چلمن ۔ چک ۔ کپڑے کا پردہ اوٹ ۔ مقامات موسیقی ۔ جیسے پردہ عشاق وغیرہ ۔ گوشۂ تنہائی ۔ فال نیک۔

**پردہ پوش** ۔ ف ۔ بھید پوشیدہ کرنیوالا۔

**پردہ دار** ۔ ف ۔ دربان۔

**پردہ دریدن** ۔ ف ۔ بھید ظاہر کردینا۔

**پردۂ دیرسال** ۔ ف ۔ آسمان۔

**پردۂ زنبور** ۔ ف ۔ برقع جالی دار۔

**پردۂ کج** ۔ ف ۔ مراد فال بد سے۔

**پردہ نشین** ۔ ف ۔ جو عورت پردے مین رہے

**پرزہ** ۔ ف ۔ ٹکڑا ۔ چیتھڑا۔

**پرس** ۔ ف ۔ پوچھ ۔ دریافت کر۔

**پرستار** ۔ ف ۔ غلام ۔ کنیز ۔ خدمتگار۔

**پرستش** ۔ ف ۔ پوجا ۔ عبادت۔

**پرسش** ۔ ف ۔ پوچھنا ۔ دریافت کرنا۔

**پرستک** ۔ ف ۔ } ابابیل ۔ دیودلائی ۔
**پرستو** ۔ ف ۔ } ایک پرند مشہور ہے

**پرستن** ۔ ف ۔ پوجنا۔

**پرست زدن** ۔ ف ۔ دور کی سیر کرنا۔

**پرستیدن** ۔ ف ۔ پوجنا۔

**پرسیدن** ۔ ف ۔ پوچھنا۔

**پرسان** ۔ ف ۔ پوچھنے والا۔

**پرسہ** ۔ ف ۔ ماتم پرسی۔

**پرسیدنی** ۔ ف ۔ لائق پوچھنے کے۔

**پرش** ۔ ف ۔ اُڑنا۔

**پر شکستن مرغ** ۔ ف ۔ طائر کا اُڑنیکے واسطے پر تولنا۔

**پرطاس** ۔ ف ۔ نام ایک پہلوان کا۔

**پرطوطی** ۔ ف ۔ کنایہ ہی آسمان سادہ سے جسپر ستارے نہین ہین اور وہ نوان آسمان ہی

**پرقازہ** ۔ ف ۔ مصورونکا موقلم۔

**پرکار** ۔ ف ۔ موٹا ۔ غفص ۔ دانا ۔ عیار۔

**پرکالہ** ۔ ف ۔ ٹکڑا ۔ حصّہ۔

**پرگار** ۔ ف ۔ لوہے کا قلم دو شاخہ جس سے دائرہ کھینچتے ہین ۔ اور کبھی بمعنی دائرہ اور حلقہ ۔ اور طوق کے بھی آتا ہی ۔ اور کبھی مراد روزگار یعنی زمانہ سے بھی ہوتی ہی۔

**پرگار جنبش پذیر** ۔ ف ۔ آسمان۔

**پرگنہ** ۔ ف ۔ ایک حصہ ضلع کا۔

**پرگندہ** ۔ ف ۔ مخفف پراگندہ کا۔

**پرن** ۔ ف ۔ پروین ۔ ثریا ۔ جھمکہ۔

**پرنیان** ۔ ف ۔ دیبا ۔ ایک قسم کا کپڑا ریشمی پھولدار ہوتا ہی۔

**پرنیانی بنفش** ۔ ف ۔ جامۂ کبود رنگ

**پرند** ۔ ف ۔ اُڑنیوالی چڑیا ۔ سادہ کپڑا ریشمی ۔ تلوار ۔ تلوار کا جوہر ۔ پروین ۔ جھمکہ

**پروا** ۔ ف ۔ طاقت ۔ آرام ۔ توجہ ۔ رغبت فراغت ۔ فرصت ۔ خوف ۔ دہشت ۔ احتیاج التفات ۔ پرورش۔

**پروار** ۔ ف ۔ گرمی کا ٹھنڈا مکان جس مین موٹے ہونیکے لیے جانور چوپائے پرورش پائین اور مجازاً بمعنی فربہ کے بھی آتا ہی۔

**پرواری** ۔ ف ۔ جانور موٹا ۔ چربی دار۔

**پرواز** ۔ ف ۔ اُڑنا ۔ نثار کرنا زر کا۔

**پرواز برداشتن شب** ۔ ف ۔ کنایہ ہی رات کے آخر ہوجانے اور گذر جانے سے۔

**پروانگی** ۔ ف ۔ اجازت ۔ آگیا۔

**پروانہ** ۔ ف ۔ تتلی ۔ کیڑا اُڑنیوالا ۔ پتنگا ۔ چراغ کا ۔ حکمنامہ ۔ حکم۔

**پروبال** ۔ ف ۔ قوت ۔ پرند جانور کے پر اُڑنے کے ۔ اسلیے کہ بال بمعنی پر فارسی مین آتا ہی جیسے بال مگس و بال پروانہ۔

**پرور** ۔ ف ۔ پالنے والا۔

**پروردگار** ۔ ف ۔ خدا تعالیٰ ۔ پالنے والا۔

**پروردہ** ۔ ف ۔ پالا ہوا۔

پرورش - ف - پالنا - اور کبھی حکمت اور
علم سے بھی مراد ہوتی ہے -
پروز - ف - دامن کی سنجاف -
پرویز - ف - فتحمند - نام خسرو بادشاہ کا
جو نوشیروان کا پوتا اور شیرین کا عاشق تھا
اور زبان پہلوی مین بمعنی چھلنی - اور چھلنی -
پرویزن - ف - آٹا چھاننے کی چھلنی -
پروین - ف - نام چند ستارون کا جنکو
عربی مین ثریا اور ہندی مین جھمکا کہتے ہین -
پرہ - ف - لشکر کی صف - دامن - طرف -
کنارہ ہر چیز کا - برگ کاہ - قفل کی جھڑ -
جانب راست - جانب چپ - ناک کا نتھنہ -
چکی کا ایک پاٹ - کنوین کی گراری -
پرہما - ف - کلغی -
پرہ بینی - ف - ناک کا نتھنہ -
پرہ قفل بر کلید زدن - ف - اُلٹا کام کرنا
پرہیز - ف - بچنا گناہ یا کسی چیز سے -
پرہیزگار - ف - بچنے والا -
پرہیزیدن - ف - گناہ سے بچنا پرہیز کرنا
پری - ف - دیو - پرستون - گر عرف حال
مین جنیہ عورت کو جو نہایت خوبصورت ہو
پری کہتے ہین اور ایک قسم کپڑے کی جو نہایت
ملائم مثل مخمل کے رنگارنگ ہوتا ہے -
پری پیکر - ف - خوبصورت - معشوق -
پری خوان - ف - منتر جاننے والا -
وہ شخص جسکے حکم مین کوئی جن ہو -
پُریدن - ف - بھرنا - پُر کرنا -
پریدن - ف - اُڑنا - فخر کرنا - تکبر و غرور
کرنا - آنکھ کا اُچکنا یعنی پھڑکنا -
پریروز - ف - پرسون کا دن گذرا ہوا -
پریر - ف - پریروز - پرسون کا دن -
پریزاد - ف - پری کی اولاد - خوبصورت شخص
پریشان - ف - پراگندہ - مصیبت زدہ
پریشانی - ف - پراگندگی -
پریشب - ف - پرسون کی رات -
پریشیدہ - ف - بمعنی پراگندہ -

## فصل بائے فارسی مع زائے معجمہ

پزانیدن - ف - پکوانا -
پزاوہ - ف - اینٹ پکانے کا آوہ
اسی کو عوام پجاوہ بولتے ہین -
پزشک - ف - طبیب - جراح -
پزشکی - ف - طبابت - بیدک -
پژمان - ف - مرجھایا ہوا - بیرونق غمگین
پژمردن - ف - مرجھانا - کمھلانا -
پژمردہ - ف - کمھلایا ہوا - مرجھایا ہوا
پژوہش - ف - تلاش - قصد - کھوج -
پژوہندہ - ف - جاسوس -
پژوہیدن - ف - کھوجنا - تلاش کرنا -
فکر کرنا - ڈھونڈھنا -
پزیدن - ف - پکانا -

## فصل بائے فارسی مع سین مہملہ

پس - ف - تب - تو - اسلیے - آخرش - پیچھے
پس آوردہ - ف - ربیب یعنی زوجہ کا
لڑکا پہلے شوہر کا یعنے مادر جلو -
پس افگندہ - ف - خرچ سے بچی ہوئی چیز
جسکو دوسرے وقت کے لیے رکھ چھوڑین -
پرند جانور کی بیٹ - چوپایون کا گوبر -
پس اندیش - ف - کوتہ اندیش -
پس آہنگ - ف - پیچھے کی فوج جس کو
ترکی مین چنداول کہتے ہین -
پست - ف - نیچا - کم رتبہ - کمینہ - وبکسر ستو
پستان - ف - چھاتی - چوچی -
پستہ دہان - ف - معشوق کا دہن -
پستی - ف - نیچائی - کمینہ پن -
پس خوردہ - ف - جھوٹا کھانا جو بعد کھانا
کھانیکے بچ رہے -
پس خیز - ف - کشتی گیر کا نومشق شاگرد -
پس خم گرفتن - ف - کسی کی طرف سے
اپنے منھ کو پھیر لینا - روگردانی کرنا -
پس خم زدن - ف - بھاگ جانا -
پسر - ف - لڑکا - بیٹا -
پسراک - ف - اُستر - ہندی خچر - یہ گدھے
اور گھوڑی کی جفتی سے حاصل ہوتا ہے -
پس رو - ف - پیچھے چلنے والا -
پس سرکردن - ف - کسی کیطرف سے منھ پھیرلینا

پسِ فردا - ف - پرسونکا دن آنیوالا -
پسِ کار نشستن - ف - اپنے مطلب کا ترک کرنا
پسندیدن - ف - پسند کرنا -
پسندیده - ف - اچھا - برگزیده -
پسند - ف - اپنی خوشی - ریجھ -
پسنده - ف - کباب کی ایک قسم -
پس وپیش - ف - سوچ - بچار - فکر -
پسیچ - ف - اراده - قصد -
پسیچیدن - ف - قصد کرنا -
پسین - ف - پچھلا -

## فصل باے فارسی مع شین معجمہ

پشت - ف - پیٹھ - اور وہ چیز جو واسطے زیادتی نشہ کے شراب مین داخل کرین - قوت -
پشتاره - ف - یہ مخفف ہی پشتواره کا - اسقدر بوجھ جو پیٹھ پر اٹھا سکین -
پشتِ پناه - ف - حمایت کرنیوالا - حمایت
پشتِ پا زدن - ف - کسی چیز کا رد کر دینا -
پشتِ چشم نازک کردن - ف - معشوق کا ناز اور غرور سے دیکھنا - تغافل کرنا - ناز اور غمزه کی آزردگی -
پشت دادن - ف - بھاگ جانا -
پشتِ دست بر زمین نهادن - ف - } کنایہ
پشتِ دست بر زمین گذاشتن - ف - } ہی
کمال عاجزی کرنے اور زاری اور منت کرنیسے
پشتِ دست خائیدن - ف - افسوس کرنا ندامت کا اظہار کرنا -
پشت زدن - ف - کسی چیز کا رد کر دینا -
پشت شکستن - ف - ہلاک ہونا -
پشت شیر - ف - کنایہ برج اسد سے -
پشت گرمی - ف - مددگاری - تقویت -
پشت گرم شدن - ف - زور اور طاقت پانا
پشت ماہی - ف - کنایہ رات سے -
پشت نمودن - ف - بھاگ جانا -
پشتہ - ف - توده - ٹیلا -
پشتی - ف - مدد - تائید - پرورش -
پشتیبان - ف - سہارا دینے والا - مددگار معاون - اڑانہ - ٹیکنی -
پشک - ف - اونٹ - بکری - ہرن - چوہے وغیرہ کا سرگین - ہندی مینگنی -
پشک - ف - گربہ - بلی -
پشکال - ف - برسات -
پشکل - ف - چوہے - بکری وغیرہ کی مینگنی -
پشم - ف - اون -
پشم در کلاه داشتن - ف - دولت کا غرور کرنا - عزت اور اعتبار قائم رکھنا -
پشم در کلاه نداشتن - ف - فقیری خرابی -
پشم دین - ف - } یہ الفاظ کسی کی حقارت
پشم قلی - ف - } اور ذلت کے وقت
کہتے ہین اور ان نامون سے پکارتے ہین -
پشم کشیدن - ف - کسیکو ہلاک کرنا -
پشمک - ف - ایک قسم کی مٹھائی ہی -
پشمینہ - ف - اون کا کپڑا -
پشنگ - ف - افراسیاب کے باپ کا نام اور نام ایک پہلوان کا -
پشہ - ف - مچھر -
پشیز - ف - } دمڑی یا ادھی ایک پیسے کا
پشیزه - ف - } چوتھا یا آٹھوان حصہ -
پشیمان - ف - پچتانیوالا - شرمنده -
پشیمانی - ف - پچتاوه - شرمندگی -
پشین - ف - کیقباد کے بیٹے کا نام -

## فصل باے فارسی مع فا

پف - ف - ہونٹھون کو سمیٹ کے زور سے ہوا نکالنا یعنی پھونکنا -
پفو - ف - پف کرنا جسکے معنے ابھی ذکر ہوے -

## فصل باے فارسی مع کاف عربی و فارسی

پک - ف - بے ہنر - خودراے - خود پسند -
پکنہ - ف - آدمی موٹا اور چھوٹے قد کا -
پکوک - ف - ہندی ہتوڑا -
پگاه - ف - سحر - صبح -
پگہ - ف - مخفف پگاه کا -

## فصل باے فارسی مع لام

پل - ف - دریا پر جو گذرگاه بناتے ہین - اور مخفف پول کا بمعنی پیسہ جسکو عرب فلوس کہتے ہین - اور مچھلی کی پیٹھ پر کے سفنے -
پلارک - ف - تلوار جوہردار -

پلاس - ف - سن کا موٹا کپڑا - ہندی ٹاٹ
نام درخت ڈھاک کا - جاجم موٹی - اور
بمعنی مکر اور حیلہ کے بھی آیا ہی -
پلاؤ - ف - ایک قسم کا کھانا جو مشہور ہی یہ
لفظ حرف اول کے فتحہ سے ہی ضمہ سے غلط ہی -
پلپل - ف - سیاہ مرچ -
پلمچی - ف - کوڑیان اور پیسے پھینکنے والا -
پل شکستن - ف - محروم کرنا - غرق کرنا -
پلفتہ - ف - آتشپارہ - ہندی چنگاری -
پلک - ف - پوست گرداگرد آنکھ کا یعنے
رکاب چشم - اور بمعنی موے مژہ کے بھی
آیا ہی - یعنی پلکونکے بال جو مشہور ہین -
پلکان - ف - سیڑھی - زینہ چوبین -
پلنگ - ف - ایک درندہ ہی سواے
چیتے کے کہ وہ دشمن شیر ہی -
پلنگوش - ف - نام ایک شخص کا جو شاہ
توران کیطرف سے وکیل ہوکر شاہ عباس
کے پاس گیا تھا -
پلنگر - ف - زنگیونکے شہزادے کا نام
جو سکندر کے ہاتھ سے مارا گیا -
پلنگینہ - ف - مشابہ پوست پلنگ سے
اور ایک قسم کا کپڑا جسکی دھاریان وغیرہ
پوست پلنگ سے مشابہ ہوتی ہین -
پلہ - ف - ترازو کا پلڑا - سیڑھی کا ڈنڈا - درجہ - مرتبہ
پلہ - ف - ڈھاک کا درخت -

پلیتہ - ف - چراغ کی بتی بٹی ہوئی -
پلید - ف - ناپاک -

## فصل بائے فارسی مع نون

پناہ - ف - بچاؤ - بچنے کا ٹھکانا -
پنبہ - ف - روئی -
پنبہ دہن - ف - کم گو اور کم سخن آدمی -
پنبہ کردن - ف - نرم کرنا - عاجز کرنا -
پنج - ف - پانچ یعنی (۵) صہ -
پنجم - ف - پانچوان (۵)
پنجاہ - ف - پچاس یعنی (۵۰) صہ
پنجاہم - ف - پچاسوان (۵۰)
پنج ارکان - ف - کلمۂ طیبہ - نماز - روزہ -
حج - زکوٰۃ -
پنج پا - ف - } جانور آبی خرچنگ - کیکڑہ
پنج پایہ - ف - }
پنج حس - ف - پانچ قوتین دریافت کرنیکی
سننا - دیکھنا - سونگھنا - چکھنا - چھونا -
پنج دعا - ف - پانچ وقت کی نماز
ظہر - عصر - مغرب - عشا - صبح -
پنجگشت - ف - سنبھالو کا درخت -
پنجگاہ - ف - پانچون نمازون کے پانچ
وقت اور نام ایک پردہ کا موسیقی سے -
پنج نوبت زدن - ف - مرتبہ اور دبدبہ
اور جاہ و سلطنت کا ظاہر کرنا -
پنج و چہار - ف - کنایہ نو آسمان سے -

پنجرہ - ف - جو چیز کہ مشبک اور جالی دار ہو
درندون اور پرندونکے رہنے کا گھر -
پنجر - ف - مخفف پنجرہ کا -
پنجشنبہ - ف - جمعرات کا دن -
پنجہ - ف - مخفف پنجاہ کا -
پنجۂ الماس - ف - فولادی پنجہ جس سے
کشتی گیر کسرت کرتے ہین - الماس بمعنی
فولاد بھی آیا ہی -
پنجہ ماہ - ف - یوسف زلیخا مین کنایہ حضرت
یوسف علیہ السلام سے -
پند - ف - نصیحت - بھلائی کی بات -
پندار - ف - غرور - سمجھ - اٹکل - توقع -
پنداشتن - ف - پہچاننا - معلوم کرنا -
پنگان - ف - تانبے کا کٹورا سوراخدار
جسکو پانی مین ڈال کے گھڑیکا اندازہ کرتے ہین
پنہان - ف - پوشیدہ - چھپا ہوا -

## فصل بائے فارسی مع واو

پوت - ف - بواو مجہول - بکری کی کلیجی -
پوچ - ف - نالائق - بیہودہ - خالی بمعنی
پوخ - ف - آدمی کا گوہ -
پود - ف - بانا بننے کا سوت -
پورس - ف - بیٹا - نام ایک راجہ قنوج کا جو
لاہور پر سکندر سے لڑا تھا - اور تیتر کو بھی کہتے
ہین جو ایک پرند مشہور ہی - اور وہ شخص
جو اپنے کو نادان ظاہر کرے -

پور بیجادہ رنگ - ف - کنایہ آفتاب سے
پور سینا - ف - حکیم بوعلی - انکے باپ کا نام سینا تھا
پور سقا - ف - شیخ صنعان جنھون نے ایک فرنگن کے عشق مین کفر اختیار کیا تھا - مگر پھر ہدایت پائی -
پوز - ف - ناک اور چہرہ چارپایونکا -
پوزش - ف - عذر - معذرت -
پوست - ف - چھلکا - غیبت - بدگوئی -
پوست تخت - ف - فقیرون کا بستر جو شیر یا ہرن کی کھال کا ہوتا ہی -
پوست کاویدن - ف - بھید ظاہر کردینا -
پوست کندن - ف - کسی کا عیب ظاہر کرنا -
پوست کندہ گفتن - ف - ظاہر ظاہر کہنا
پوستین - ف - کھال کا کرتا - اور بدگوئی کرنیکے معنی بھی آتے ہین -
پوستین باز کردن - ف - کسی کو برہنہ کرد ینا
پوستین دریدن - ف - عیب جوئی کرنا -
پوسیدن - ف - بہت پرانا ہونا -
پوش - ف - غلاف - زرہ - جوشن - اور ایک معنی یہ ہین کہ الگ ہو جاؤ - چنانچہ اکثر لوگ پوش پوش بولا کرتے ہین -
پوشانیدن - ف - کپڑا پہنانا -
پوشاک - ف - لباس - کپڑے پہننے کے
پوشش - ف - لباس -
پوشیدن - ف - پہننا - چھپانا -
پوشیدہ - ف - چھپا ہوا - ڈھکا ہوا - اور بمعنی خلعت اور دام صیاد کے بھی آیا ہی -
پوشیدہ چشم - ف - اندھا -
پوطہ دار - ف - نقد روپیہ رکھنے والا خزانچی
پول - ف - فلوس - پیسہ - دریا کا پل -
پولاد - ف - ایک قسم کا لوہا نہایت سخت
پول سیاہ - ف - تانبے کا پیسہ -
پوے پوے - ف - جلدی دوڑ - تیز چل -
پویندہ - ف - دوڑنیوالا - تیز قدم -
پویہ - ف - ایک قسم کی چال گھوڑے کی جو نہ تیز ہو اور نہ آہستہ ہو -
پوئیدن - ف - تلاش کرنا - دوڑنا -

## فصل باے فارسی مع ہاے ہوز

پہ پہ - ف - واہ واہ - سبحان اللہ -
پہلو - ف - بمعنی شہر - اور زبان پہلوی اسی کی طرف منسوب ہی - مرد شجاع دلاور صاحب جاہ و مال اور نام پسر سام بن نوح علیہ السلام کا - نفع - فائدہ -
پہلوان - ف - سورما - بہادر - طاقت ور
پہلو تہی کردن - ف - انکار کرنا - بات سے پھر جانا - کنارہ کرنا -
پہلو خوردن - ف - صدمہ اٹھانا -
پہلو دادن - ف - کسی کی مدد کرنا -
پہلو دزدیدن - ف - کنارہ کرنا کسی چیز سے اسطرح کہ کسی کو اسکی خبر نہو -
پہلو زدن - ف - برابری کرنا -
پہلو نہادن - ف - سو رہنا -
پہلوی - ف - فارسی کی سات زبانون مین سے ایک زبان کا نام - اور مراد مذہب مجوس سے -
پہن - ف - فراخ - چوڑاؤ -
پہنا - ف - چوڑائی - چوڑاؤ -
پہن چشم - ف - شوخ - بیحیا -
پہن کردن - ف - کشادہ کرنا -

## فصل باے فارسی مع یاے تحتانی

پی - ف - پانون - کھوج - واسطے - پیٹھا - نشان قدم پیچھے - طاقت -
پیاپی - ف - پے در پے - لگاتار -
پیام - ف - سندیسہ - کچھ بات کہلا بھیجنا -
پیچاک - ف - پیچ وخم - طرہ - زلف -
پیچش - ف - پیچتاب - مروڑا -
پیچیدن - ف - لپیٹنا - لپٹنا -
پیچیدہ درکار - ف - فکر اور تامل کرنیوالا -
پیچیدہ دست - ف - مراد کمزور -
پیخال - ف - پرندونکی بیٹ -
پیخستہ - ف - بمعنی میدہ -
پیدا وار - ف - فصل کی پیدا - حاصل -
پیر - ف - بوڑھا - بڑی عمر کا آدمی -
پیرانہ سری - ف - بڑھاپا -
پیرا افشانی - بڑھاپے مین جوانون کا کام کرنا - یعنی ہوس بجھانا -

**پیراستن** ۔ ف ۔ واسطے زیبایش کے کم کرنا اور کاٹنا کسی چیز کا جیسے آدمی کے ناخن تراشنا ۔ اور بالونکی زیادتی کم کرنا اور درخت کی نامناسب شاخین چھانٹنا وغیرہ

**پیرامون** ۔ ف ۔ } گرداگرد ۔ آس پاس ۔
**پیرامن** ۔ ف ۔

**پیرایہ** ۔ ف ۔ آرائش ۔ لباس ۔ زیور ۔

**پیرزال** ۔ ف ۔ بوڑھی عورت ۔

**پیرزن** ۔ ف ۔ مراد انگیٹھی سے بھی ۔

**پیرسال** ۔ ف ۔ بوڑھا ۔ بوڑھی ۔

**پیر سراندیب** ۔ ف ۔ حضرت آدم علیہ السلام

**پیر کنعان** ۔ ف ۔ حضرت یعقوب علیہ السلام

**پیر مغان** ۔ ف ۔ آگ کا پجاری معشوق

**پیر مرید** ۔ ف ۔ شیخ باارادت ۔

**پیرو** ۔ ف ۔ پچھلگو ۔ مرید ۔

**پیروز** ۔ ف ۔ فتحمند ۔

**پیروزہ** ۔ ف ۔ فیروزہ ایک قسم کا پتھر نیلے رنگ

**پیزنہ** ۔ ف ۔ } چھلنی ۔
**پیزن** ۔ ف ۔

**پیس** ۔ ف ۔ مرض داغ سفید ۔ برص ۔

**پی سپران** ۔ ف ۔ مسافر ۔ اور پامال لوگ

**پیسراک** ۔ ف ۔ شتر جوان ۔ خچر قوی ۔

**پی سپید** ۔ ف ۔ منحوس قدم ۔

**پیسہ** ۔ ف ۔ سیاہ اور سفید ملا ہوا ۔ ابلق اور بمعنی مبروص کے بھی آیا ہی ۔

**پیش** ۔ ف ۔ آگے ۔ سامنے ۔

**پیشانی** ۔ ف ۔ ماتھا ۔ سختی ۔ بے شرمی ۔ شوخی ۔ لیاقت ۔ شائستگی ۔ وسعت فراخی و بمعنی قسمت اور نصیب کے بھی آیا ہی

**پیش آمد** ۔ ف ۔ سلوک ۔ رعایت ۔

**پیش آہنگ** ۔ ف ۔ وہ شخص جو لشکر اور قافلے کے آگے آگے چلے ۔

**پیش بین** ۔ ف ۔ دانا ۔ عقلمند ۔

**پیش پیرا** ۔ ف ۔ سکندرنامہ مین مراد ہی فردوسی طوسی سے ۔

**پیش خورد** ۔ ف ۔ سب کھانون مین سے تھوڑا تھوڑا چکھنا بطور چاشنی کے ۔ اور وہ قلیل کھانا جس سے صبح کو نہار توڑین ۔

**پیش خیز** ۔ ف ۔ خدمتگار چالاک ۔ اور شروع آواز راگ کی ۔

**پیش دندان** ۔ ف ۔ وہ چیز قلیل مقدار کی جس سے صبحکو نہار توڑین ۔

**پیش دامن** ۔ ف ۔ خادم ۔ نوکر ۔

**پیشدستی** ۔ ف ۔ نیابت ۔ سبقت کرنا ۔

**پیشدست** ۔ ف ۔ نائب پیشکار ۔ غالب مددگار ۔ آگے کام کرنیوالا ۔

**پیشرس** ۔ ف ۔ وہ میوہ جو فصل سے کسی قدر پہلے پختہ ہو جائے ۔

**پیشرو** ۔ ف ۔ آگے چلنے والا نوکر ۔ لشکر کا ہراول ۔ آواز راگ کی ۔

**پیشطاق** ۔ ف ۔ مکانکا صحن ۔ بلند دروازہ بادشاہی محل کا ۔ دروازہ کے آگے کا میدان یعنی افتادہ زمین ۔

**پیش عہدان** ۔ ف ۔ سکندرنامہ مین مراد ہی بادشاہان سابق سے ۔

**پیش قبض** ۔ ف ۔ مشہور ہتھیار کا نام ۔ نام ایک پیچ کا کشتی سے ۔ ہندی کیلی ۔

**پیشکار** ۔ ف ۔ سامنے کام کرنیوالا ۔

**پیشکش** ۔ ف ۔ نذر ۔ تحفہ دینا ۔ بھینٹ

**پیش کشیدن** ۔ ف ۔ غصہ کرنا ۔ معتوب کرنا

**پیشگاہ** ۔ ف ۔ مکان کا صحن ۔ صدر مجلس وہ فرش جو امیرونکی مسند اور بادشاہون کے تخت کے آگے بچھائین ۔

**پیش نہاد** ۔ ف ۔ ارادہ دل کا ۔

**پیشوا** ۔ ف ۔ رہنما ۔ ہادی ۔

**پیشواز** ۔ ف ۔ } استقبال کرنا ۔ استقبال کرنے والا ۔ اور ایک قسم جامہ کی جو عورتین پہنتی ہین ۔
**پیشباز** ۔ ف ۔

**پیشوائی** ۔ ف ۔ کسی کے آگے اُسکے لانے کو جانا ۔ یعنی استقبال کرنا ۔

**پیشہ** ۔ ف ۔ ہنر ۔ کسب ۔

**پیشین** ۔ ف ۔ اگلا ۔ نام نماز ظہر کا ۔

**پیشینہ** ۔ ف ۔ اگلا ۔ پہلے والا ۔

**پیشینان** ۔ ف ۔ اگلے زمانیکے لوگ ۔

**پیغام** ۔ ف ۔ پیام ۔ سندیسا ۔

پیغمبر - ف - سندیسا لانیوالا -
پیغاره - ف - سرزنش - طعنه -
پیغاله - ف - شراب کا کاسه -
پیغوز - ف - دہن تنگ چھوٹا مرتبان -
پیغوله - ف - کونه گوشه - گوشهٔ چشم -
پیک - ف - قاصد -
پیکِ مُلکِ سرمد - ف - حضرت جبرئیل -
پیکار - ف - لڑائی - جنگ -
پیکانی - ف - ایک قسم ہر لعل اور یاقوت اور نوشادر کی -
پیکان - ف - تیر یا برچھی کی پھال -
پیکر - ف - شکل - جسم -
پی کردن - ف - پاؤنکے گٹّے کے پاس سے رگ اور پٹھے کو کاٹ دینا اس سے پاؤن قابل رفتار کے نہین رہتا اگرچه زخم اچھا بھی ہو جائے - مجازاً پاؤن کاٹ ڈالنا اور کبھی بمعنی عاجز کرنے اور بے رفتار کرنے کے بھی مستعمل ہوتا ہی -
پیل - ف - ہاتھی - اور چرچر کا تھیله جو واسطے رکھنے اسباب کے گھوڑے پر رکھتے ہین -
پیل افگندن - ف - کسی پر غالب ہونا دوسرے کو عاجز کرنا -
پیل بالا - ف - ہاتھی کے قد کے برابر -
پیلبان - ف - ہاتھی کا نگھبان - اور ہاتھی کا ہانکنے والا -

پیلبند - ف - بازی شطرنج مین ایک بند کا نام
پیلپا - ف - بیماری پاؤن کی جو مشہور ہی بڑی صراحی - لوہے کا گرز - دوا اڈ کا بڑا ڈبه - زنگیونکا ایک قسم کا ہتھیار -
پیلپایه - ف - کھم - ستون -
پیلتن - ف - قوی - رستم کا لقب -
پیل را ہندوستان یاد دادن - ف - کنایه ہی ہاتھی کے مست کرنے سے -
پیل مال - ف - کسی کو ہاتھی کے پیرون کے نیچے کچلوا ڈالنا - اور اضافت سے ہاتھی لدا ہوا مال و اسباب سے -
پیل محمود - ف - نام اُس ہاتھی کا جو ابرہه بادشاہ حبش کے ہاتھیونکا سردار تھا اور یه بادشاہ خانه کعبه کی خرابی کے لیے اس ہاتھی کو بھی ساتھ لایا تھا مگر مخذول ہوا -
پیله - ف - ریشم کا کیڑا جو ریشم بناتا ہی اور کویا ریشم کا بھی -
پیله ور - ف - شیشه گر - عطار - اور ریشم بیچنے والا -
پیمانه - ف - پیمایش کا آله - ناپ -
پیمانه پر شدن - ف - عمر کا آخر ہونا -
پیمان - ف - وعده - عہد - شرط -
پیمایش - ف - ناپنا - ناپ -
پیمودن - ف - ناپنا -
پینه دوز - ف - کفش اور جامه اور گدڑی اور موزے وغیره پر پیوند سینے والا -
پینو - ف - جغرات - دہی -
پینکی - ف - غنودگی - اونگھنا -
پیوستن - ف - ملنا - ملانا - مضبوط ہونا -
پیوسته - ف - ملا ہوا - بیٹھا ہوا -
پیوند - ف - جوڑ - ٹکڑا -
پیه - ف - چربی -
پیه گرگ بر سر پیرہن مالیدن - ف - مکر اور فریب اور دغا کرنا -
پیہم - ف - برابر لگاتار -

## باب تاے فوقانی
## فصل تا مع الف

تا - ع - نرم خاک -
تا - ف - اُس تک - تاکه - اور بمعنی گنتی کے جیسے دوتا - سه تا - تخته کاغذ - ہرگز - زنہار - مخفف تار کا - حرف تنبیه کا واسطے خبردار کرنیکے اور بمعنی اگر کے جو کلمه شرط ہی - اور واسطے ابتدا اور انتہا کے بھی آتا ہی - اور واسطے ربط کے قائم مقام کاف ربط کا ہی اور واسطے علت کے اور قائم مقام کاف بیانیه کا - اور واسطے نتیجه کے اور بمعنی جہان دم اور ہمین کے بھی آتا ہی -
تاب - ف - طاقت - رونق - روشنی - پیچیدگی - گرمی - اور صیغه امر کا بمعنی دوڑ - لپیٹ - روشن کر - چمک -

**تابان** ۔ف۔ چمکدار۔ چمکنے والا۔
**تابدان** ۔ف۔ روشندان جو حجرہ مین ہوتا ہی
**تابخانہ** ۔ف۔ حمام۔ وہ مکان جہان تنور روٹی پکانیکا گڑا ہو۔
**تابستان** ۔ف۔ گرمی۔ موسم گرما۔
**تابش** ۔ف۔ گرمی۔ چمک۔ طاقت۔
**تابع** ۔ع۔ ماتحت۔ نوکر۔ فرمان بردار۔
**تابعدار** ۔ف۔ یہ لفظ غلط ہی اسلیے کہ تابع لفظ عربی ہی اور صیغہ اسم فاعل کا ہی ترکیب لفظ (دار) کی حاجت نہین بلکہ بےمعنی ہوا جاتا ہی اسکی جگہ فرمان بردار بولنا چاہیے۔
**تابعین** ۔ع۔ جمع تابع بمعنی فرمان بردار کی ہی اور اصطلاح محدثین مین وہ مسلمان لوگ جنھون نے اصحاب رسول اللہ صلعم سے ایک یا زیادہ سے ملاقات کی ہو۔ اور تبع تابعین وہ لوگ جنھون نے تابعین سے ملاقات کی ہو۔
**تابناک** ۔ف۔ روشن۔ چمکدار۔
**تابندہ** ۔ف۔ چمکنے والا۔
**تابندہ ہور** ۔ف۔ آفتاب چمکنے والا۔ اور سکندرنامہ مین ایک جگہ مراد سکندر سے۔
**تابوت** ۔ع۔ صندوق مردہ کا۔
**تابہ** ۔ف۔ ہندی توا۔
**تابید** ۔ف۔ ہمیشہ کرنا کسی کام کو ابد تک۔
**تابین** ۔ع۔ کسی چیز کے پیچھے جانا۔ پیروی کرنا اگرچہ یہ مصدر ہی مگر استعمال اسکا بمعنی اسم فاعل درست ہی یعنی پیروی کرنیوالا اسی سبب سے فارسی مین اسکی جمع تابینان آتی ہی۔
**تابیدن** ۔ف۔ چمکنا۔
**تاتار** ۔ف۔ نام ایک ولایت مشہور کا۔
**تاتوق** ۔ع۔ آرزومند ہونا۔ بدخو ہونا۔
**تاتورہ** ۔ف۔ ہندی دھتورہ۔
**تاثر** ۔ع۔ اثر قبول کرنا۔
**تاثیر** ۔ع۔ اثر کرنا۔
**تاج** ۔ع۔ بادشاہی ٹوپی۔
**تاج خروس** ۔ف۔ مرغ کی کلغی۔ کیس ایک سرخ پھول جسکو کلغہ کہتے ہین۔
**تاجدار** ۔ف۔ بادشاہ۔
**تاجر** ۔ع۔ سوداگر۔
**تاج شمع** ۔ع۔ شمع کی لو۔
**تاجک** ۔ع۔ } وہ آدمی جو عرب مین پیدا ہوا
**تاجیک** ۔ع۔ } اور فارس مین پرورش پاکر بڑا ہوا ہو۔ اسطرح کے لوگ اکثر سوداگری کرتے ہین اسلیے تاجک کے معنی سوداگر کے بھی لیا کرتے ہین۔ اور تاجیک نام اُس ملک کا جو سواے ملک عرب کے ہو۔
**تاجج** ۔ع۔ بروزن تعلق۔ آگ کا شعلہ مارنا۔
**تاجور** ۔ف۔ بادشاہ۔
**تاجوری** ۔ف۔ بادشاہت۔
**تاجیل** ۔ع۔ مہلت دینا۔
**تاخت** ۔ف۔ فوج کا حملہ۔
**تاختن** ۔ف۔ حملہ کرنا۔ دوڑنا۔ دوڑانا۔
**تاخر** ۔ع۔ دیر کرنا۔ پیچھے ہونا۔
**تاخیر** ۔ع۔ دیر کرنا۔ دیری۔
**تادب** ۔ع۔ زباندانی سکھانا۔ ادب اختیار کرنا۔
**تادیب** ۔ع۔ ادب دینا۔ علم زباندانی سکھانا۔
**تادیہ** ۔ع۔ پہونچانا۔ ادا کرنا۔
**تار** ۔ف۔ ڈورا۔ سوت۔ تانا۔ لوہے وغیرہ کا تار۔ اور بمعنی تاریک۔ اور مخفف تارک کا بمعنی میان سر یعنی مانگ۔ ترکی مین بمعنی تنگ۔
**تارات** ۔ف۔ مبدل تاراج کا بمعنی لوٹ۔
**تارات** ۔ع۔ جمع تارت کی۔ کئی بار کئی دفعہ
**تاراج** ۔ف۔ لوٹ۔ غارت۔
**تارت** ۔ع۔ ایک بار۔ ایک مرتبہ۔
**تارک** ۔ع۔ چھوڑنیوالا۔
**تارک** ۔ف۔ درمیان سر کے بالون کے جو لکیر ہوتی ہی۔
**تارکش** ۔ف۔ وہ شخص جو تار کھینچتا ہی۔
**تارمار** ۔ف۔ کج مج۔ پریشان۔ پراگندہ۔
**تار و پود** ۔ف۔ تانا اور بانا۔
**تاریخ** ۔ع۔ کسی چیز کا وقت ظاہر کرنا۔ علم کسی واقعہ اور حادثہ کا۔ کسی امر عظیم سے مدت کا تعین کرنا۔ کوئی دن مہینے کا۔
**تاریخ تازی** ۔ف۔ تاریخ عرب۔
**تاریخ دہقان** ۔ف۔ اہل ایران کی روایتون سے مراد ہی

تاریخ نوروزی۔ ف۔ بادشاہونکے جشن نوروز مین جو تاریخ برتتے ہین۔
تاریک۔ ف۔ سیاہ۔ کالا۔ اندھیرا۔ جسکے آر پار نظر نہ جاسکے۔
تاری۔ ف۔ مخفف تاریک کا۔
تاریکی۔ ف۔ اندھیرا۔
تاز۔ ف۔ مخفف تازہ کا۔ اور بمعنی حملہ۔
تازش۔ ف۔ حملہ کرنا۔ دوڑنا۔
تازگی۔ ف۔ تازہ ہونا۔ تازہ پن۔
تازہ۔ ف۔ نیا۔ ترت کا۔
تازہ دماغی۔ ف۔ دانائی۔ خوشحالی۔
تازی۔ ف۔ عربی زبان۔ گھوڑا عربی۔ اور کتا شکاری۔ عرب کا آدمی۔
تازیان۔ ف۔ عرب کے لوگ۔ دوڑنیوالے۔
تازیانہ۔ ف۔ کوڑا۔ چابک۔
تازیدن۔ ف۔ دوڑنا۔
تاسا۔ ف۔ اندوہ۔ ملال۔ بیقراری۔
تاسع۔ ع۔ نوان۔ یعنی (۹)
تاسف۔ ع۔ افسوس کرنا۔ افسوس۔
تاسہ۔ ف۔ غم۔ رنج۔ اضطراب۔
تاسی۔ ف۔ اطاعت اور پیروی کرنا
تاسیس۔ ع۔ بنیاد رکھنا۔ جڑ بنانا۔ اور مضبوط کرنا اور نام قافیہ کے ایک حرف کا۔
تاسینہ در موج خون آمدن۔ ف۔ مراد ہے مصیبت سخت مین مبتلا ہونے سے۔

تاش۔ ف۔ یار۔ صاحب۔ خداوند۔ شریک
تاشکند۔ ف۔ نام شہر کا توران مین۔
تاغ۔ ت۔ پہاڑ۔ آزاد درخت کا نام۔
تاغہ۔ ت۔ خالو۔ خالہ کا شوہر۔
تافتن۔ ف۔ بٹنا۔ چمکنا۔
تافتہ۔ ف۔ بٹاہوا۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا
تاقی۔ ف۔ کلاہ۔ ٹوپی۔
تاک۔ ف۔ انگور کا درخت۔ نام ایک قوم کا نواحی دہلی اور گجرات مین۔
تاکید۔ ف۔ بار بار کہنا۔ بات کا مضبوط کرنا۔
تالاب۔ ف۔ مشہور ہے جسکا پانی بہتا نہین ہے
تالار۔ ف۔ مچان جو کھیت مین باندھ کر کسان وغیرہ اُسپر بیٹھ کر رات کو پاسبانی اور حفاظت کھیت کی کرتے ہین۔
تالد۔ ع۔ پرانا مال۔
تالف۔ ع۔ باہم اُلفت کرنا۔ محبت و دوستی
تالال۔ ف۔ پریشان۔ پراگندہ۔
تالم۔ ع۔ دردناک ہونا۔ صاحب غم ہونا۔
تالہ۔ ع۔ حق پرستی۔ عبادت اور زاری کرنا
تالی۔ ع۔ پیچھے چلنے والا۔ قائم مقام۔
تالیف۔ ع۔ اُلفت ڈالنا۔ کتاب بنانا۔ اگلے بزرگونکے قولونکو جمع کرنا۔
تام۔ ع۔ پورا۔ تمام۔ کامل۔
تامل۔ ع۔ خیال کرنا۔ سوچنا۔
تانی۔ ع۔ تاخیر۔ درنگ۔ دیر۔

تانس۔ ع۔ خو پکڑنا۔ عادت پذیر ہونا۔
تانف۔ ع۔ ننگ و عار رکھنا۔ شرم کرنا۔
تاوان۔ ف۔ جرمانہ۔ ڈانڈ۔
تاویل۔ ع۔ بیان کرنا خواب کی تعبیر کا کسی چیز کو ظاہر سے پھیرنا اور اُسکے اور ہی معنی بیان کرنا مگر مناسبت کے ساتھ۔
تاہب۔ ع۔ آمادہ اور مستعد ہونا۔
تاہل۔ ع۔ شادی کرنا۔ جورو کرنا۔ اور لڑکے بالون والا ہونا۔
تاہو۔ ف۔ ایک قسم کی شراب۔
تائب۔ ع۔ توبہ کرنیوالا۔ باز آنیوالا۔
تائے تشریف۔ ف۔ ایک خلعت۔
تائق۔ ع۔ بمعنی شائق۔ صاحب شوق
تائید۔ ع۔ مدد کرنا۔

## فصل تا۔ مع باے موحدہ

تب۔ ف۔ بخار۔ تابش۔ بیقراری۔
تباب۔ ع۔ ہلاکت۔ زیانکاری۔
تبادر۔ ع۔ باہم دوڑنا۔ اور کسی کام مین دوسرے پرپیشی اور سبقت لیجانا۔
تبادل۔ ع۔ بدل کرنا۔ باہم ایک دوسرے کی تبدیلی ہونی۔
تبار۔ ف۔ خاندان۔ نسل۔ اولاد۔
تبار۔ ع۔ ہلاکی۔
تبارک۔ ع۔ مبارک کرنا۔ بلند ہونا۔ پاک ہونا۔ زیادہ ہونا۔ بزرگ ہونا۔

**تَبَارَکَ** - ع - صیغہ ماضی کا معنی اسکے بزرگ ہوا۔ اور نام ایک سورۂ قرآن شریف کا۔

**تَبَارَکَ اللہ** - ع - پاک اور بزرگ ہو اللہ اور استعمال اسکا مدح مین بوقت تعجب ہوتا ہو۔

**تَبَاشِیر** - ف - ایک دواے سفید کبودی مائل کا نام جو نَے مین پیدا ہوتی ہو ہندی بنسلوچن اور طباشیر مُعَرَّب اسکا ہو۔

**تَبَاشِیر** - ع - اول اور شروع ہر چیز کا۔ اول صبح اور سپیدۂ صبح۔ پگڈنڈی۔ جو راہ ہو کہ مین چلنے والونکے پیرونکے نشانون سے بنجاتی ہو۔

**تَبَاعُد** - ع - ایک دوسرے سے دُور ہونا۔

**تَبَاغُض** - ع - آپس مین بغض و عداوت رکھنا۔

**تَبَاہِی** - ف - اُجڑ جانا۔

**تَبَایُن** - ع - تفاوت اور فرق ہونا۔ جُدا ہونا دو چیز کا آپسمین۔

**تِبَّت** - ع - نام ایک ملک کا درمیان پورب اور اُتر کشمیر کے جہانکی مشک عمدہ ہوتی ہو۔

**تَبَّتْ یَدَا** - ع - ہلاک ہون دونون ہاتھ ابی لہب کے۔

**تَبَتُّل** - ع - باخدا ہونا۔ دنیا سے بیزار ہونا۔

**تَبجِیل** - ع - بزرگی کرنا۔ عزت کرنا۔

**تَبَحُّر** - ع - مثل دریا کے علم مین ہونا بہت علم حاصل ہو جانا۔

**تَبخَالہ** - ف - چھوٹے چھوٹے آبلے جو تپ کی گرمی سے ہونٹونپر پڑ جاتے ہین اور یہ نشانی صحت کی ہو۔

**تَبَختُر** - ع - مٹک کر چلنا۔ ناز کرکے چلنا۔

**تَبخِیر** - ع - بو کا اُٹھنا۔ بخار بنانا۔ دھوان بناکر اُٹھانا۔

**تَبَدُّل** - ع - عوض کرنا۔ تبدیل کرنا۔ بدلنا۔ بدل ڈالنا۔

**تَبذِیر** - ع - بے اندازہ خرچ کرنا۔ پراگندہ کرنا۔ زمین سے گھاس کا اُگنا۔

**تَبَر** - ف - ایک قسم کی کلھاڑی۔

**تِبر** - ع - سونا۔ زر۔ طلا۔ کُندن۔

**تَبَرّا** - ع - نفرت کرنا۔ بیزاری۔ بیزار ہونا۔

**تَبَرخُون** - ف - سرخ صندل کی لکڑی۔ اور بعضے بمعنی مجیٹھ کہتے ہین اور طبرخون طاے مہملہ سے بھی آیا ہو۔

**تَبَرزَد** - ف - قند سفید۔ مصری شفاف شکر سفید براق۔ طبرزد اسکا مُعَرَّب ہو۔

**تَبَرزِین** - ف - ایک قسم کا تیر ہوتا ہو کہ سوار گھوڑے کی زین مین رکھتے ہین۔

**تَبَرُّع** - ع - بخشنا کسی چیز کا۔ کرنا اُس کام کا جو واجب نہو۔ مجازاً عبادت نفل۔

**تَبَرُّک** - ع - برکت لینا۔ اور وہ چیز جس سے برکت لیجاوے۔ ہندی پرشاد۔

**تَبَرُّکَات** - ع - برکت لینے کی چیزین۔ یہ جمع تبرک کی ہو۔

**تَبَرُّم** - ع - اُستوار ہونا۔ عاجز آنا۔ رنجیدہ ہونا۔ ماندہ ہونا۔

**تَبرِید** - ع - سرد کرنا۔ ٹھنڈائی۔

**تَبرِیز** - ف - نام شہر کا آذربائجان مین بسایا ہوا زُبیدہ خاتون کا۔ نام ایک شعبہ کا ہو موسیقی مین۔

**تَبَسُّم** - ع - مُسکرانا۔ کلی کا کھلنا۔

**تَبَسُّط** - ع - ماخوذ ہو بسط سے جس کے معنی کشادگی کے ہین۔

**تَبشِیر** - ع - خوشخبری دینا۔

**تَبَصُّر** - ع - دیکھنا۔

**تَبصِرہ** - ع - بینا کرنا۔ اور مراد عینک سے۔

**تَبَع** - ع - پیروی کرنا۔ اور بمعنی پیروان۔ یہ لفظ واحد اور جمع دونون آیا ہو۔

**تَبَعُّل** - ع - شوہر بننا۔

**تَبِعَہ** - ع - انجام بد۔ نتیجۂ بد۔ عذاب۔

**تَبَعَہ** - ع - جمع تابع بمعنی فرمان بردار کی۔

**تَبعِید** - ع - دور کرنا۔

**تَبعِیَّت** - ع - حکم ماننا۔ پیروی۔

**تَبِعَات** - ع - کسی چیز کے لوازم۔ گنہ کے عذاب۔ دُکھ۔ سختی۔ خرابیان۔ پیرو لوگ

**تَبقِیہ** - ع - باقی رکھنا۔

**تَبَلُّد** - ع - کُندی ذہن۔

**تَبلِیغ** - ع - پہونچانا۔ کسی پاس کچھ روانہ کرنا

**تِبن** - ع - سوکھی گھاس کا تنکا۔

**تَبَنِّی** - ع - بیٹا بنانا۔ گود لینا۔

**تَبُور** - ع - ہلاکی۔ کاہلی۔

**تَبُوراک** - ف - چھوٹا نقارہ جو کسان لوگ

کھیتون مین رکھتے ہین اور واسطے ہنکانے
پرندونکے بجاتے ہین۔ اور بانس کے
کھٹکھٹے کو بھی کہتے ہین جو اسی کام مین
آتا ہو اور بمعنی چھلنی اور خوان اور کفچہ
آہنی کے بھی یہ لفظ آتا ہی۔

**تبوک**۔ع۔ نام ایک موضع کا قریب شام کے جہان رسول مقبول ورکا فرونسے جنگ ہوئی تھی۔ اور دف کو بھی کہتے ہین جو ہاتھ سے بجایا جاتا ہی

**تبہ**۔ف۔ / **تبہ کار**۔ف۔ } برباد اور اجڑا ہوا۔

**تبیارہ**۔ف۔ / **تبیازہ**۔ف۔ } بمعنی تپ و لرزہ۔

**تبیان**۔ع۔ خوب بیان کرنا معنی کا روشن اور آشکارا کرنا۔

**تبیرہ**۔ف۔ ڈھول۔ نقارہ۔

**تبیرہ زن**۔ف۔ نقارچی۔

**تبیع**۔ع۔ ایک برس کا بیل۔

**تبیین**۔ع۔ بیان کرنا۔ ظاہر کرنا۔

## فصل تا۔ مع بائے فارسی

**تپ**۔ف۔ اضطراب بے آرامی۔ بخار۔

**تپاک**۔ف۔ چالاکی۔ گرمجوشی۔

**تپانچہ**۔ف۔ تھپڑ۔ دریا کی موج۔

**تپش**۔ف۔ گرمی۔ سوزش۔

**تپنچہ**۔ف۔ مخفف تپانچہ کا۔

**تپیدن**۔ف۔ تڑپنا۔ گرم ہونا۔

## فصل تا مع تائے فوقانی

**تتابع**۔ع۔ پے در پے ہونا۔

**تتبع**۔ع۔ ڈھونڈھنا۔ تلاش کرنا۔ اور کسی کی پیروی کرنا۔

**تتر**۔ع۔ مخفف تاتار کا جو شہر ہی ترکستان مین

**تتری**۔ع۔ ملک تاتار کا رہنے والا۔ یا اُس ملک کی کوئی چیز۔

**تتق**۔ع۔ چادر۔ بڑا پردہ۔ سراپردہ۔

**تتماج**۔ت۔ ایک قسم کی آش کا نام۔

**تتمہ**۔ع۔ تامی۔ بقیہ۔ آخر ہر شی کا۔

**تتمیم**۔ع۔ تمام کرنا۔ پورا کرنا۔ آخر کو پہونچانا۔

**تتن**۔ف۔ تنباکو۔

## فصل تا مع ثائے مثلثہ

**تثاوب**۔ع۔ دہن درہ۔ جماہی۔

**تثاقل**۔ع۔ گرانی خاطر۔ گرانبار ہونا۔

**تثریب**۔ع۔ سرزنش کرنا۔ ملامت کرنا۔

**تثقل**۔ع۔ گرانبار ہونا۔

**تثقیل**۔ع۔ گرانبار کرنا۔

**تثلیث**۔ع۔ تین حصونمین تقسیم کرنا۔

**تثمیر**۔ع۔ میوہ چننا۔ نفع پانا۔

**تثنیہ**۔ع۔ دوگنا۔ دو کرنا۔

## فصل تا۔ مع جیم

**تجار**۔ع۔ جمع تاجر بمعنی سوداگر کی۔

**تجارب**۔ع۔ باہم ایک دوسرے کو آزمانا۔

**تجارب**۔ع۔ جمع تجربہ کی۔ آزمائشین

**تجارت**۔ع۔ سوداگری۔ بیوپار۔ سوداگرنا۔

**تجاسر**۔ع۔ دلیری کرنا۔ شوخی و گستاخی کرنا

**تجاوز**۔ع۔ گذرنا۔ حد سے گزرنا۔ لانگھ جانا۔

**تجاہد**۔ع۔ کوشش کرنا۔

**تجاہل**۔ع۔ جان بوجھ کر جاہل بننا۔ اور انجان ہو جانا۔

**تجبر**۔ع۔ گردنکشی کرنا۔

**تجدید**۔ع۔ نیا کرنا۔ نئے سر سے کوئی کام کرنا۔

**تجربہ**۔ع۔ آزمانا۔ آزمایش۔

**تجربہ کار**۔ف۔ آزمودہ۔ آزمایش کیا ہوا۔

**تجرد**۔ع۔ ننگا ہونا۔ تنہائی۔ علیحدگی دنیا سے

**تجرع**۔ع۔ گھونٹ گھونٹ کرکے پینا۔

**تجرید**۔ع۔ تنہائی۔ مجرد کرنا۔ ننگا کرنا۔

**تجزیہ**۔ع۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ تقسیم کرنا۔

**تجزی**۔ع۔ تقسیم و ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔

**تجسس**۔ع۔ ڈھونڈھنا۔ تلاش کرنا۔

**تجسم**۔ع۔ برگزیدہ کرنا کسی شخص کو ساری قوم مین سے۔ قصد کرنا۔ کسی چیز کا کسی کے کام مین پڑنا۔ موٹا تازہ فربہ ہونا۔

**تجشم**۔ع۔ رنج و مشقت کھینچنا۔

**تجفیف**۔ع۔ خشک کرنا۔

**تجلد**۔ع۔ مقابلہ دشمن مین جلدی کرنا اور چالاکی کرنا۔

**تجلیہ**۔ع۔ چھیلنا۔ زنگ چھڑانا۔ جلا کرنا۔ روشن اور آشکارا کرنا۔

تجلّی۔ ع۔ روشن اور آشکارا کرنا۔ روشن ہونا
روشنی۔ جلوہ کرنا۔ اور فارسیوں کے استعمال
مین مراد نور الٰہی سے جو کوہ طور پر موسیٰ
علیہ السلام پر ظاہر ہوا تھا۔ اور کبھی تجلّی کو فارسی
مین تجلّا بھی لکھتے ہین جیسے تمنّی کو تمنّا اور
تماشی کو تماشا۔
تجلید۔ ع۔ کتاب کی جلد باندھنا۔ کھال
کسی جانور کی کھینچنا۔
تجسّس۔ ع۔ بالونکا مونڈنا۔ آواز باریک
نکالنا۔ کسی سے عشق کرنا۔
تجمّل۔ ع۔ زیبائش۔ شان و شکوہ اور
جمال کی آرائش کرنا۔
تجنّب۔ ع۔ دور ہونا۔ ایک طرف ہونا۔ پرہیز
تجنّی۔ ع۔ کسی کو گنہگار ٹھہرانا۔
تجنیس۔ ع۔ ہمجنس کرنا۔ یکسان کرنا۔
تجوید۔ ع۔ نیک کرنا۔ خالص کرنا۔ اور
حروف مخرج سے ادا کرنا۔
تجویز۔ ع۔ جائز کرنا۔ راے دینا۔ کوئی
نئی بات اپنی طرف سے نکالنا۔
تجویف۔ ع۔ خالی کرنا۔ کھوکھلا بنانا۔
تجہّز۔ ع۔ آمادہ و مستعد ہونا۔
تجہیز۔ ع۔ سامان کرنا۔ جہیز شادی کا دینا
اور اسباب مُردے کا تیار کرنا۔

## فصل تا۔ مع حاے مہملہ

تحابب۔ ع۔ باہم محبت کرنا۔ باہم پیار رکھنا
تحارُب۔ ع۔ آپسمین جنگ کرنا۔
تحاشی۔ ع۔ ایک طرف ہو جانا۔
تحافی۔ ع۔ نیک ہونا۔ جدا ہونا۔
تحائف۔ ع۔ جمع تحفہ کی۔
تحت۔ ع۔ زیر۔ نیچے۔
تحت الثّریٰ۔ ع۔ مراد زیر زمین سے
اسلیے کہ ثریٰ خاک نمناک کو کہتے ہین۔
تحت الشّعاع۔ ع۔ دو یا تین روز آخر
ہر مہینے کے جسمین چاند نہین دکھائی دیتا
اور یہ دن منحوس کہلاتے ہین۔
تحت الحنک۔ ع۔ زاہدون کا معمول
ہے کہ عمامہ کا ایک پیچ ٹھڈّی کے نیچے سے
نکال کے سر مین لپیٹ لیتے ہین۔ حنک
ٹھڈّی کے حصّہ زیرین کو کہتے ہین۔
تحتّم۔ ع۔ واجب ہونا۔
تحجّر۔ ع۔ کسی چیز کا مثل پتھر کے ہو جانا۔
تحجّم۔ ع۔ پچھنے لگانا۔ چوسنا۔ باز رکھنا
پستان کا اُبھرنا اور نکلنا۔
تحدّث۔ ع۔ بات کہنا۔ قصّہ پڑھنا۔
تحدید۔ ع۔ تیز کرنا۔ کسی چیز کی حد پیدا کرنا
تحذیر۔ ع۔ کسیکو ڈرانا۔ خوف دلانا۔
تحرّز۔ ع۔ پرہیز کرنا۔ اپنے کو نگاہ رکھنا۔
تحریر۔ ع۔ لونڈی غلام کا آزاد کرنا۔ لکھنا
پاکیزہ کہنا۔ نغمہ کی ایک قسم جسکو گٹکری کہتے
ہین۔ تصویر وغیرہ پر نقاشی کرنا۔ اور
نام اُقلیدس کی کتاب کا علم ہندسہ مین۔
تحرّک۔ ع۔ حرکت کرنا۔ ہلنا۔
تحریص۔ ع۔ لالچ دلانا۔ حرص دلانا۔
تحریض۔ ع۔ کسی کو جنگ پر رغبت دلانا
تحریک۔ ع۔ حرکت دینا۔ ہلانا۔ اور کبھی
مجازاً بمعنی رغبت دلانیکے بھی آتا ہے۔
تحریمہ۔ ع۔ نیت کے بعد نماز کی پہلی تکبیر۔
تحرّی۔ ع۔ نیکی اور بہتری ڈھونڈھنا۔ اور
کسی جگہ پر کرنا۔ قبلہ کی سمت معلوم کرنا۔
تحریف۔ ع۔ بدل ڈالنا۔ حروف اور معنی بدلنا
تحزیز۔ ع۔ تیر کرنا۔
تحزّن۔ ع۔ غمگین ہونا۔
تحسّر۔ ع۔ افسوس کرنا۔ حسرت کرنا۔
تحسین۔ ع۔ سراہنا۔ تعریف کرنا۔
تحشّم۔ ع۔ غضب کرنا۔ خدمتگار دن اور
نوکروں کا مالک ہونا۔
تحشیر۔ ع۔ اپنے اہل و عیال کے روٹی
کپڑے دینے مین تنگی اور کمی کرنا۔
تحشیہ۔ ع۔ کتاب پر حاشیہ لکھنا۔
تحصّن۔ ع۔ قلعہ بند ہونا۔
تحصین۔ ع۔ گرد شہر کے دیوار کھچوانا۔
تحصیل۔ ع۔ حاصل کرنا۔
تحف۔ ع۔ جمع تحفہ کی نادر اشیا۔
تحفگی۔ ف۔ تحفہ پن۔ خوبی۔
تحفہ۔ ع۔ نادر۔ انوکھا۔ بہت خوب۔

تحقیر۔ع۔ ذلیل کرنا۔ حقیر سمجھنا۔
تحقق۔ع۔ ثابت ہونا۔ موجود ہونا۔
تحقیق۔ع۔ دریافت کرنا۔ کھوج لگانا۔
تحکم۔ع۔ دعوی کرنا۔ زبردستی کسی پر حکومت کرنا غلبہ کرنا اور خیابان مین ہر کہ خواہ نخواہ کسی کا حکم قبول کرنا۔
تحلیل۔ع۔ کسی چیز کے اجزا کا کھول دینا حلال کرنا۔ کسی چیز کا کسی مقام پر فرو کش ہونا۔ کسی چیز کو گلا کر فانی کر دینا۔
تحلیہ۔ع۔ شیرین کرنا۔ زیور پہنانا۔ کسی شخص کی تعریف وصفت کرنا۔
تحمل۔ع۔ اُٹھانا۔ برداشت کرنا۔
تحمید۔ع۔ تعریف کرنا۔ حمد کرنا۔ سراہنا۔
تحمیل۔ع۔ لادنا۔ بوجھ لاد دینا۔
تحنن۔ع۔ مہربانی کرنا۔
تحول۔ع۔ حوالہ کرنا دوسرے کو۔ پھر جانا ایک جگہ سے دوسری جگہ کو۔
تحویل۔ع۔ سپرد کرنا۔ کسی کو کوئی چیز حوالے کر دینا۔ داخل ہونا۔
تحویلدار۔ف۔ خزانچی۔ روکڑیا۔
تحیت۔ع۔ سلام کرنا۔ دیر تک زندہ رہنا۔ بادشاہی۔ ملک۔
تحیہ۔ع۔ سلام۔ دعاء زندگی۔ دینا۔ ملک بادشاہی۔ مبارکباد کہنا۔
تحیر۔ع۔ حیران ہونا۔ بھونچکا ہو جانا۔

## فصل تا۔ مع خاے معجمہ

تخافت۔ع۔ پوشیدہ کہنا۔
تخالف۔ع۔ باہم مخالف ہونا۔
تخالج۔ع۔ دلمین شک اور وسواس آنا۔
تخاوف۔ع۔ باہم خوف کرنا۔
تخت۔ف۔ بیٹھنے کی چوکی تخت بادشاہی دماغ کا چاق ہونا۔ شراب کے نشہ سے۔
تخت رَوِندہ۔ف۔ کنایہ گھوڑے سے۔
تختِ سلیمان۔ف۔ نام مقام کا کشمیر مین
تختِ عاج۔ف۔ مراد دن سے۔
تختگاہ۔ف۔ دار السلطنت حاکم اعلی کے رہنے کا شہر۔ گورنمنٹ کے مقام کا شہر۔
تختہ۔ف۔ لکڑی ترشی ہوئی۔ تختہ۔ اور مراد تختہ تابوت سے۔
تختۂ اول۔ف۔ مراد لوح محفوظ سے۔
تختہ بر سر شکستن۔ف۔ خراب و رسوا کرنا
تختہ بند۔ف۔ قید۔ قیدی چھوٹی چھوٹی کھپچیان جو ٹوٹی ہوئی ہڈی پر باندھی جاتی ہین۔ اور اُس ٹوٹے ہوے عضو کو بھی کہتے ہین جسپر کھپچیان بندھی ہون۔
تختۂ قماش۔ف۔ دو تختے ہوتے ہین جنمین دوشالے اور پشمینہ اور لباس وغیرہ رکھکر رسی سے کس دیتے ہین تاکہ کیڑا نہ کھالے عربی مین اُسکو تخت کہتے ہین۔
تختۂ نرد۔ف۔ شطرنج کھیلنے کا تختہ۔

تخجیل۔ع۔ شرمندہ کرنا۔
تخدیر۔ع۔ عورت کو پردہ مین بٹھلانا کسی عضو کو کرخت کر دینا اور سُن کر دینا۔
تخریب۔ع۔ خراب کرنا۔ اُجاڑ دینا۔
تخریج۔ع۔ باہر نکالنا۔ ادب دینا نیکی پر خارج کرنا کسی چیز کو کسی جگہ سے۔
تخریق۔ع۔ پارہ پارہ کرنا۔ چیرنا۔ پھاڑنا
تخسیر۔ع۔ کمی۔ اور ہلاک کرنا۔
تخش۔ف۔ تیر ناوک کی کمان۔ ایک قسم تیر کی مجلس کا صدر۔ تیر آتشبازی یعنی ہوائی
تخشع۔ع۔ فروتنی اور عاجزی کرنا۔
تخشیدن۔ف۔ سب سے اوپر بیٹھنا۔
تخصیص۔ع۔ خاص کرنا خصوصیت۔
تخضع۔ع۔ فروتنی اور عاجزی کرنا۔
تخطیہ۔ع۔ کسی کے کام کی خطا پکڑنا۔
تخفیف۔ع۔ ہلکا کرنا۔ بوجھ اُتارنا۔ کم کرنا
تخلص۔ع۔ چھٹکارا۔ بچاؤ۔ مختصر نام جو شعرا اپنا مقرر کرکے شعر مین نظم کرتے ہین۔
تخلف۔ع۔ پیچھے رہنا۔ خلاف وعدہ کرنا۔
تخلق۔ع۔ خلق کرنا۔ خوگر ہونا۔ خوشخو ہونا
تخلل۔ع۔ بیچ مین آجانا۔ خلل ڈالنا۔ خرابی
تخلخل۔ع۔ کسی چیز کے اجزا کا آپس سے جدا ہونا۔ کھوکھلا پن۔
تخلی۔ع۔ خالی ہونا۔
تخلیص۔ع۔ خلاص کرنا۔ چھوڑ دینا۔

**تخلید** - ع - ہمیشگی کرنا - ہاتھ مین کنگن پہننا

**تخلیط** - ع - کلام مین باطل کا ملانا -

**تخلیل** - ع - سرکہ کرنا - انگلیومین انگلیان ڈالنا - وضو کرتے وقت داڑھی مین انگلیان ڈالنا - خلال کرنا -

**تخلیہ** - ع - خالی کرنا - چھوڑ دینا -

**تخم** - ف - بیج -

**تخماق** - ت - میخ گاڑنیکا میخچو -

**تخم بازی** - ف - نوروز اور عید وغیرہ کے دنون مین لڑکے رنگین انڈونسے کھیلتے ہین -

**تخم چیزے بر افتادن** - ف - کسی چیز کا نابود اور نیست اور معدوم ہوجانا -

**تخمہ** - ع - بدہضمی -

**تخمہ** - ف - اصل - پیدائش - اولاد -

**تخمیر** - ع - خمیر اٹھانا -

**تخمین** - ع - اندازہ کرنا - اٹکل کرنا -

**تخمیناً** - ع - اٹکل اور اندازہ سے -

**تخویف** - ع - ڈرانا -

**تخوف** - ع - ڈرنا -

**تخیل** - ع - کسی چیز کا خیال مین لانا -

**تخییل** - ع - کسیکو کسی بات کا خیال دلانا -

## فصل تا - مع دال مہملہ

**تدابیر** - ع - جمع تدبیر کی - تجویزین -

**تداخل** - ع - ایک دوسرے مین داخل ہونا اور طبیبونکی اصطلاح مین ایک غذا ابھی اچھی طرح ہضم نہین ہوئی دوسری کا کھا لینا

**تدارک** - ع - کوئی چیز فوت شدہ کو پانا - ایک کا دوسرے تک پہونچنا -

**تداول** - ع - ہاتھون ہاتھ ایک دوسرے سے لینا - دست بدست پھرنا -

**تداوی** - ع - دوا علاج کرنا -

**تدبر** - ع - انجام کام کا سوچنا -

**تدبیر** - ع - کسی کام کے پیچھے پڑنا - غور کرنا انجام کام کا سوچنا -

**تدخین** - ع - دھوان کرنا -

**تدریج** - ع - درجہ بدرجہ ہونا - تھوڑا تھوڑا ہونا

**تدریس** - ع - سبق دینا - علم سکھانا -

**تدسیہ** - ع - تباہ کرنا - گمراہ کرنا -

**تدفین** - ع - زمین مین گاڑ دینا - دفن کرنا -

**تدقیق** - ع - باریک کرنا - خوب کوٹنا - باریک بات کا نکالنا - آٹا گوندھنا -

**تدلک** - ع - بدنکا ملنا -

**تدلیس** - ع - خریدار پر مال کا عیب چھپانا -

**تدمیر** - ع - کسی کو ہلاکی مین ڈالنا -

**تدنس** - ع - چرک آلود ہونا -

**تدنیس** - ع - چرک آلود کرنا -

**تدویر** - ع - گول پھرانا کسی چیز کا -

**تدوین** - ع - جمع کرنا - تالیف کرنا -

**تدہین** - ع - تیل ملنا -

**تدین** - ع - دیندار ہونا - دینداری -

## فصل تا - مع ذال معجمہ

**تذبذب** - ع - دودلہ ہونا - تردد کرنا - ڈبڈھا - ہلنا کسی چیز کا جو ہوا مین ٹنگی ہو

**تذرو** - ف - سینہ - بازو - اور بمعنی مرغ صحرائی جو نہایت خوشرنگ ہوتا ہے - اور یہ لفظ دال مہملہ سے لکھنا اور بمعنی کبک کہنا محض غلط ہے -

**تذرو بہاری** - ف - سکندرنامہ مین مراد ہے کنیزک آراستہ سے -

**تذکرہ** - ع - یادداشت - یاد - ذکر - اور بمعنی نصیحت کرنیکے بھی آتا ہے -

**تذکار** - ع - ذکر کرنا - بکسر اول غلط ہے -

**تذکر** - ع - یاد کرنا - یاد آجانا -

**تذکیر** - ع - مذکر کرنا - یاد دلانا - نصیحت کرنا -

**تذکیہ** - ع - جانور کا ذبح کرنا - آگ بھڑکانا -

**تذلل** - ع - فروتنی اور عاجزی کرنا - اور اپنے کو دوسرونسے ذلیل جاننا -

**تذلیل** - ع - دوسرے کو ذلیل اور بےعزت کرنا

**تذلیق** - ع - تیز کرنا -

**تذنیب** - ع - کسی چیز کو دُمدار اور دنبالہ دار کرنا

**تذہیب** - ع - سونیکا ملمع کرنا -

**تذییل** - ع - ایک چیز کو دوسری چیز کا دامن بنانا یعنی اسکے آخر مین لگانا -

## فصل تا - مع راے مہملہ

**تر** - ف - یہ کلمہ واسطے تفضیل کے آتا ہے اور بمعنی

تازہ اور آبدار اور صاف اور پاکیزہ کے اور بمعنی نادم اور شرمندہ کے بھی آیا ہے۔
**تُراب**۔ ع۔ مٹی۔ زمین۔ خاک۔
**تَراجُع**۔ ع۔ پھر جانا۔ آپس مین رجوع کرنا۔
**تَراجی**۔ ع۔ باہم امید رکھنا۔
**تَراخی**۔ ع۔ دیر۔ کاہل۔ تقصیر کرنا۔
**تَرادِیف**۔ ع۔ وہ چیزین جو باہم مشابہ ہون
**تَرازُو**۔ ف۔ بنک۔ تلا۔ ٹکری۔ اور مراد طبیب اور اصطرلاب سے۔
**تَرازُوی پولاد سنجان**۔ ف۔ مراد لڑنے والونکے نیزونسے۔
**تَرازُوی زور**۔ ف۔ کنایہ مالدار سے
**تَرازُوی زر**۔ ف۔ کنایہ مالدار بخیل اور نازک مزاج سے۔
**تَرازُوی سنگ زن**۔ ف۔ وہ ترازو جسکا ایک پلہ زیادہ ہو اور دوسرا کم۔
**تَرازُو شدن**۔ ف۔ مقابل ہونا۔ برابر ہونا۔ تیر اور نیزہ کی پھال کا نشانہ کی پشت سے گذر جانا۔
**ترازوی کافور**۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے
**تَراش**۔ ف۔ کاٹ۔ کٹاؤ۔ افتخار۔ آرائش۔ نفع۔ سود۔
**تَراشہ**۔ ف۔ چھلکا تراشا ہوا۔ اور ایک لوہے کا آلہ جس سے پتھر تراشتے ہین۔
**تَراشیدن**۔ ف۔ کاٹنا۔ چھیلنا۔

**تَراضی**۔ ع۔ آپس مین راضی اور خوشنود ہونا۔
**تَراض**۔ ع۔ تراضی کا مخفف ہے۔
**تَراکُم**۔ ع۔ انبوہ۔ بھیڑ۔
**تَراکِیب**۔ ع۔ جمع ہے ترکیب کی۔
**تَرانہ**۔ ف۔ راگ۔ گیت۔
**تَراوِش**۔ ف۔ ٹپکنا۔ ٹپکا۔
**تَراوِیدن**۔ ف۔ ٹپکنا۔
**تَراہی**۔ ف۔ نیا پودھا نیا میوہ۔
**ترائب**۔ ع۔ سینہ کی ہڈیان۔ اور مجازاً بمعنی سینہ کے بھی آتا ہے۔
**تُرُب**۔ ف۔ مولی جو ترکاری مشہور ہے
**تِرب**۔ ع۔ ہمعمر۔ ہم سن۔
**تَرِب**۔ ع۔ خاک آلودہ ہونا۔ فقیر ہونا۔
**تُربَت**۔ ع۔ مٹی۔ زمین۔ قبر۔
**تُربُز**۔ ف۔ تربوز۔ ہندوانہ۔
**تَربُّص**۔ ع۔ اُمید رکھنا۔ توقف کرنا۔ اور غلہ کو بہ اُمید گرانی رکھ چھوڑنا۔
**تَربِیَت**۔ ع۔ پرورش کرنا۔ پالنا۔
**تُرت و مُرت**۔ ع۔ بمعنی زیر و زبر۔ یعنی نیچے اور اوپر۔
**تَرَتُّب**۔ ع۔ راست اور درست ہونا۔
**تَرتِیب**۔ ع۔ ہر چیز کا درجہ قائم کرنا۔ اور اُسکو اُسکی جگہ پر رکھنا۔
**تَرتِیل**۔ ع۔ قرآن شریف کے حرفون کو اُنکے مخارج سے ادا کرنا اور آہستگی اور اطمینان سے ٹھہر ٹھہر کر پڑھنا۔

**تَرجُمان**۔ ع۔ وہ شخص جو ایک زبان کو دوسری زبان مین بتلا دے۔ اور بمعنی فصیح اور تیز زبان اور خوش تقریر کے بھی آتا ہے۔
**تَرجَمہ**۔ ع۔ ایک زبان کے مطلب کو دوسری زبان مین بدلنا۔ اور معنی اُسکے بیان کرنا۔
**تَرجِیع**۔ ع۔ رجوع کرنا۔ اور بوقت مصیبت اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیہِ رَاجِعُون کہنا۔
**تَرَجّی**۔ ع۔ اُمید اُس چیز کی رکھنا جو مل سکے
**تَرجِیح**۔ ع۔ غلبہ دینا۔ افزون کرنا۔
**تَرَح**۔ ع۔ اندوہ۔ غم۔ رنج۔
**تِرحال**۔ ع۔ کوچ کرنا۔ سفر کرنا۔
**تَرَحُّب**۔ ع۔ مرحبا کہنا کسیکے آنے پر خوش ہونا
**تَرَحُّل**۔ ع۔ کوچ کرنا۔
**تَرَحُّم**۔ ع۔ رحم کرنا۔ ترس کھانا۔ دیا کرنا۔
**تَرحِیب**۔ ع۔ بمعنی تعظیم۔
**تَرحِیل**۔ ع۔ کسیکو سفر مین بھیجنا۔
**تُرخان**۔ ف۔ وہ شخص جسکو بادشاہ نے مواخذۂ عدالت سے بری کر دیا ہو۔ اور ایک قسم پودینہ کی۔ اور نام قوم چغتائی کا۔ اور رئیس اور سردار اور شریف کو بھی کہتے ہین اور لقب ابو نصر خاقانی کا۔ اور یہ لفظ مجازاً عرف حال مین بمعنی مسخرہ بھی مستعمل ہے۔
**تَرخِیم**۔ ع۔ دُم کاٹنا کسی کلمہ کے حرف آخر کو گرا دینا۔
**تَرخِیص**۔ ع۔ رخصت کرنا۔ اجازت دینا۔

تَرَدُّدْ ۔ ع ۔ آمد و رفت کرنا ۔ ناکاری ۔ شک ۔ فکر ۔
تَرَدُّدَاتْ ۔ ع ۔ جمع تَرَدُّد کی ۔
تَرْدَامَن ۔ ف ۔ بدکار ۔ گنہگار ۔
تَرْدَامَنی ۔ ف ۔ بدکاری ۔ گنہگاری ۔
تَرْدَسْت ۔ ف ۔ چُست ۔ چالاک ۔ مشاق
کاہل ہنر ۔ تیز دست ۔
تَرْدَمَاغ ۔ ف ۔ عقلمند ۔ صاحب شعور ۔ سرخوش
نیم مست یعنی نشہ کا سرور بھی ہو اور ہاجواس بھی ۔
تَرْدَمَاغی ۔ ف ۔ حالت عقل و شعور کی
فرحت ۔ سرور ۔ تازگی ۔ مستی معتدل ۔
تَرْدِیْد ۔ ع ۔ رد کرنا ۔ کسی بات کا جواب دینا
تَرْدِیْف ۔ ع ۔ کسی کے پیچھے ایک ہی گھوڑے
پر سوار ہونا ۔ دو لفظونکے ایک معنی ہونا ۔
تَرْزَبَان ۔ ف ۔ فصیح ۔ خوش کلام ۔
تَرْس ۔ ف ۔ خوف ۔ ڈر ۔ دہشت ۔
تَرْسکاری ۔ ف ۔ خدا سے ڈرنا ۔
تُرْس ۔ ع ۔ ڈھال ۔ سپر ۔ سخت تیز ۔
تَرْسَا ۔ ف ۔ نصارا ۔ آتش پرست ۔
تَرْسَان ۔ ف ۔ ڈرنیوالا ۔ ڈرتا ہوا ۔
تَرْسَانیدن ۔ ف ۔ ڈرانا ۔
تَرْسْنَاک ۔ ف ۔ خوفناک ۔ ڈرا ہوا ۔
تَرْسِنْدَہ ۔ ف ۔ ڈرنیوالا ۔
تُرْسِی ۔ ع ۔ جو چیز ڈھال کی طرح چوڑی ہو
اور سپر کی صورت سے مشابہ ہو ۔
تَرْسِیدن ۔ ف ۔ ڈرنا ۔ خوف کرنا ۔

تَرْسِیْل ۔ ع ۔ روانہ کرنا ۔ بھیجنا ۔ نامہ بھیجنا ۔
تُرُش ۔ ف ۔ کھٹا ۔ چوکا ۔ ناراض ۔ خفا ۔
تُرُش روی ۔ ف ۔ بدخُلق ۔
تَرَشُّح ۔ ع ۔ ٹپکنا پانیکا ۔ پانی کا چھلکنا ۔
مجازاً کم کم بوندیان مینھ کی پڑنا ۔
تَرْشُدن ۔ ف ۔ شرمندہ اور منفعل ہونا ۔
تَرْشِیْح ۔ ع ۔ پانی دینا اور نام ایک صنعت کا ۔
تُرْشِی ۔ ف ۔ کھٹائی ۔ خفگی ۔ ناراضی ۔
تَرَصُّد ۔ ع ۔ اُمید ۔ گھات لگانا ۔ اُمید رکھنا ۔
تَرْصِیْع ۔ ع ۔ زیور کو جواہر سے جڑاؤ کرنا
شعر با قافیہ و ردیف کہنا ۔ عبارت مقفی لکھنا
تَرْصِیْص ۔ ع ۔ مضبوط بنانا ۔ رانگہ کے
ساتھ کسی چیز کو جوڑنا اور بند کرنا ۔
تَرْطِیْب ۔ ع ۔ تر کرنا ۔ مزاج مین تری لانا ۔
تُرْغَاک ۔ ت ۔ } پاسبانی ۔ نگہبانی شب ۔
تُرْغَاق ۔ ت ۔ } اور بمعنی پاسبان بھی آیا ہی
تَرْغِیْب ۔ ع ۔ رغبت دلانا ۔ لالچ دینا ۔
تَرْف ۔ ع ۔ پنیر جو خشک دہی کا بنتا ہی ۔
تَرَفُّع ۔ ع ۔ بلندی ڈھونڈھنا ۔ کنایہ غرور سے
تَرَفُّق ۔ ع ۔ مہربانی کرنا ۔ نرمی کرنا ۔
تَرَفُّہ ۔ ع ۔ آسودگی ۔ دولتمندی ۔
تَرْفِیْہ ۔ ع ۔ آسودہ کرنا ۔ آسودگی ۔
تَرَقُّب ۔ ع ۔ اُمید رکھنا ۔ اُمید ۔ انتظار ۔
تَرْقُوَہ ۔ ع ۔ گردن کی ہنسلی ۔ جمع اسکی تراقی ہی
تَرَقِّی ۔ ع ۔ بلند ہونا ۔ اوپر چڑھنا ۔

تَرْقِیْق ۔ ع ۔ باریک کرنا ۔
تَرْقِیْدَن ۔ ف ۔ پھٹنا ۔ پھوٹنا ۔ شگفتہ ہونا
تَرْقِیْم ۔ ع ۔ لکھنا ۔ رقم کرنا ۔
تَرْقِیْن ۔ ع ۔ سطرونکو پاس پاس لکھنا
حرفون پر نقطے اور اعراب لگانا ۔ کتاب کا
زینت دینا ۔ مہندی کا خضاب کرنا ۔
تَرْک ۔ ع ۔ چھوڑنا ۔ چھوڑ دینا ۔
تُرْک ۔ ف ۔ نام ایک قوم کا ترکستان مین
لکھا ہی کہ یہ لوگ اولاد ترک بن یافث
بن نوح علیہ السلام سے ہین ۔ اور مجازاً
بمعنی سپاہی اور معشوق کے مستعمل ہی ۔
تُرْکِ چِیْن ۔ ف ۔ آفتاب بہ اعتبار اسکے
کہ وہ چین کی طرف نکلتا ہی ۔
تُرْکِ حِصَارِی ۔ ف ۔ کنایہ آفتاب سے
تُرْکِ فَلَک ۔ ف ۔ کنایہ ستارۂ مریخ سے
اور بعضے کہتے ہین کہ مُراد آفتاب سے ۔
تُرْکَان ۔ ف ۔ ترکی عورتون کا خطاب
جیسے ہند مین بیگم ۔
تُرْکْتَاز ۔ ف ۔ دوڑ ۔ دھوپ ۔ حملہ ۔ ہلہ ۔ اور
بمعنی مرد سپاہی اور غارتگر کے بھی آیا ہی ۔
تُرْکُرْدَن ۔ ف ۔ کنایہ دھونے سے ۔
تَرْکَش ۔ ف ۔ تیر رکھنے کا خانہ ۔
تُرْکَمَان ۔ ف ۔ ترک کے مانند اور نام ایک
قوم کا ترک مین جسکے لوگ بڑے بہادر ہوتے ہین
تَرْکَہ ۔ ع ۔ مال مردہ کا ۔

**ترکی** - ف - زبان قوم ترک کی جو ترکستان مین بولی جاتی ہی -
**ترکی تمام شد** - ف - غرور جاتا رہا -
**ترکی کردن** - ف - ظلم وستم کرنا -
**ترکیب** - ع - مرکب کرنا - کئی چیزون کا باہم آمیز کرکے کوئی چیز بنانا -
**ترکیدن** - ف - شق ہونا - پھٹ جانا -
**ترگ** - ف - لوہے کا خود -
**ترمیم** - ع - مرمت کرنا -
**ترن** - ف - گل نسرین -
**ترنانہ** - ف - روٹی مع دال سالن -
**ترنج** - ف - مشہور میوہ ہی مثل بڑے نیبو کے
**ترنج** - ف - چین چکن - بڑا بوٹہ جو دوشالے وغیرہ کے چارون گوشون پر ہوتا ہی -
**ترنج روے شستہ** - ف - کنایہ آفتاب سے
**ترنجیدہ** - ف - شکن دار - ترش رو -
**ترنگ** - ف - بوقت تیراندازی کمان کھینچنے مین جو آواز اُسکے کڑکنے کی نکلتی ہی -
**ترنگا ترنگ** - ف - سخت چیز پر تلوار پڑنیکی آواز
**ترنگبین** - ف - ترنجبین - یہ ایک میٹھی دوا ہی جو خراسان مین خاردار درختون پر ہوا سے مانند شبنم کے گرکر جم جاتی ہی -
**ترنم** - ع - گیت گانا -
**ترنوازی** - ف - گویے کی خوش آوازی
**ترویج** - ع - رائج کرنا - چلانا -

**ترویح** - ع - راحت دینا - خوشبودار کرنا
**ترہ** - ع - باطل چیز - سختی - ہوا - ابر -
**ترہہہ** - ع - جمع اسکی ترہات آتی ہی -
**ترہ** - ع - دلمین کینہ رکھنا -
**ترہ** - ف - ساگ - ترکاری -
**ترہات** - ع - باطل چیزین - بیہودہ باتین
**ترہل** - ع - عضو کا نرم ہونا - گوشت کا ڈھیلا ہو جانا - سست ہونا -
**ترہیب** - ع - ڈرانا -
**ترہب** - ع - راہب ہونا - عبادت کرنا -
**تری** - ف - بیدماغی - ناخوشی - خلاف صفائی - آبداری -
**تریاق** - ع - زہر مہرہ - زہر کی دوا مرکب
**تریاک** - ف - زہر مہرہ - دواے مرکب دافع جمیع اقسام زہر - اصطلاحاً افیون -
**تریاکی** - ف - افیونی - اور نام ایک شاعر کا -
**تریدن** - ف - بمعنی رسیدن - پہونچنا -

## فصل تا مع زاے معجمہ

**تزاحم** - ع - انبوہ کرنا - بھیڑ کرنا -
**تزاید** - ع - زیادہ ہونا - افزون ہونا -
**تزجیر** - ع - / **تزحر** - ع - } مرض پیچش کا ہونا -
**تزریق** - ع - کسی شخص کو مکاری و زناقت اور دروغگوئی کے ساتھ نسبت کرنا -
**تزریق بیان** - ف - کاذب - دروغگو -

**تزعزع** - ع - ہلنا - جنبش کرنا -
**تزعیف** - ع - ہلاک کرنا -
**تزک** - ت - / **توزک** - ت - } توزک مین واو زائد ہی اور غیر ملفوظ - معنی اسکے قانون اور وہ واقعہ جسکو خود بادشاہ نے لکھا ہو اور بمعنی شان وشوکت -
**تزکی** - ع - / **تزکیہ** - ع - } پاک کرنا - صاف کرنا - صدقہ دینا - زکوٰۃ دینا -
**تزلل** - ع - لغزش - کانپنا -
**تزلزل** - ع - زلزلہ آنا - ڈگمگانا - کانپنا -
**تزمیر** - ع - بانسری بجانا -
**تزوج** - ع - زوجہ کرنا - اور شوہر کرنا -
**تزویج** - ع - جوڑا لگانا - نزدیکی کرنا - عورت کو مرد اور مرد کو عورت دینا -
**تزود** - ع - زادراہ لینا - توشہ لینا -
**تزویر** - ع - جھوٹ بولنا - فریب کرنا -
**تزہد** - ع - عبادت کرنا -
**تزئیف** - ع - زبون اور کھوٹا کرنا روپیہ کا -
**تزین** - ع - آراستہ ہونا -
**تزئین** - ع - زینت کرنا - زیبائش کرنا -

## فصل تا مع سین مہملہ

**تس** - ف - گوز بے صدا - پھسکی -
**تسافد** - ع - جانورونکا باہم جفتی کرنا -
**تساکر** - ع - بغیر نشہ کے اپنے کو مست بنانا -
**تسالم** - ع - آپس مین صلح کرلینا -

تسامح - ع - جوانمردی کرنا۔ آسانی کرنا۔
تساوی - ع - برابری۔ دو چیز کا برابر ہونا
تساوی الطرفین - ع - دو طرف کا برابر ہونا
تساہل - ع - آسان کرنا۔ آسان سمجھنا۔ غفلت کرنا۔
تسبیح - ع - پاکی سے خدا کو یاد کرنا۔ سبحان اللہ کہنا۔ اور مجازاً بمعنی سو دانے ڈورے مین پروئے ہوئے کے۔
تسبیح سال - ف - سال گرہ کا ناڑا۔
تستیر - ع - پوشیدہ کرنا۔ پردہ ڈالنا۔
تسحّب - ع - معشوق کا اپنے عاشق سے ناز اور غمزہ کرنا۔
تسخیر - ع - تابع کرنا۔ اپنی طرف کر لینا۔
تسخین - ع - گرم کرنا۔
تسخین - ع - پانون مین پہننے کی جوتی
تسدید - ع - درست کرنا۔ مضبوط کرنا۔ درستی۔ استواری۔
تسدیس - ع - چھ حصوں مین تقسیم کرنا۔
تسرّع - ع - شتابی کرنا۔ جلدی کرنا۔
تسطیر - ع - لکھنا۔ سطر بندی کرنا۔
تسع - ع -
تسعۃ - ع - } نو۔ یعنی (۹) لعہ
تسعون - ع - نوے۔ یعنی (۹۰) لعہ
تسکین - ع - تسلی۔ آرام۔ ڈھارس۔
تسلیح - ع - ہتھیار لگانا۔

تسلّس - ع - مکاری۔ مکاری کرنا۔
تسلسل - ع - جاری ہونا۔ روان ہونا۔ سلسلہ بندی۔ لڑی بندھنا۔
تسلّط - ع - حاکم ہو جانا۔ غالب آجانا۔
تسلّی - ع - ڈھارس۔ خاطر جمع۔
تسلیخ - ع - کھال کھینچنا۔
تسلیم - ع - سلام کرنا۔ حکم کو ماننا۔ کسی کی بات کو منظور کرنا۔
تسمہ - ف - چمڑے کا لمبا ٹکڑا مشہور ہے۔
تسمہ بازی - ف - دغابازی۔ فریب۔ اور ایک قسم کے جوے کا نام۔
تسمین - ع - موٹا کرنا۔ فربہ کرنا۔ کسی کو روغن کھلانا۔
تسمیہ - ع - نام رکھنا۔ اور بسم اللہ الرحمن الرحیم زبان سے کہنا۔
تسنیم - ع - نام ایک نہر بہشت کا۔
تس نفسی - ہ - بیہودہ گوئی۔
تسوید - ع - سیاہ کرنا۔ لکھنا۔
تسویس - ع - وسواس کرنا۔
تسویغ - ع - روان کرنا۔ جاری کرنا۔
تسویف - ع - دیر کرنا۔ وعدہ قریب کا کرکے دفانہ کرنا۔
تسویل - ع - کام کا آراستہ کرنا۔ سوال کسی سے کرنا۔ زبان سے مانگنا۔ شیطان کا گناہون کو آراستہ کرنا۔ نفس مردم مین یعنی آدمی کی نگاہ مین گناہ اچھے معلوم ہونا اور بمعنی افترا اور سخن آرائی کے بھی آیا ہے۔
تسویہ - ع - برابر کرنا۔ سیدھا کرنا۔
تسہیل - ع - آسان کرنا۔
تسیّر - ع - سیر کرنا۔
تسییر - ع - سیر کرانا۔ جاری کرنا۔ کسی کو اسکے شہر سے نکال دینا۔

## فصل تا - مع شین معجمہ

تش - ف - مخفف تیشہ بمعنی بسولے کا۔
تشابہ - ع - باہم مشابہ ہونا۔
تشابک - ع - آپس مین ملنا۔ چیزون کو باہم ملانا۔ انگلیونکا انگلیون مین ڈالنا اور بمعنی زیادتی چیزونکے مستعمل ہے۔
تشارک - ع - ایک دوسرے کے شریک ہونا۔
تشاعر - ع - اپنے کو شاعر ظاہر کرنا۔
تشاکل - ع - باہم ایک شکل ہونا۔
تشاور - ع - باہم صلاح و مشورہ کرنا۔
تشاہد - ع - باہم گواہی دینا۔ باہم حاضر ہونا۔ اور بمعنی ملاقات کے بھی آیا ہے۔
تشبث - ع - چنگل مارنا۔
تشبیک - ع - انگلیونکا انگلیون مین کرنا بہت سی چیزونکو باہم ملا دینا۔
تشبیب - ع - ایام شباب کا ذکر کرنا۔ معشوق کی صفت مین غزلین کہنا۔ اصلی معنی آگ سلگانا۔ عشق کا بیان کرنا۔

تشبّہ۔ ع۔ ہمشکل ہونا۔
تشبیہ۔ ع۔ کسی کو دوسرے سے مثال دینا۔ مشابہ اور ہمشکل کرنا۔
تشت۔ ف۔ برتن مشہور معرب اسکا طشت ہے
تشتّت۔ ع۔ پراگندگی۔ پریشانی۔ تتر بتر
تشتر۔ ف۔ نام ایک شہر کا ہے۔
تشحیذ۔ ع۔ چھری یا تلوار کا تیز کرنا۔
تشخّص۔ ع۔ تعین پانا۔ معین ہو جانا۔
تشخیص۔ ع۔ مقرر کرنا۔ جانچنا۔ اور بمعنی اجارہ لینے کے بھی مستعمل ہے۔
تشدّد۔ ع۔ سختی کرنا۔
تشدید۔ ع۔ سخت کرنا۔ استوار کرنا۔ حرف کو مشدد کرنا۔ کسی پر سختی کرنا۔
تشرّب۔ ع۔ پانی وغیرہ پینا۔
تشریح۔ ع۔ شرح کرنا۔ کھولنا۔ اور طب مین بدن کا کل حال بیان کرنا۔
تشرین۔ ع۔ بزبان رومی دو مہینوں کا نام ہے۔ پہلا تشرین تقریباً ماہ کاتک اور دوسرا تقریباً ماہ اگھن سے مطابق ہے
تشریف۔ ع۔ بزرگ کرنا۔ بزرگ رکھنا عزت کرنا۔ اور فارسی مین بمعنی خلعت اور لفظ بردن اور آوردن وغیرہ کے ساتھ بمعنی رفتن اور آمدن یعنی جانے اور آنے کے بھی اصطلاحاً مستعمل ہے۔
تشطیح۔ ع۔ بیحیائی کرنا۔ اور صوفیا کی اصطلاح مین ظاہر شرع کے مخالف کلمات کہنا
تشعّب۔ ع۔ شاخ در شاخ ہونا۔ اور گروہ در گروہ ہونا۔
تشفّع۔ ع۔ شفاعت کرنا۔
تشفّی۔ ع۔ تسکین۔ تسلّی۔ شفا پانا۔
تشقّق۔ ع۔ شگافتہ ہونا۔ پھٹ جانا۔
تشکّک۔ ع۔ شک مین پڑنا شبہہ مین پڑنا
تشکّل۔ ع۔ کسی چیز کی شکل وصورت پکڑنا
تشکّی۔ ع۔ شک کرنا۔
تشکیک۔ ع۔ شک مین ڈالنا کسی کو۔
تشکیل۔ ع۔ شکل بنانا۔ صورت بنانا۔
تشمیر۔ ع۔ دامن کمر مین لپیٹنا۔ کشتی کو چلانا۔ مجازاً بمعنی جستی وچالاکی۔
تشمیم۔ ع۔ سونگھنا۔
تشنگی۔ ف۔ پیاس۔
تشنّج۔ ع۔ عضو بدن کا اینٹھ جانا۔
تشنہ۔ ف۔ پیاسا۔
تشنیع۔ ع۔ برا کہنا۔ لعنت ملامت کرنا۔
تشوّش۔ ع۔ متفکر ہونا۔ پریشان ہونا اور بمعنی پریشانی بھی مستعمل ہے۔
تشوّق۔ ع۔ آرزو مندی کرنا۔
تشویق۔ ع۔ کسی کو آرزو مند کرنا۔
تشویر۔ ع۔ اشارہ کرنا۔ شرمندگی سے پسینے پسینے ہو جانا۔ خجالت۔ شرمساری
تشویش۔ ع۔ فکر مین ڈالنا۔ پریشان کرنا اور بمعنی فکر و تردد بھی مستعمل ہے۔
تشویہ۔ ع۔ بریان کرنا۔ بھوننا۔
تشتہ۔ ف۔ بروزن پشتہ چراغ مین تیل ڈالنے کا پیمانہ مثل پلی کے۔
تشہّد۔ ع۔ کلمۂ شہادت پڑھنا یعنے اشہد ان لا الٰہ الا اللہ کہنا۔
تشہّی۔ ع۔ آرزو کرنا۔
تشہیر۔ ع۔ بدی کے ساتھ مشہور کرنا کسی کی رسوائی کرنا۔ شہرت دینا۔
تشیید۔ ع۔ مضبوط کرنا گچ اور چونے سے استحکام کے ساتھ عمارت بنانا۔
تشیّخ۔ ع۔ شیخی کرنا۔ اپنی تعریف آپ کرنا۔
تشیّع۔ ع۔ اپنے کو شیعہ کہنا۔ اور مذہب شیعہ کا دعویٰ کرنا۔
تشییع۔ ع۔ مسافر کو راہ تک پہونچانے کو جانا۔ جنازے کے پیچھے چلنا۔
تشیّن۔ ع۔ شان پانا۔ عزت دار بننا۔

## فصل تا۔ مع صاد مہملہ

تصابی۔ ع۔ امرد پرستی۔ عشق بازی۔
تصادق۔ ع۔ دوستی۔ کلام مین سچائی کرنا۔
تصادم۔ ع۔ باہم کوٹنا۔ ہندی دھکا اور کبھی مراد انبوہ اور بھیڑ ہوتی ہے۔
تصاریف۔ ع۔ گردشین۔
تصاعد۔ ع۔ بلند ہونا۔ چڑھنا۔ اور باہم ملکر بلند ہونا۔

تصافح - ع - باہم ہاتھ ملانا - بروقت ملاقات کے مصافحہ کرنا -

تصانیف - ع - کتابین تصنیف کی ہوئین -

تصاویر - ع - تصویرین صورتین کھنچی ہوئین -

تصحیح - ع - صحیح کرنا - درست کرنا -

تصحیف - ع - لکھنے یا پڑھنے مین جان کر کچھ غلطی کرنا - نقطہ کے اختلاف سے تبدیل کرنا -

تصدیر - ع - مقدم کرنا - دیباچہ لکھنا -

تصدق - ع - وسیلہ کرنا - صدقہ کرنا -

تصدی - ع - درپیش ہونا - سامنے آنا -

تصدیع - ع - تکلیف دینا - دردسر دینا -

تصدیعہ - ع - ایکمرتبہ تکلیف و دردسر دینا -

تصدیق - ع - سچا کرنا - سچا جاننا -

تصرف - ع - دخل دینا - کچھ کا کچھ کر دینا -

تصرم - ع - کٹ جانا -

تصریف - ع - گردان کرنا - گردانا -

تصریم - ع - کاٹنا -

تصریح - ع - ظاہر کرنا -

تصعید - ع - بلندی پر چڑھنا - اور اصطلاح اطبا مین دوا کے بعض اجزائے لطیف کو آگ کی تائید سے دیگ وغیرہ کے سرپوش مین جمانا مثل کافور اور نوسادر وغیرہ کے -

تصعد - ع - اوپر چڑھنا -

تصغیر - ع - چھوٹا کرنا -

تصفح - ع - کسی کام مین خوب غور سے نظر کرنا صفحہ صفحہ دیکھنا - حاصل اُس سے تلاش تجسس

تصفیق - ع - ہاتھ پر ہاتھ مارنا - ہوا کا درخت کو ہلانا - شراب کا ایک برتن سے دوسرے برتن مین انڈیلنا -

تصفیہ - ع - صفا کرنا - صفائی کرنا -

تصلف - ع - گپ مارنا -

تصلب - ع - سخت اور محکم ہونا -

تصلیب - ع - سولی دینا - دار پر کھینچنا -

تصمیم - ع - پختہ کرنا - خالص کرنا -

تصنع - ع - بناوٹ - کاریگری - خوشامد - عورت کا اپنا بناؤ سنگار کر کے دکھلانا -

تصنیف - ع - کوئی کتاب بنانا - دل سے کچھ مضمون نکالنا - قسم قسم علیحدہ علیحدہ کر کے بیان کرنا -

تصنیف نہادن - ف - بہتان کرنا -

تصور - ع - دھیان - خیال -

تصوف - ع - پشمینہ پہننا - ماخوذ صوف بمعنی پشم سے - اور اصطلاح مین خواہش نفسانی سے پاک ہونا اور کل شے مین ظہور خدائے تعالےٰ کا جاننا - اور نام اُس علم کا جو صوفی لوگ پڑھتے ہین یعنی علم فقیری -

تصویب - ع - راست اور درست رکھنا - اور سچائی - اور کسی کو سچا کہنا -

تصویر - ع - صورت - صورت گری - صورت اور شکل کسی چیز کی تیار کرنا -

تصویر سایہ دار - ف - بت پتھر وغیرہ کے

تصیید - ع - صید کرنا - شکار کرنا -

## فصل تا مع ضاد معجمہ

تضاد - ع - باہم ضد ہونا - آپس مین ایک دوسرے کا دشمن ہونا -

تضاعف - ع - دوچند ہونا - دوچند -

تضایق - ع - باہم دیگر تنگ ہونا - تنگی ہونا دشوار پکڑنا -

تضجر - ع - دلتنگ ہونا - بے آرام ہونا غمگین ہونا - دلتنگی - رنج -

تضحیک - ع - ہنسنا - ہنسانا -

تضرر - ع - ایذا پانا - بیمار ہونا - صدمہ اُٹھانا

تضرع - ع - گڑگڑانا - منت کرنا - زاری کرنا

تضرم - ع - غصہ کرنا - آگ کا بھڑکنا -

تضریم - ع - آگ کا بھڑکانا -

تضعیف - ع - ناتوان کرنا - زیادہ کرنا دو ور کرنا - دوچند کرنا -

تضمن - ع - پیٹ مین لے لینا - بیچ مین ملا لینا - لفظ کا معنی پر محیط ہونا -

تضمین - ع - ضامن کرنا - کسی کو اپنی پناہ مین کسی کو لانا - کسی کے شعر مشہور کو اپنے اشعار مین لانا -

تضمید - ع - لیپ کرنا - لیپ -

تضوع - ع - مشک کی خوشبو کا پھیلنا -

تضییع - ع - ضائع کرنا - کھونا - برباد کرنا

تَضَیُّق ع۔ تنگ ہونا۔
تَضْیِیق ع۔ تنگ کرنا۔ کسی کو تنگ پکڑنا۔

## فصل تا۔ مع طائے مہملہ

تَطَابُق ع۔ باہم مطابق ہونا۔ مطابقت
تَطَاوُل ع۔ ظلم۔ تکبّر۔ درازدستی کرنا۔
تَطبِیق ع۔ مطابق کرنا۔
تَطَرُّق ع۔ راہ کرنا۔ راہ پانا۔ شکستہ ہونا
تَطفِیَہ ع۔ آگ کا بجھانا۔
تَطلِیق ع۔ عورت کا چھوڑ دینا۔ طلاق دینا
تَطَوُّع ع۔ حکم ماننا۔ فرمانبرداری کرنا۔ جو چیز واجب نہو اُسکا بجالانا۔ یعنی مستحب اور نفل
تَطَوُّل ع۔ احسان رکھنا۔ کسی پر بخشش کی زیادتی کرنا۔
تَطوِیل ع۔ دراز کرنا۔ مہلت دینا۔
تَطَہُّر ع۔ پاک ہونا۔ غسل کرنا۔ اپنے کو گناہ سے بچانا۔
تَطہِیر ع۔ پاک کرنا۔
تَطَیُّب ع۔ خوشبودار ہونا۔
تَطیِیب ع۔ خوشبودار کرنا۔ پاک کرنا اور خوش کرنا۔
تَطَیُّر ع۔ فال بد لینا۔
تَطیِیر ع۔ پرند جانور کو اُڑانا۔

## فصل تا۔ مع ظائے معجمہ

تَظَاہُر ع۔ باہم پشتی کرنا۔ مددگاری کرنا۔
تَظَلُّم ع۔ ظلم سے فریاد کرنا۔ رونا اور زاری کرنا کسی کے ستم کرنے سے۔
تَظلِیل ع۔ سایہ ڈالنا۔ سایہ داری

## فصل تا۔ مع عین مہملہ

تَعَارُض ع۔ کسی کے سامنے آنا۔ جھگڑا کرنا۔
تَعَارُف ع۔ جان پہچان۔ باہم شناخت کرنا
تَعَاطُف ع۔ باہم مہربانی کرنا۔
تَعَاقُب ع۔ بھاگے ہوئے کے پیچھے دوڑنا واسطے پکڑنے کے۔
تَعَاقُد ع۔ باہم گرہ باندھنا۔ عہد و پیمان آپس میں کرنا۔
تَعَال ع۔ بیا۔ آؤ۔
تَعَالیٰ ع۔ بلند ہوا یہ صیغہ فعل ماضی کا ہے مگر اسم الٰہی کا اکثر حال واقع ہوا کرتا ہے جیسے حقتعالیٰ کے معنے یہ ہیں۔ خدا برتر ہے۔
تَعَانُق ع۔ بغلگیر ہونا۔
تَعَاوُن ع۔ باہم ایک دوسرے کی مدد کرنا
تَعَاہُد ع۔ باہم عہد کرنا۔ ضامن ہونا۔
تَعَب ع۔ رنج۔ ماندگی۔ تھکن۔
تَعَبُّد ع۔ بندگی کرنا۔ عبادت کرنا۔
تَعبِیر ع۔ بیان کرنا۔ خواب کے معنے بتلانا۔
تَعبِیَہ ع۔ آراستہ کرنا۔ پنہان کرنا۔ کسی چیز کی آرایش اسطرح کرنا کہ وہ عجیب و غریب دکھلائی دے۔ اور آراستہ اور آمادہ کرنا لشکر کا
تَعَتُّم ع۔ دیر کرنا۔ تاخیر کرنا۔
تَعَجُّب ع۔ اچنبھا۔ انوکھاپن۔
تَعجِیب ع۔ کسی کو تعجب میں ڈالنا۔
تَعجِیل ع۔ شتابی کرنا۔ جلدی کرنا کسی کام میں اُس کام کے وقت کے پہلے۔
تَعجِیم ع۔ حرفوں پر نقطے لگانا۔ عربی کو عجمی کرنا
تَعدَاد ع۔ گننا۔ شمار کرنا۔
تَعَدِّی ع۔ ظلم۔ ستم۔ حد سے بڑھ جانا۔
تَعدِید ع۔ شمار کرنا۔ گننا۔
تَعدِیل ع۔ کسی چیز کو کسی چیز کے برابر کرنا۔ راست اور درست کرنا۔
تَعدِیَہ ع۔ حد سے گذرانا۔ فعل لازم کو متعدی کرنا
تَعَذُّر ع۔ عذر کرنا۔ معذور ہو جانا۔
تَعذِیب ع۔ دُکھ دینا۔ عذاب کرنا۔
تَعذِیر ع۔ عذر کرنا۔ معذور رکھنا۔
تَعَرُّض ع۔ پیش آنا۔ چھیڑنا۔
تَعَرُّف ع۔ شناخت کرنا۔ پہچاننا۔
تَعرِیب ع۔ لفظ عجمی کو عربی کرنا۔ کلام پاک کرنا خطا سے۔ بات کا جواب دینا۔
تَعرِیض ع۔ کسی کو کسی کام پر لانا۔ چھیڑنا۔ کنایہ سے بات کہنا۔
تَعرِیف ع۔ معنی بیان کرنا۔ سراہنا جتلانا۔ اسم نکرہ کو معرفہ کرنا۔
تَعرِیس ع۔ پچھلی رات کو مسافر کا منزل پر اُترنا اور آرام کرنا۔
تَعرِیش ع۔ سر اُٹھا کر منہ کھولنا گدھے کا
تَعرِیَہ ع۔ برہنہ کرنا۔ ننگا کرنا۔

تعزیت ۔ع۔ } ماتم پرسی کرنا۔ ماتم کرنا۔
تعزیہ ۔ع۔ }

تعزیر ۔ع۔ سیاست کرنا۔ سزا دینا۔

تعزیل ۔ع۔ عہدے سے موقوف کرنا۔

تعسر ۔ع۔ دشواری۔ مشکل ہونا۔

تعسف ۔ع۔ بے راہ چلنا۔ گمراہ جانا۔

تعسم ۔ع۔ اُمید کرنا۔ طمع رکھنا۔

تعشق ۔ع۔ عاشق ہونا۔ فریفتہ ہونا۔

تعشم ۔ع۔ نہایت بوڑھا ہونا۔ خشک ہو جانا

تعصب ۔ع۔ پچ کرنا۔ طرفداری کرنا۔

تعضب ۔ع۔ تیز زبانی کرنا۔

تعطر ۔ع۔ خوشبودار ہونا۔ خوشبو ہونا۔

تعطیر ۔ع۔ خوشبو کرنا۔

تعطل ۔ع۔ بیکار رہنا۔

تعطش ۔ع۔ پیاسا ہونا۔ پیاس۔

تعطف ۔ع۔ مہربانی کرنا۔

تعطیل ۔ع۔ بیکار کرنا۔ کسی شخص کو۔

تعظم ۔ع۔ بزرگ ہونا۔

تعظیم ۔ع۔ بزرگی کرنا۔ عزت کرنا۔

تعفن ۔ع۔ بدبو ہونا۔ سڑ جانا۔ بدبو۔

تعفف ۔ع۔ پرہیزگاری۔ پارسائی۔

تعقب ۔ع۔ پیچھے سے آنا۔ کسی کے عیب اور برائیوں کو ڈھونڈھنا۔

تعقیب ۔ع۔ کسی چیز کو کسی چیز کے بعد کرنا دیر کرنا۔ بعد نماز کے بیٹھکر وظیفہ پڑھنا۔

تعقل ۔ع۔ سمجھنا۔ جاننا۔ فکر کرنا۔

تعقید ۔ع۔ پوشیدہ بات کہنا اسطرح کہ کوئی اُس کو اچھی طرح سمجھ نہ سکے۔ بہت گرہین لگانا اور اصطلاحاً تقدیم و تاخیر کرنا واسطے رعایت وزن شعر کے اور یہ عیب ہی۔

تعلق ۔ع۔ لگاؤ۔ علاقہ رکھنا۔

تعلقہ ۔ع۔ علاقہ لگاؤ۔

تعلل ۔ع۔ حجت کرنا۔ بہانہ کرنا۔ سبب کو دریافت کرنا۔ اور بمعنی دیر اور تاخیر کے مستعمل ہی۔ اور طبیبونکی اصطلاح مین کسی چیز کو تھوڑا تھوڑا کرکے کھانا۔

تعلم ۔ع۔ کسی سے کچھ سیکھنا۔ علم پڑھنا۔

تعلیل ۔ع۔ وجہ بیان کرنا۔ دلیل لانا۔ کسی شخص کو کسی چیز کے ساتھ مشغول کر دینا۔ علت کو زائل کرنا۔ پانیکا پے درپے پینا۔

تعلیق ۔ع۔ لٹکانا۔ کسی چیز کو کسی دوسری شے سے متعلق کرنا۔

تعلیقہ ۔ع۔ اسباب کا ضبط کرنا۔

تعلیم ۔ع۔ سکھانا۔ علم پڑھنا۔

تعمل ۔ع۔ عمل مین لانا۔ کام کرنا۔

تعمق ۔ع۔ غور کرنا۔ کسی چیز کی کنہ کو پہنچنا۔

تعمیر ۔ع۔ عمارت بنانا۔ آباد کرنا۔

تعمیق ۔ع۔ غور کرنا۔ کسی کام کا انجام سوچنا۔ دوراندیشی کرنا۔ گڑھا کھودنا۔

تعمیل ۔ع۔ عمل دینا۔ کام سپرد کرنا۔

تعمیم ۔ع۔ دوسرے کے پگڑی باندھنا۔ کسی چیز کو شامل کرنا۔ اور بمعنی عام۔

تعمیہ ۔ع۔ اندھا کرنا۔ کسی چیز کو چھپانا۔ اور مجازاً معما کہنا۔

تعنت ۔ع۔ کسی کا عیب ڈھونڈھنا اور بمعنی بدگوئی مستعمل ہی۔

تعند ۔ع۔ دشمنی کرنا۔ لڑائی لڑنا۔

تعنف ۔ع۔ ملامت۔ سختی۔ ستم کرنا۔

تعنیف ۔ع۔ ملامت کرنا۔ درشتی کرنا۔

تعود ۔ع۔ عادت کرنا۔ خوگر ہونا۔

تعوذ ۔ع۔ پناہ مانگنا۔ اعوذ باللہ کہنا۔

تعویذ ۔ع۔ پناہ دینا۔ پناہ مین لانا۔ بچاؤ اور مجازاً وہ دعا جو لکھکر واسطے حفاظت کے بازو وغیرہ پر باندھین۔

تعویق ۔ع۔ باز رکھنا۔ روکنا۔ بند کرنا دیر اور تاخیر مین ڈالنا۔

تعویل ۔ع۔ بھروسہ کرنا۔ اعتماد کرنا۔

تعہد ۔ع۔ کسی کام کے سرانجام کرنے کو اپنے ذمہ پر لینا۔ ضامنی کرنا۔

تعیش ۔ع۔ عیش کرنا۔ اسباب اور سامان عیش کو مہیا اور فراہم کرنا۔

تعین ۔ع۔ مقرر ہونا اور ہر چیز معین کے مخصوص ہونا۔ ایک چیز کا بہت سی چیزونمین سے اور کبھی مراد ہستی اور وجود سے بھی ہوتی ہی

تعینات ۔ع۔ تشخصات۔ خصوصیات۔

تعیین - ع - مخصوص کرنا ایک چیز کا بہت سی چیزون مین سے کسی کے منھ پر اسکی برائیان بیان کرنا - موتی مین سوراخ کرنا لیکن فارسی مین ایک (یا) کو واسطے تخفیف کے حذف کر دیتے ہین اور یہ ایک قسم کی تفریس ہے -

تعینات - ع - بروزن تحقیقات جمع ہی تعیین کی - اور فارسی مین مجازاً بمعنے مقرر اور متعین کے مستعمل ہی -

تعییر ملامت کرنا - شرم دلانا -

## فصل تا - مع غین معجمہ

تغابن - ع - باہم نقصان اٹھانا غبن کھانا زیانکاری - گھاٹا - نقصان - اور مجازاً بمعنے افسوس - اور یوم التغابن روز قیامت -

تغار - ف - تغاری - کونڈا مٹی کا -

تغافل - ع - غفلت کرنا - جان بوجھ کر باہم غفلت کرنا -

تغائی - ت - انکا بھائی - ماموں -

تغایر - ع - فرق باہم مغایر ہونا -

تغذیہ - ع - غذا دینا - پالنا - خورش دینا -

تغریب - ع - شہر بدر کرنا - جلا وطن کرنا -

تغریر - ع - غرور کرنا - مشک کو پانیسے پر کرنا - پرندیکا اڑنیکو قصد کرنا -

تغشی - ع - پہننا - اوڑھنا - غش ہو جانا -

تغلب - ع - غلبہ کرنا - غالب ہو جانا - زبردستی کرکے مال کسی کا لے لینا -

تغلق - ع - بمعنی سردار - اور نام ایک بادشاہ کا -

تغلیس - ف - نام ایک شہر کا جو دار السلطنت ملک ارمن مین ہی -

تغلیط - ع - کسی کو غلطی مین ڈالنا - کسی کو غلطی کی طرف منسوب کرنا -

تغلیظ - ع - کسی پر سختی کرنا -

تغمد - ع - خدا کا اپنے بندے کو غریق رحمت کرنا - اور اسکے عیب اور گناہ کو چھپانا -

تغمہ - ف - یہ لفظ غلط ہی صحیح تمغہ ہی -

تغیر - ع - اپنی پہلی حالت سے بدل جانا -

تغییر - ع - کسی چیز کو اسکی پہلی حالت سے بدلدینا -

تغیظ - ع - غصہ کرنا -

## فصل تا - مع فا -

تف - ف - بخار - حرارت - روشنی - بدبو -

تف - ف - تھوک - تھوکنا -

تفاح - ع - سیب مشہور میوہ ہی -

تفاخر - ع - آپسمین فخر کرنا - اورون سے اپنے کو بہتر اور بڑا سمجھنا -

تفاریق - ع - جمع تفریق کی - جدائیان تفریقین - قسمین -

تفاسیر - ع - جمع تفسیر کی - قرآن شریف کی شرحین -

تفاصل - ع - آپسمین جدا کرنا - فرق کرنا -

تفاصیل - ع - جمع تفصیل کی -

تفاضل - ع - اورون سے زیادہ ہو جانا -

تفاوت - ع - فرق - فاصلہ - دوری - درمیان دو چیزونکے -

تفاؤل - ع - فال لینا - آپسمین شگون لینا - اگر شگون نیک - برخلاف تطیر کے کہ اسکے معنی فال بد لینے کے ہین - اور یہ اوپر گذرا -

تفت - ف - گرم - سوختہ - غضبناک - مجازاً بمعنی مفلس - اور نام ایک مقام کا حوالی یزد سے پھولن اور میوہ کی ٹوکری -

تفتان - ف - جو چیز کہ آفتاب یا آگ سے گرم ہوئی ہو - اور ایک قسم روٹی کی -

تفتت - ع - ریزہ ریزہ ہو جانا -

تفتہ - ف - نہایت گرم - سوختہ - جلا ہوا اور مجازاً بمعنی عاشق -

تفتہ جگر - ف - مراد عاشق سے -

تفتن - ف - گرم ہونا - خفا ہونا - جلنا -

تفتیح - ع - کھولنا - کھولدینا -

تفتیدہ - ع - جو چیز کہ آفتاب یا آگ سے گرم ہوئی ہو -

تفتیش - ع - تلاش کرنا کھودنا ڈھونڈھنا -

تفجع - ع - دردمند ہونا -

تفجیع - ع - دوسرے کو دردمند کرنا -

تفجر - ع - پانیکا جاری ہونا -

تفجیر - ع - پانی کا جاری کرنا -

تفحص - ع - ڈھونڈھنا کھودنا - تلاش کرنا -

تفحیم - ع - سیاہ کرنا - اور رات کی تاریکی

اور سیاہی مین سیر کرنا۔
تفخیم ع۔ بزرگ کرنا۔ بزرگ رکھنا۔
تفرّج ع۔ کشایش۔ خوشحالی۔ اور مجازاً بمعنی سیر و تماشا فارسی مین مستعمل ہی۔
تفرّد ع۔ یگانہ ہونا۔ خلوت پسند کرنا۔
تفرّر ع۔ بھاگنا۔ ڈرنا۔ پرہیزگاری۔
تفرید ع۔ یگانہ کرنا۔ اکیلا رہنا۔
تفریس ع۔ پھاڑنا۔ درندہ بن چرپایہ بنا
تفرّس ع۔ اون نظر مین دیکھتے ہی پہچان لینا کسی شی کا اُس چیز کی علامات اور آثار سے۔ اور بمعنی دانائی۔
تفرقہ ع۔ فرق۔ فاصلہ۔ جدائی۔
تفریح ع۔ خوش کرنا۔ فرحت دینا۔
تفریط ع۔ ضائع کرنا۔ کوتاہی اور کمی کرنا کسی کام مین۔
تفریق ع۔ فرق کرنا۔ فاصلہ کرنا۔ علیحدہ کرنا۔ پراگندہ کرنا۔
تفرّق ع۔ پراگندہ کرنا۔
تفرّق اتّصال ع۔ طبیبون کی اصطلاح مین بمعنی زخم اور جراحت۔
تفریع ع۔ پہاڑ پر چڑھنا۔ پہاڑ پر سے اُترنا۔ کسی چیز مین سے فرع نکالنی۔
تفرّغ ع۔ کسی کام کے لیے فارغ ہونا۔
تفریغ ع۔ دوسرے کو کام سے فارغ کرنا۔ پانی کا گرانا۔ برتن کا خالی کرنا۔

تفزیع ع۔ کسی کو ڈرانا۔
تفسطط ع۔ احمق ہونا۔ ہذیان بکنا۔ حقائق کا انکار کرنا۔ سوفسطائی ہونا۔
تفسان ف۔ نہایت گرم۔
تفسیدن ف۔ گرم ہونا۔ تتا ہونا۔
تفسیح ع۔ کشادہ کرنا۔ کشادگی۔
تفسیر ع۔ بیان کرنا۔ اور کلام خدا کی شرح کرنا۔ اور بمعنی شرح۔
تُفش ع۔ انتہائی گرمی۔
تفصّی ع۔ تنگی اور سختی سے خلاصی پانا۔
تفصیل ع۔ جدا کرنا۔ فاصلہ کرنا۔ کتاب کو فصل فصل کرنا۔ قصاب کا بکری کے بند بند کو الگ الگ کرنا۔
تفضیل ع۔ فضیلت دینا۔ بزرگی کرنا۔
تفضیح ع۔ رسوا کرنا۔ فضیحت کرنا۔
تفضّل ع۔ بزرگی۔ بڑائی۔ فضیلت۔
تفطیر ع۔ کسی کا روزہ کھلوانا۔
تفقّد ع۔ گم شدہ کو ڈھونڈھنا۔ پرسش کرنا۔ مجازاً بمعنی مہربانی۔ دلجوئی۔ غمخواری۔
تفقّہ ع۔ علم فقہ جاننا۔ عقلمند ہونا۔
تفکّر ع۔ فکر کرنا۔ سوچنا۔
تفکّہ ع۔ میوہ کھانا۔
تفگ ف۔ بندوق۔
تفل ع۔ تھوکنا۔ تھوک۔
تفلسف ع۔ بمعنی علم حکمت۔

تُفنگ ف۔ بندوق۔
تفنگچی ف۔ بندوقچی۔ بندوق والا۔
تفنّن ع۔ شاخ شاخ ہونا۔ گونہ گونہ ہونا۔ ایک حال سے دوسرے حال مین ہونا۔
تفنید ع۔ ملامت کرنا۔ کسیکو دروغگوئی اور بیوقوفی کے ساتھ نسبت کرنا۔
تُفو ف۔ لعاب دہن۔ تھوک۔
تفوّق ع۔ برتری ڈھونڈھنا۔ اوپر ہونا۔
تفویض ع۔ سپرد کرنا۔ اپنا کام دوسرے کے حوالے کرنا۔
تفہ ع۔ بیمزہ۔ جس چیز مین کسی طرح کا مزہ نہو جیسے لوکی۔ کھیرا۔
تفہّم ع۔ خود سمجھ جانا۔
تفہیم ع۔ دوسرے کو سمجھانا۔

## فصل تا۔ مع قاف

تُقٰی ع۔ پرہیزگاری۔
تقابل ع۔ باہم مقابل ہونا۔ روبرو ہونا۔
تقاتل ع۔ ایک دوسرے کو قتل کرنا۔
تقادیر ع۔ جمع تقدیر کی۔
تقارب ع۔ باہم قریب ہونا۔ پاس پاس ہونا۔
تقاریر ع۔ جمع تقریر کی۔
تقاسم ع۔ باہم سوگند کھانا۔ قسم کھانا۔ مال کے حصے لگانا۔
تقاضا ع۔ خواہش۔ مانگنا۔
تقاعد ع۔ کسی کام سے باز رہنا۔ کسی کام کے

کرنے سے رُک بیٹھنا۔

تقاطُر۔ ع۔ پے درپے قطرے ٹپکنے۔

تقاطُع۔ ع۔ باہم ایک دوسرے کو قطع کرنا۔

تقالیب۔ ع۔ گردشین زمانہ کی۔ یہ جمع ہی تقلیب کی جسکے معنی کروٹ بدلنے کے ہین

تقاوِی۔ ع۔ قوّت دینا اور اصطلاح مین وہ روپیہ جو سرکار بطور قرضہ کے زمینداروں کو واسطے درستی کار زراعت کے دے۔

تقاوِیم۔ ع۔ جمع تقویم کی جنتریان۔ پترے

تقبُّل۔ ع۔ قبول کرنا۔ منظور کرنا۔

تقبیح۔ ع۔ زشت کرنا۔ بُرا کام کرنا۔

تقبیل۔ ع۔ بوسہ دینا۔ چومنا کسی چیز کا

تقتیر۔ ع۔ اہل عیال کے روٹی کپڑے مین تنگی کرنا

تقدُّس۔ ع۔ پاک کرنا۔ پاک ہونا۔

تقدِمۃ الجیش۔ ع۔ پیشواے لشکر۔

تقدُّم بالشرف۔ ع۔ مقدم ہونا بسبب بزرگی کے جیسا تقدم حضرت محمد مصطفےٰ صلعم کا حضرت آدم پر

تقدُّم۔ ع۔ پہلے ہونا۔

تقدِمہ۔ ع۔ پیش کرنا۔ درپیش ہونا۔ مگر یہ لفظ بمعنی مفعول اکثر آتا ہی اور بمعنی مقدمہ اور پیشوا کے مستعمل ہوتا ہی۔ اور اصطلاحًا وہ روپیہ جو پہلے کام تیار ہونے کے مزدور کو پیشگی دیا جائے۔ فارسی اسکی پیشداد ہی۔

تقدیر۔ ع۔ اندازہ کرنا۔ اور اندازہ جو خدا نے پہلے ہی سب کا کر لیا ہی۔

تقدِیس۔ ع۔ پاک کرنا۔ پاکی سے منسوب کرنا

تقدِیم۔ ع۔ پیش پہونچانا۔ مقدم کرنا۔

تقذر۔ ع۔ پلید رہنا۔

تقرُّب۔ ع۔ نزدیکی۔

تقرُّر۔ ع۔ مقرر ہونا۔ ٹھہرنا۔ قرار پکڑنا۔

تقرُّع۔ ع۔ کروٹین بدلنا۔

تقرِیب۔ ع۔ نزدیک کرنا۔ اسطرح پر بات کہنا کہ مطلب کو لازم ہو جائے۔

تقرِیبًا۔ ع۔ تخمینًا۔

تقرِیر۔ ع۔ مقرر کرنا۔ بات کرنا۔ قرار دینا۔

تقرِیض۔ ع۔ } یہ لفظ صراح مین دونون طرح
تقرِیظ۔ ع۔ } آیا ہی معنی اسکے تعریف کرنا زندہ شخص کی جو اکثر کتابونکے آخر مین ہوتی ہی

تقرِیع۔ ع۔ بد کہنا۔ ملامت کرنا۔ کوٹنا۔

کروٹین بدلنا۔ بیقراری۔

تقسُّم۔ ع۔ پراگندہ ہونا۔ قسم قسم ہونا۔

تقسِیم۔ ع۔ بانٹنا۔ حصے کرنا۔

تقشُّف۔ ع۔ موٹے اور میلے کپڑون اور کم زرقی کے ساتھ زندگی بسر کرنا اور بمعنی فقیری کے مستعمل ہی۔ اور تقشف جلد مراد ہی بدن کی کھال کی سیاہی اور سختی سے۔

تقشِیر۔ ع۔ چھلکا اُتارنا۔

تقصِیر۔ ع۔ کمی کرنا۔ کوتاہی اور سُستی کرنا کسی کام مین۔ خطا۔ قصور۔

تقصِیروار۔ ف۔ خطاکار اور گنہگار آدمی

تقضّی۔ ع۔ مدت کا تمام ہونا۔

تقطِیر۔ ع۔ ٹپکانا۔ قطرہ گرانا۔

تقطِیع۔ ع۔ ٹکڑے کرنا۔ قطع دار بنانا وزن کرنا شعر کا اجزاے عروض کے ساتھ اور مراد آرایش لباس و زیور وغیرہ سے۔

تقطُّع۔ ع۔ ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا۔

تقفِیل۔ ع۔ قفل لگانا۔

تقلُّب۔ ع۔ پلٹنا۔ گردش۔ پھر جانا۔

تقلُّد۔ ع۔ کوئی کام اپنے ذمہ لینا۔ پیروی۔

تقلُّص۔ ع۔ کپڑے یا کسی عضو کا اوپر چڑھ جانا یعنی سُکڑ جانا۔

تقلقُل۔ ع۔ بیقراری۔ اندوہ۔ آواز کرنا صراحی کا پانی وغیرہ انڈیلنے کے وقت۔

تقلِیب۔ ع۔ اُلٹنا۔ پلٹنا۔ کروٹ بدلنا ایک حرف کو دوسرے حرف سے بدلنا۔

تقلِیس۔ ع۔ دف بجانا۔ خوش آوازی سے گانا۔

تقلِیم۔ ع۔ کاٹنا۔ ناخن تراشنا۔

تقلِید۔ ع۔ گلوبند درمیان گردن کے ڈالنا۔ اپنے ذمہ کوئی کام لینا۔ مجازًا کسی کی پیروی کرنا بدون دریافت اسکی حقیقت کے اور شمشیر حمائل کرنا۔

تقلِیل۔ ع۔ کم کرنا۔ تھوڑا کرنا۔

تقماق۔ ع۔ میخ کوب۔ ہندی میخچو۔

تقوِی۔ ع۔ ڈرنا۔ پرہیزگاری۔

تقوُّم۔ ع۔ راست اور درست ہونا۔

**تقویت** - ع - قوت دینا۔ طاقت۔
**تقویم** - ع - قیمت کرنا۔ سیدھا کرنا۔ اور جنتری
نجومیون کی۔ قائم کرنا کسی چیز کا اور بمعنی
صورت کے بھی آتا ہی۔
**تقی** - ع - خدا سے ڈرنیوالا۔ پرہیزگار۔
**تقید** - ع - قید ہونا۔ بند ہونا۔ مقید ہونا۔
**تقیید** - ع - قید کرنا۔ بند کرنا۔

## فصل تا - مع کاف عربی

**تکاثر** - ع - بہتایت۔ کثرت۔ افزون ہونا
**تکاثف** - ع - دلدار اور موٹا ہونا۔ فراہم ہونا
**تکارم** - ع - آپس مین کرم کرنا۔ بخشش کرنا۔
**تکاسل** - ع - اپنے کو سست اور کاہل دکھلانا
**تکافو** - ع - آپس مین برابر ہونا۔
**تکافی** - ع - باہم برابر ہونا۔
**تکالیف** - ع - جمع ہی تکلیف کی۔
**تکامل** - ع - تمام ہونا۔ کامل ہونا۔
**تکاہل** - ع - اپنے کو سست بنانا۔ کاہل دکھلانا۔
**تکبر** - ع - غرور کرنا۔ اپنے کو بڑا سمجھنا۔
**تکبیر** - ع - بزرگ کرنا۔ بڑا کہنا۔ بڑا کرنا لفظ کو
بزرگی سے یاد کرنا۔ اللہ اکبر کہنا۔
**تکثر** - ع - زیادہ ہونا۔
**تکثیر** - ع - زیادہ کرنا۔ افزون کرنا۔ اور علم حساب
کی اصطلاح مین ضرب کرنا ایسے دو عدد کا جو باہم
برابر نہون جیسے سات کو نو مین ضرب کرنا۔
**تکثیف** - ع - گاڑھا و دلدار و فراہم کرنا۔

**تکحل** - ع - اپنی آنکھ مین سرمہ لگانا۔
**تکحیل** - ع - دوسرے کی آنکھ مین سرمہ دینا
**تکدر** - ع - مکدر ہونا۔ گندلا ہونا۔
**تکذیب** - ع - جھٹلانا۔ جھوٹا کرنا۔
**تکرار** - ع - بار بار پھر آنا۔ بار بار کرنا۔
**تکرج** - ع - کسی چیز کا مزہ اور بو بگڑ جانا۔
کھانیکا سڑ جانا۔ یہ مصدر جعلی ہی کرج سے جو معرب
ہی گرہ کا۔ اور کرہ بمعنی پھپھوندی۔
**تکرر** - ع - بار بار ہونا۔ کسی چیز کا۔
**تکرع** - ع - وضو کرنا۔
**تکرم** - ع - کرم کرنا۔ بخشش دینا۔
**تکریر** - ع - بار بار کرنا۔ بار بار پھر آنا۔
**تکریم** - ع - بزرگی کرنا۔ عزت کرنا۔
**تکسر** - ع - ٹوٹ جانا۔
**تکسل** - ع - کاہل اور سست ہونا۔
**تکسیر** - ع - توڑنا۔ اور تعویذ نویسون کی
اصطلاح مین کسی اسم کے عدد کو تعویذ کے خانون مین
اس طرح سے لکھنا کہ جس طرف سے گنو
شمار برابر اترے۔
**تکش** - ف - ترکونکے ایک بادشاہ کا نام۔
**تکفل** - ع - ضامن اور ذمہ دار کسی چیز کا ہونا
**تکفیر** - ع - کافر کہنا۔ گناہ کا کفارہ دینا۔
کسی چیز کا مخفی اور پوشیدہ کر دینا۔
**تکفیل** - ع - کفالت کرنا۔ ضمانت دینا۔
**تکفین** - ع - مردے کو کفن پہنانا۔

**تکلان** - ع - اعتماد۔ توکل۔ بھروسہ۔
**تکلتو** - ت - گھوڑیکا خوگیر۔
**تکلہ** - ف - نام ایک بادشاہ شیراز کا جو تیسرا
بادشاہ تھا اتابکان شیراز سے۔
**تکلف** - ع - اپنے اوپر تکلیف اٹھانا۔ وہ
بات دکھلانی جو اپنے مین نہو۔ جان بوجھکر
رنج و غم مول لینا۔
**تکلم** - ع - بات کرنا۔ اور امر کا صیغہ اگر لام کو
فتحہ سے پڑھین بمعنی بات کر۔
**تکلیف** - ع - کسی کو رنج مین ڈالنا۔ دکھ پہونچانا
کسی کو ایسے کام کا حکم دینا جو اسکی طاقت سے
خارج ہو مگر فارسی مین بمعنی مطلق حکم کے
مستعمل ہی۔
**تکلیل** - ع - کسی کے سر پر تاج پہنانا۔ چمکنا۔
جنگ مین بد دل ہونا۔ کام مین کوشش کرنا
**تکمہ** - ف - گریبانکی گھنڈی۔
**تکمید** - ع - گرم پوٹلی سے بدن کا سینکنا۔
**تکمیل** - ع - کامل کرنا۔
**تک و تا** - ف - اپنے پانون سے دوڑنا
گھوڑیکا دوڑانا۔ تک بمعنی اپنے پانونسے دوڑنا
اور تا مخفف ہی تاز کا بمعنی دوڑانا گھوڑیکا۔
**تکون** - ع - ہو جانا۔ وجود پانا۔
**تکوین** - ع - ہست کرنا۔ پیدا کرنا۔ وجود دینا
**تکویر** - ع - سر پر پگڑی لپیٹنا۔ گٹھڑی باندھنا
**تکہ** - ع - ازار بند۔

**تکلیف** - ع - حقیقت دریافت کرلینا - وقف ہونا
**تکیہ** - ع - جسپر سہارا لگایا جائے پیٹھ کو جس
چیز سے لگائین - اور معنی عصا اور لاٹھی کے بھی
آیا ہے اور فارسی مین فقیر دنکے رہنے کا مکان
اور تکیہ جو سرہانے رکھتے ہین - مجازاً بمعنے
پشت و پناہ - اور بمعنی اعتماد -
**تکیہ زدن** - ف - بھروسا کرنا -

## فصل تا مع کاف فارسی

**تگ** - ف - ڈگ - قدم - کنوئین وغیرہ کی
تہ - کسی چیز کی گہرائی - اور بمعنی دوڑنا
اور کبھی بمعنی چشمہ کے بھی آتا ہے -
**تگاپو** - ف - یہ لفظ کاف عربی اور فارسی
دونون سے آیا ہے - بمعنی دوڑ دھوپ اور
آمد و رفت حد سے زیادہ کرنا -
**تگامشی** - ف - دوڑ دھوپ کرنا کسی کے
پیچھے دوڑنا -
**تگانیدن** - ف - جھاڑنا - جھٹکنا -
**تگاور** - ف - تیزرو گھوڑا -
**تگاور ابلق** - ف - مراد دنیا سے - اور
ابلق باعتبار رات اور دنکے -
**تگرگ** - ف - اولا جسکو ژالہ اور تگرگ بھی فارسی
مین کہتے ہین
**تگدو** - ف - دوڑ دھوپ - بڑی تلاش
یہ اصل مین تگ و دو تھا - تگ بمعنی قدم
اور دو - دویدن سے جسکے معنی دوڑنا ہین -
**تگ و پو** - ف - بمعنی تگدو یعنی دوڑ دھوپ
**تگین** - ف - نام بادشاہ خراسان کا جو باپ
سلطان محمود کا تھا - اور بمعنی پہلوان - آگ
چھوٹا حوض -

## فصل تا - مع لام

**تل** - ع - تودہ خاک کا - ٹیلہ یا اونچا زمین
بلند - تلال اسکی جمع ہے - اور فارسی مین
یہ لفظ تل بہ تخفیف لام آتا ہے -
**تلا** - ف - زر - سونا - اسکو عربی دان فارسیون
نے طائے حطی سے لکھا ہے جیسے کہ تپیدن کو
طپیدن -
**تلاج** - ع - شور - غل - جو آدمیون کے
ہجوم اور بھیڑ مین ہوتا ہے -
**تلازم** - ع - باہم لازم ہونا -
**تلاش** - ع - جستجو - ڈھونڈھنا -
**تلاشی** - ت - ڈھونڈھنے والا - بعضے
ناواقف تلاش کو لفظ عربی جانکر متلاشی بمعنی
تلاش کنندہ بولتے ہین - یہ غلط ہے
صحیح بجائے متلاشی کے تلاشی ہے اس لیے
کہ لفظ تلاش ترکی ہے -
**تلاشی** - ع - نیست اور نابود ہونا - یہ مصدر
ہے ماخوذ لاشے سے -
**تلاطم** - ع - آپس مین ایک دوسرے کو تھپاڑے مارنا
دریا کی موجونکا باہم تھپیڑے کھانا -
**تلافی** - ع - تدارک پانا - ہاتھ مین لانا -
دلجوئی کرنا - ایک دوسرے کو پانا -
**تلاق** - ع - آپس مین ایک دوسرے سے
ملاقات کرنا - اور یوم التلاق روز قیامت
**تلاقی** - ع - باہم ملاقات کرنا -
**تلال** - ع - جمع تل کی جسکے معنی اوپر گذرے
**تلالا** - ع - بمعنی روشن - نعرہ قلندر دن کا
**تلالو** - ع - چمکنا - روشنی دینا -
**تلامذہ** - ع -
**تلامیذ** - ع - } جمع تلمیذ بمعنی شاگرد کی -
**تلاوت** - ع - پڑھنا - قرآن شریف پڑھنا
**تلب** - ع - گروہ آدمیونکا -
**تلبس** - ع - لباس پہننا -
**تلبیس** - ع - ملنا - چھپانا عیب کا کسی سے
اور بمعنی مکر و فریب مستعمل ہے -
**تلبیس خانہ** - ف - مراد دنیا سے -
**تلبیہ** - ع - حاجیونکا لبیک کہنا -
**تلثم** - ع -
**تلثیم** - ع - } چومنا - کسی چیز کا بوسہ لینا -
**تلجلج** - ع - بات کہنے مین تردد کرنا -
**تلخ** - ف - کڑوا - سیاہ رنگ - ناگوار -
**تلخ حرفان** - ف - نعمت کھاکے ناشکری
کرنیوالے لوگ - کفران نعمت کرنیوالے -
**تلخ کمیت** - ف - گھوڑا تیا یا کمیت -
**تلخ کام** - ف - مراد عاشق سے -
**تلخہ** - ف - خلط صفرا - اور وہ ظرف جس مین

خلط صفرا ہی - ہندی پتہ -
تلخیص - ع - خلاصہ کرنا - پاک و صاف کرنا اور نام ایک کتاب کا علم معانی مین -
تلذذ - ع - لذت لینا - مزہ اُٹھانا -
تلطف - ع - مہربانی - لطف کرنا -
تلف - ع - ہلاک ہونا - اور بمعنی ضائع اور تباہ مستعمل ہی -
تلفیف - ع - لپیٹنا - خط پر لفافہ کرنا - اور تلافیف اسکی جمع ہی -
تلفظ - ع - الفاظ کا منھ سے نکلنا - بولنا -
تلفیق - ع - جمع کرنا - درست کرنا - ترتیب دینا -
تلقاء - ع - روبرو - برابر - دیکھنا -
تلقب - ع - لقب پانا -
تلقف - ع - کسی چیز کو جلد لے لینا چالاکی کرنا -
تلقن - ع - سمجھنا - تعلیم کو قبول کرنا -
تلقی - ع - ملاقات کرنا - قبول کرنا -
تلقیب - ع - ملقب کرنا - لقب دینا -
تلقین - ع - سمجھانا - تعلیم دینا -
تلک - ف - کسی مقدار کا پیمانہ -
تلک - ع - اسم اشارہ ہی واسطے قریب کے ترجمہ اسکا - این - یہ -
تلمذ - ع - شاگرد ہونا - شاگردی -
تلمع - ع - روشن ہونا - چمکنا -
تلمیح - ع - سبک نگاہ کرنا کسی چیز کیطرف اور اصطلاح اہل معانی مین اشارہ کرنا اپنے کلام مین کسی قصہ کی طرف - یا اصطلاحات نجوم یا موسیقی کا لانا - یا اپنے کلام مین آیات قرآن شریف یا احادیث کا لانا -
تلمیذ - ع - شاگرد - اور فارسی مین حرف اول کے فتحہ سے بھی آتا ہی -
تلنگ - ف - دکن مین ایک ملک کا نام ہی جسکو تلنگانہ بھی کہتے ہین اور حیدر آباد دار الملک اُسکا ہی -
تلنگ - ف - اُنگلی سے دف اور دائرہ اور مثل انکے کا بجانا -
تلنگ - ف - حاجت - خواہش -
تلنگانہ - ف - گدایانہ - فقیرانہ -
تلنگی - ف - مروت - دردمندی گدائی فقیری
تلو - ع - پیرو - وہ اونٹ کا بچہ جو اپنی ماں کے پیچھے پیچھے چلے -
تلوسہ - ع - } اندوہ - اضطراب - بیقراری
تلواسہ - ع - }
تلون - ع - رنگارنگ ہونا - رنگ برنگ
تلویح - ع - اشارہ کرنا - چمکانا - روشن کرنا ظاہر کرنا - اصول فقہ مین نام ایک کتاب کا -
تلویم - ع - ملامت کرنا -
تلوین - ع - طرح بطرح کرنا -
تلہ - ع - تلف ہونا - حیران ہونا -
تلہ - ت - چڑیاروں کا جال جسکو خاک مین پوشیدہ کرکے پرندوں کا شکار کرتے ہین
تلہی - ع - کھیلنا - بازی کرنا -
تلہب - ع - آگ کا شعلہ مارنا - بھڑکنا -
تلہج - ع - حرص - لالچ - کسی چیز کی محبت
تلہف - ع - دریغ - افسوس - اندوہ -
تلیین - ع - نرم کرنا - ملین کرنا -

## فصل تا - مع میم

تم - ف - تاریکی - سیاہی - نام آنکھ کی ایک بیماری کا جو مثل پردہ کے آنکھ مین ہوجاتی ہی عربی غشاوہ
تماثیل - ع - تصویرین - فرمان بادشاہی یہ جمع تمثال کی ہی -
تماثل - ع - مشابہ ہونا - آپسمین ہم مثل ہونا
تماچہ - ف - تھپڑ - دھپ -
تمادی - ع - کشیدگی - درازی -
تمارض - ع - بغیر مرض کے بیمار بننا -
تماسخ - ع - بدل جانا صورت کا خوبصورتی سے بدصورتی کی طرف -
تماسک - ع - آپس مین چنگل مارنا - اپنے کو نگاہ رکھنا - بندش - صبر - تحمل - وقار -
تماسیح - ع - جمع تمساح - نہنگ - گھڑیال -
تماشا - ع - اصل مین تماشی تھا آخر مشی سے فارسی مین الف کے ساتھ آتا ہی مثل تمنا اور تقاضا کے کہ یہ بھی اصل مین تمنی اور تقاضی تھے معنی اسکے بیدل چلنا - باہم سیر کرنا - رغبت اور شوق سے چیزوں کا دیکھنا - اور بمعنی ہنگامہ کے بھی آیا ہی -
تمالک - ع - اپنے نفس کا مالک ہونا - اپنے اختیار مین

زَبانیہ - ع - موکلان دوزخ - دربانان دوزخ -
زُباوہ - ع - مزید علیہ زُبیہ کا زمین کے بلند ٹیکرے جنپر سیلاب کا پانی نہ پہونچ سکے -
زَبَد - ع - مسکہ - جھاگ - کف -
زُبدہ - ع - مسکہ - خلاصہ ہر چیز کا - چیدہ
زُبُر - ع - کتابین تحریرین - لوہے کے پتّر - تختیان - لوح محفوظ -
زَبْر - ع - لکھنا عقل - توانا مضبوط غصے سے چیخ کر بولنا -
زِبْر - ع - کتاب -
زِبَر - ف - حفظ پڑھنا - یا دپڑھنا -
زَبَر - ف - طاقتور - اوپر والا -
زُبْرَہ - ع - لوہے کا پتّر - نام ایک ستارۂ روشن کا جو بُرج اسد کے دوش پر واقع ہو اور سیر گیارھوین منزل ہو چاند کی -
زِبْرَہ - ع - ایک تحریر - ایک کتاب -
زِبرِج - ع - زور - زینت - آرایش - ہلکا ابر سرخ رنگ کا -
زَبَرجَد - ع - ایک قسم کا جوہر ہو سبز رنگ زردی مائل مثل زمرد کے -
زَبَردست - ف - غالب - طاقتور -
زَبَردستی - ف - دھینگا دھینگی کرنا -
زِبرِقان - ع - چودھوین رات کا چاند نام ایک صحابی کا - وہ شخص جسکی داڑھی بہت کم ہو - اور کبھی اس لفظ سے مراد کاغذ سفید بھی ہوتا ہو -
زِبْل - ع - لید - گوبر - گوہ -
زَبَل - ع - زمین کو طاقت دینا اور اچھا کرنا پانس ڈالکر -
زَبُور - ع - لکھی ہوئی چیز - تحریر - اور نام کتاب داؤد علیہ السلام کا -
زَبُون - ف - بد - بدتر - بیوقوف عاجز بیچارہ قیدی - اونٹ لات مارنیوالا -
زَبیب - ع - مویز یعنی خشک انگور ہندی مین اسکو داکھ کہتے ہین -
زُبَیدہ - ع - ہارون رشید کی بیوی کا نام نہایت بزرگ ہمت اور نیک تھی -

## فصل زا - مع جیم

زُجاج - ع - شیشہ - کانچ - وہ چیز جو بصورت قندیل سفید شیشہ کی بنائین - اور معنی اُس شیشہ کے بھی آیا ہو جسمین عرق بھرتے ہین
زِہَاج - ع - بہت سے شتر مرغ -
زَجّاج - ع - شیشہ بنانیوالا - اور لقب علم نحو کے ایک امام کا -
زَجّاجی - ف - شیشہ بیچنے والا -
زُجاجہ - ع - کانچ - شیشہ - شیشہ کی قندیل نام ایک گانو کا مصر مین -
زَجر - ع - روکنا - باز رکھنا - منع کرنا - مگر فارسی کے محاورہ مین معنی لازم آتا ہو یعنی مار گھڑکی - جھڑکی -
زَجرَہ - ع - آواز بہت کڑی سخت شور صور کی آواز جو قیامت کے دن پھُنکیگا -
زَجیر - ع - منع کرنیوالا - باز رکھنے والا -
زَجیَّہ - ع - وہ عورت جسنے ابھی بچہ جنا ہو -

## فصل زا مع حاے مہملہ

زِحاف - ع - گرنا ایک حرف کا شعر مین دو حرف کے درمیان سے اور ایسے شعر کو مزاحف کہتے ہین -
زِحام - ع - انبوہی - بہتایت -
زَحف - ع - بچہ کا گھٹنیون چلنا حیوان کا بیٹھ کے بل کھسل کر چلنا خطا کرنا تیر کا نشانہ سے - تیر کا نشانہ پر لگنا مگر پہلے زمین پر ٹھوکر کھاکے - دشمن پر چڑھائی کرنا لشکر کا اکٹھا ہوکے -
زُحَل - ع - نام ایک ستارۂ مشہور کا جو ساتوین آسمان پر ہو ہندی مین اس کو سنیچر کہتے ہین اور نحس اکبر ہو -
زَحم - ع - زحمت - انبوہ - تنگی -
زَحمت - ع - تکلیف - دُکھ - رنج - تنگی - اور مراد لوگونکی کثرت سے -
زَحیر - ع - بیماری شکم کی ہو جسمین مروڑا ہوتا ہو آنون لہو کے دست آتے ہین فارسی مین اسکو پیچش کہتے ہین - اور عرف مین مجازاً بمعنی ناخوش اور آزردہ کے مستعمل ہو -

## فصل زا - مع خاے معجمہ

زَخ - ف - شور غل - گھنٹہ کی آواز -

زخارِف - ع - جمع ہی زخرفہ کی دُنیا کی ظاہری آرائشین - ملمع کی ہوئی چیزین یعنی وہ چیزین جنکا ظاہر اچھا ہو اور باطن خراب - وہ باتین جو اصل مین غلط ہون -

زَخّار - ع - دریا موج مارنیوالا جسکا پانی کنارونسے بہ نکلے مشتق زخر سے جسکے معنے ہین دریا کا لبالب ہونا پانی سے -

زَخّار - ف - یہ لفظ فارسی بھی ہی بمعنے نعرہ مارنیوالا اور شور کرنے والا اسلیے کہ لفظ زخ فارسی مین بمعنی شور اور آواز سخت کے ہی پس اس صورت مین یہ لفظ مرکب ہی لفظ زخ اور کلمہ آر سے -

زخر - ع - بھرجانا دریا کا پانی سے اور بہ نکلنا پانی کا کنارونسے - لبالب بھرنا کسی چیز کو - گھنا نکلنا ہری گھاس کا -

زا[illegible] - ع - ظاہری آرایش - ظاہر کی زیب چیز - خوبی کلام کی جھوٹ ملانے زا[illegible] اچھا باطن خراب اور برا -
زا[illegible] - ف - زینت ظاہری جھوٹی بات کو رل کی شکلیہ[illegible] کرنا - مکاری - دغابازی
زا[illegible] سڑجانا پوست کا - گھاو
زا[illegible] - ف - } گہرا گھاؤ -
زا[illegible] دار - ف - }

زخم درست - ف - کنایہ موت سے -

زخم کوس - ف - بڑا نقارہ -

زَخمہ - ع - ساز بجانیکی چیز - مضراب - نقارہ کی چوب - ڈنکا وغیرہ - اور مصطلحات مین معنی حرکت جماع کے بھی لکھا ہی -

## فصل زا - مع دال مہملہ

زَد - ف - مارا - چوٹ مارنا -

زُدا - ف - صاف کرنیوالا - پاک کرنیوالا - اور امر بھی بمعنی پاک کر -

زُدُودَن - ف - زنگ چھڑانا - صیقل کرنا

زَد و کُوب - ف - مار پیٹ -

زَدن - ف - اسکے بہت معنی ہین (۱) مارنا جیسے تیغ زدن (۲) کھانا - کباب زدن (۳) پینا - ساغر زدن (۴) کرنا - مشق زدن (۵) مشابہ ہونا - این رنگ بفلان رنگ میزند (۶) کھولنا - رگ زدن (۷) ڈالنا - قرعہ زدن (۸) پھیرنا - عنان زدن (۹) جلانا - آتش زدن (۱۰) بھڑکنا - شعلہ زدن (۱۱) ملنا - روغن زدن (۱۲) برپا کرنا - خیمہ زدن (۱۳) لکھنا - نقش زدن (۱۴) رکھنا - تخت زدن - (۱۵) بچھانا - فرش زدن (۱۶) پہننا - تاج زدن (۱۷) باندھنا - گرہ زدن (۱۸) بند کرنا - قفل زدن (۱۹) بجانا - طبل زدن (۲۰) لینا - بوسہ زدن (۲۱) لوٹنا - راہ زدن (۲۲) کہنا - حرف زدن (۲۳) کلنا - آبلہ زدن (۲۴) چھڑکنا - نمک زدن - (۲۵) گرانا - آب زدن (۲۶) راہ طے کرنا - پا زدن (۲۷) کاٹنا - ناف زدن (۲۸) چلانا - قلم زدن اور سوائے انکے بھی اور بہت معنی ہین -

زَدَہ - ف - مارا ہوا - چوٹ کھایا ہوا -

## فصل زا - مع رائے مہملہ

زَر - ف - اکثر بمعنی طلا یعنی سونے کے آتا ہی اور کبھی چاندی اور روپئے اور نقد پر بھی اسکا اطلاق کرتے ہین اور بمعنی اشرفی کے بھی اور بمعنی نہایت بوڑھے کے بھی خواہ عورت ہو خواہ مرد اور بمعنی زال کے بھی جو رستم پہلوان کا باپ تھا - اور مخفف زرد کا بھی آیا ہی -

زَراب - ف - بمعنی شراب زرد رنگ اور بمعنی حل کیے ہوے سونیکے بھی آیا ہی -

زَرّاد - ع - زرہ بنانیوالا - نام ایک عالم کا -

زَرّاد خانہ - ف - سلاح خانہ -

زِراعت - ع - کھیتی - کھیتی کرنا -

زُرَافہ - ع - } شترگاؤ - پلنگ -
زُرّافہ - ع - }

زَر افشان شُدن - ف - سخاوت کرنا کسی کی تعریف کرنا -

زَر افشان کُوس - ف - کنایہ آفتاب سے

زَرّاق - ع - مکار - نفاق والا -

زَر اندودن - ف - سونا چڑھانا کسی چیز پر ملمع کرنا -

زَراوَند - ع - نام ایک دوا کا اور یہ دو قسم کی ہوتی ہی لمبی کو طویل اور گول کو مدحرج کہتے ہین -

زر باف ۔ ف ۔ سُنہری ۔
زر بفت ۔ ف ۔ کپڑا چاندی اور سونیکے تارون اور سوت سے بُنا ہوا ۔
زر پرست ۔ ف ۔ روپیہ کا لالچی ۔
زرتشت ۔ ف ۔ نام ایک مرد کا جو منوچہر بادشاہ کی نسل سے تھا اور شاگرد فیثاغورث حکیم کا اسنے گشتاسپ بادشاہ کے زمانہ مین نبوت کا دعویٰ کیا اور آتش پرستی کا دین ایجاد کیا مجوس لوگ اسکو پیغمبر جانتے ہین اور جو اسنے ایک کتاب ژند بناکر اپنی امت کو دی تھی اُسکو کتاب آسمانی کہتے ہین ۔
زرت ۔ ع ۔ جوار ایک غلہ مشہور ہی ۔
زر جعفری ۔ ف ۔ خالص سونا منسوب ہی جعفر برمکی وزیر سے جسکے حکم سے صاف سونیکا استعمال جاری ہوا تھا ۔
زر خشک ۔ ف ۔ } خالص سونا ۔
زر خلاص ۔ ف ۔ }
زرد ۔ ف ۔ پیلا ۔ اور کبھی مراد شام سے ہوتی ہی ۔
زرد ۔ ع ۔ زرہ بنانا ۔ لقمہ کا گلے سے نیچے نکلنا ۔ گلا گھونٹنا ۔
زرد ۔ ع ۔ بہت کھانا ۔ اور بمعنی زرہ ۔
زرد ۔ ع ۔ جوار جو غلہ مشہور ہی ۔
زرد آب ۔ ف ۔ پیپ ۔ زرد پانی صفرا ۔
زرد آلو ۔ ف ۔ نام ایک مشہور میوہ کا جسکو خشک کرنے کے بعد خوبانی کہتے ہین ۔
زرد چشم ۔ ف ۔ شکاری مرغ مثل باز اور باشہ اور جُرّہ اور شاہین وغیرہ کے ۔
زرد چوب ۔ ف ۔ ہلدی ۔
زرد رخ ۔ ف ۔ کنایہ عاشق سے ۔
زر دست افشار ۔ ف ۔ نام ایک قسم کے بیش قیمت اور خالص سونیکا جو خسرو پرویز کے خزانہ مین تھا مثل موم کے نرم ۔
زردشت ۔ ف ۔ } یہ دونون نام ہین اُسی زرتشت کے
زردہشت ۔ ف ۔ }
ہین جسکی تعریف ابھی گذری ۔
زردک ۔ ف ۔ گاجر ۔
زردوزی ۔ ف ۔ چاندی یا سونیکے تارونکا کام ۔
زر دہی ۔ ف ۔ } خالص سونا ۔
زر دہمی ۔ ف ۔ }
زر سارا ۔ ف ۔ زر خالص ۔
زر سرخ ۔ ف ۔ سونا ۔ اشرفی ۔
زر سفید ۔ ف ۔ چاندی روپیہ ۔
زر صامت ۔ ف ۔ اصلی معنی زر خاموش اور مراد اس سے بھی سونا چاندی اشرفی روپیہ ۔ مال ۔ اور صامت بمقابلہ ناطق یعنی بولنے والے کے ہی پس مال صامت تو زر و نقرہ وغیرہ ہوا اور مال ناطق لونڈی غلام گھوڑا ۔ ہاتھی وغیرہ ہی ۔
زرع ۔ ع ۔ کھیتی ۔ کھیتی کرنا ۔
زرغب ۔ ف ۔ ایک قسم کا کپڑا ہوتا ہی جسکو کمخت کہتے ہین ۔
زرفین ۔ ع ۔ دروازہ کا حلقہ یعنی زنجیر ۔
زرقا ۔ ع ۔ وہ عورت جسکی آنکھین سبز اور نیلی ہون ۔ اور نام ایک خاص عورت کا عرب سے جو بہت تیز نظر تھی کہتے ہین کہ زرقا ایک دن کی راہ کی دوری سے سوار کو بخوبی دیکھ لیتی تھی ۔
زرق ۔ ع ۔ جھوٹ ۔ کر ۔ نفاق ۔ پرند کا بیٹ کرنا ۔ گردش آنکھون کی ۔ دوا کا ٹپکانا کسی جگہ ۔ اندھا ہونا
زُرق ۔ ع ۔ نیلی آنکھون والے ۔ اندھے بالو کے ٹیلے اور تودے ۔ صاف پانی جنمین کدورت نہو ۔ یہ جمع ازرق کی ہی
زرق ۔ ع ۔ کبود چشم ہونا ۔ صاف ہونا پانیکا میل سے ۔
زُرّق ۔ ع ۔ ایک مرغ شکاری [illegible] ہندی کہتے ہین باز سفید ۔ اور [illegible] اور بمعنی غلہ افشان کہتے ہین ۔ زرائق اسکی جمع
زر قلب ۔ ف ۔ کھوٹا زر
زرک ۔ ف ۔ سونے کے [illegible] رہنا ۔
زرگر ۔ ف ۔ سُنار ۔
زرگری ۔ ف ۔ سُنار کا پیشہ ۔
زرگل ۔ ف ۔ گلاب کا زیرہ ۔

زرِ مغربی - ف - خالص سونا - اور مجازاً کنایہ آفتاب سے -
زرنب - ع - نام ایک دوا کا ہندی برھمی اور یہ خوشبودار ہوتی ہے اور بعضے بعضے زعفران کہتے ہین -
زرنباد - ع - نام دوا کا ہندی زرکچور -
زرنگار - ف - وہ چیز جس پر سونے کے نقش بنے ہون -
زرنیخ - ع - ہرتال -
زرود - ع - نام ایک موضع کا مکہ معظمہ کی راہ مین جہان پانی نہین ملتا ہے -
زرہ - ف - چلتا -
زرہ گوش - ف - منافق -
زرین - ف - سونیکا کام کیا ہوا -
زرین بیضۂ خور - ف - یوسف زلیخا مین مراد حضرت یوسف کی ٹوپی سے -
زرین درفش - ف - علم زرین -
زرین درخت - ف - ترنج کا درخت
زرین سنگ - مین مراد سکندر کے تخت سے -
زرینہ - ف - سکندرنامہ مین مراد رمل کی شکل سے -
زرینہ - ف - سکندرنامہ مین مراد زہرہ ستارہ سے -

## فصل زا - مع شین معجمہ

زشت - ف - بُرا - بھونڈا - بدشکل -
زشتی - ف - بُرائی - بدشکلی -

## فصل زا - مع عین مہملہ

زعاف - ع - وہ زہر جو فوراً ہلاک اور قتل کر ڈالے - ناگہانی موت -
زُعاق - ع - شور مزہ - کھاری اور کڑوا پانی جو پی نہ سکین -
زُعرور - ع - نام ایک میوہ کا اور بعضے کہتے ہین ایک قسم کا بیر ہے -
زعف - ع - کسی کو اس طرح قتل کرنا کہ وہ اُسی جگہ فوراً مرجائے -
زعفران - ع - کیسر -
زُعم - ع - ظن - گمان - ایسی بات کہنا جسکے سچ اور جھوٹ ہونے مین کہنے والا خود متردد ہو - جھوٹ بولنا -
زُغم - ع - طمع کرنا - لالچ کرنا -
زَعم - ع - ضامن ہونا -
زعیم - ع - ضامن - پیشوا - وکیل - کفیل - رئیس قوم -

## فصل زا - مع غین معجمہ

زغال - ع - کوئلہ -
زغل - ع - ماں کا بچہ کو دودھ پلانا -
زغن - ف - چیل مشہور پرندہ ہے -
زغند - ف - جست - کود - چھلانگ ہرن کی چوکڑی -
زغیر - ع - کتان - ہندی السی -

## فصل زا - مع فا

زفاف - دُلہن کو دولہا کے گھر روانہ کرنا - دولہا کا دُولہن کو پہلی مرتبہ ہم بستر کرنا -
زُفان - ف - زبان -
زُفانہ - ف - سُلگتا ہوا کوئلہ - انگارا -
زَفت - ف - دُرشت - سخت - فربہ - موٹا - محکم - مضبوط - تیز مزہ - جو زبان کو کاٹے - کسیلی چیز جو کھانے مین گلا پکڑے مثل ہازو اور ہڑ وغیرہ کے -
زُفت - ف - بخیل - بدخو - بدمزہ -
زِفت - ع - قیر کی ایک قسم کا نام اور یہ درخت صنوبر کا گوند ہے جو سیاہ اور مثل لاہ کے چکنے والا ہوتا ہے اور اسکو کشتی کی درزون پر ملتے ہین تاکہ پانی اندر نہ آئے اور قیر کو قار بھی کہتے ہین -
زَفر - ع - سانس کو کھینچ کر بلند کرنا - پانی پلانا یا رکھنا - آواز کا سننا - آگ کا سلگانا اور روشن کرنا -
زِفر - ع - بوجھ اسباب مسافر کا -
زُفر - ع - مرد دلیر - شیر جو درندہ مشہور ہے - دریا - نہر بڑے پانی کی بخشش بہت اور زیادہ - بوجھ اُٹھانیوالا اونٹ فربہ اور موٹا - لشکر - فوج - آدمیونکا گروہ -
زفیر - ع - سانس کو کھینچنا اور پھر بلند کرنا

سختی۔ بلا۔ گدھے کی پہلی آواز اور اخیر کی آواز کو شہیق کہتے ہین۔

## فصل زا۔ مع قاف

**زِق**۔ ع۔ مشک پانی وغیرہ کی۔

**زَقّوم**۔ ع۔ درخت تھوہڑ کا اور یہ کڑوا زہر کا ہوتا ہی اور اسمین سے دودھ نکلتا ہی اور ایک درخت ہی دوزخ مین جو خوراک دوزخیون کی ہوگی۔ اور فارسی مین یہ لفظ بغیر تشدید قاف کے بھی آتا ہی۔

**زُقّہ**۔ ع۔ وہ دانہ پانی جو پرند جانور مثل کبوتر کے اپنے گلے سے نکال کے بچہ کو بھراتا ہی اور وہ دوا جو بچہ کی ماں اپنے دودھ مین گھول کے بچہ کے حلق مین ڈالے۔ اور نام ایک چھوٹے سے پرند کا۔ اور وہ دوا مسہل جو نئے بچہ کو بعد پیدا ہونیکے دیتے ہین اسکو ہندی مین گھُٹی کہتے ہین۔

## فصل زا۔ مع کاف

**زَک**۔ ع۔ ناطاقتی اور دُبلاپے سے چھوٹے چھوٹے قدم اُٹھانا اور آہستہ آہستہ زمین پر چلنا۔

**زکن**۔ ف۔ ٹھہرا دینا۔ الزام دینا۔

**زکاء**۔ ع۔ بڑھنا۔ پھولنا۔ زیادہ ہونا۔ عیش وعشرت کرنا۔

**زُکاب**۔ ع۔ لکھنے کی سیاہی۔

**زُکام**۔ ع۔ سردی کی بیماری جسمین ناک بہتی ہی۔

**زَکَرِیّا**۔ ع۔ نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا۔

**زُکرہ**۔ ع۔ شراب کی مشک۔

**زکوٰۃ**۔ ع۔ چالیسوان حصہ مال کا جو خدا کی راہ مین ہر سال دینا مسلمانون پر فرض ہی اور یہ صدقہ شرعی ہی۔

**زَکِیّ**۔ ع۔ پاک۔ صاف۔

**زکیک**۔ ع۔ آہستگی کی چال۔

**زکیدن**۔ ف۔ آپ ہی آپ غصہ اور قہر سے بڑ بڑانا۔

**زُکال**۔ ف۔ کوئلہ جو سیاہ ہو۔

## فصل زا۔ مع لام

**زَلّات**۔ ع۔ لغزشین۔ غلطیان۔

**زَلازِل**۔ ع۔ زلزلے۔ بھونچال۔ یہ جمع ہی زلزلہ کی۔

**زُلال**۔ ع۔ پانی شیرین اور صاف۔

**زَلّت**۔ ع۔ پھسلنا۔ لغزش۔ مراد ہی ناپسندیدہ کام سے اور اس لفظ کو بطریق ادب کے استعمال کرتے ہین جیسے زلّتِ انبیا۔

**زِلزال**۔ ع۔ ہلانا۔ لرزہ کرنا۔

**زَلزلہ**۔ ع۔ بھونچال۔ زمین کا لرزنا۔

**زُلف**۔ ع۔ ایک حصہ رات کا۔ مگر فارسی لوگ اپنے تصرف سے اس لفظ کو لام کے جزم سے پڑھتے ہین اور چونکہ رات کالی ہوتی ہی اس مناسبت سے مجازاً اس لفظ کے یہ معنی لیتے ہین یعنی بالونکی لٹ جو کانکے قریب ہوتی ہی۔

**زُلفہ**۔ ع۔ درجہ۔ منزلت۔ نزدیکی ٹکڑا رات کا۔ اور فارسی مین کبھی مجازاً بمعنے دوستی کے آتا ہی۔

**زُلفین**۔ ع۔ زنجیر۔

**زَلَق**۔ ع۔ پھسلنا۔ زمین برابر جسمین گھاس تک نہو۔ ہاتھ سے انزال کرنا۔

**زَلِق**۔ ع۔ وہ شخص جسکو جلد غصہ آجائے اور وہ شخص جو داخل سے پہلے منزل ہوجائے۔

**زَلَل**۔ ع۔ لغزش۔ نقصان۔ کجی ترازو کی جائے لغزش۔

**زلو**۔ ف۔ / **زلوک**۔ ف۔ } جونک۔

**زَلّہ**۔ ع۔ جھوٹھا کھانا آگے کا بچا ہوا۔

**زَلّہ**۔ ف۔ جھینگر جو گرمی کی راتون مین بولا کرتا ہی۔

**زلّہ بند**۔ ف۔ وہ شخص جو جھوٹھا کھانا آگے کا بچا ہوا دوسرے وقت کے واسطے رکھے۔

**زُلیبیا**۔ ف۔ جلیبی مشہور

**زلیق**۔ ع۔ بچہ جو پیدا ہو معمول سے پہلے نکل پڑے۔

## فصل زا۔ مع میم

**زَم**۔ ف۔ نام ایک ندی کا ہی شہر مرد مین

**زِمام**۔ ع۔ مہار اونٹ کی نکیل۔ وہ رسی جو

اونٹ کی نکیل مین دونون طرف باندھتے ہین۔

زَمان۔ ع۔ وقت۔ عرصہ۔ زمانہ۔ ساعت مُوت۔ عہد۔ فرصت۔ اور جب یہ لفظ بمقابلہ زمین واقع ہوتا ہے تو بمعنی آسمان ہوتا ہے۔

زَمانہ۔ ع۔ وقت۔

زمانیان۔ ف۔ زمانہ کے لوگ جو قدیم نہین ہین حادث ہین۔

زَمانی۔ ف۔ زمانہ۔ نو پیدا۔

زَمَخشَر۔ ع۔ نام ایک قصبہ کا مضافات خوارزم سے جہان جاراللہ صاحب کشاف پیدا ہوئے تھے

زُخت۔ ف۔ کسیلا مزہ مثل ہڑ وغیرہ کے

زَمر۔ ع۔ بانسری بجانا۔

زُمَر۔ ع۔ آدمیون کے متفرق گروہ۔ اور نام ایک سورۂ قرآنی کا۔

زُمُرد۔ ف۔ ایک جوہر ہے سبز رنگ بیش قیمت

زُمُردِین۔ ف۔ وہ شے جسمین رنگ زمرد کا یعنی سبز پایا جائے۔

مُرہ۔ ع۔ جماعت۔ گروہ آدمیونکا۔

۔ ع۔ راگ۔ گیت۔ آہستہ گانا۔

۔ ع۔ ایک کنوان ہے کعبہ کے پاس

ن۔ ف۔ جاڑا۔ فصل سرما۔

۔ ع۔ استوار۔ ارادہ۔ قصد۔

۔ ن۔ ع۔ زمانہ۔ وقت۔ آفت۔

زَمِن۔ ع۔ وہ شخص جو ہاتھ پیر سے اپاہج ہوا ور چل پھر نہ سکے۔ اور وہ شخص جو زمانہ کی آفت اور مصیبت مین مبتلا ہو۔

زَمہَرِیر۔ ع۔ سخت سردی جس سے کافرون پر عذاب کیا جائے گا۔ کرۂ ہوا کا ایک طبقہ جو نہایت سرد ہے۔

زَمی۔ ف۔ مخفف زمین کا۔

زَمِین۔ ف۔ وہ کرہ جسپر ہم رہتے ہین

زَمین۔ ع۔ شل۔ اپاہج۔

زَمِینِ دیوار۔ ف۔ نام ایک ورزش کا جسکو ڈنڈ بیلنا کہتے ہین۔

زَمین دُوز۔ ف۔ ایک قسم کا خیمہ۔

زَمین در زَمین۔ ف۔ تمام زمین۔

زَمیندار۔ ف۔ کسان۔ مالک زمین۔

زَمین زادہ۔ ف۔ خاکی پیدایش۔

زَمینِ کِینہ۔ ف۔ بغیر اضافت کے وہ شخص جو بڑا سخت کینہ والا ہو۔

زَمین مُردہ۔ ف۔ وہ زمین جو قابل کھیتی کرنیکے نہو۔

## فصل زا۔ مع نون

زَن۔ ف۔ عورت۔ جورو۔

زِنا۔ ع۔ حرام کاری غیر منکوحہ عورت سے صحبت داری کرنا۔

زَنّا۔ ع۔ بڑا حرام کاری کرنیوالا۔

زَنادِقَہ۔ ع۔ جمع زِندِیق بمعنی مُلحِد کی۔

زُنّار۔ ع۔ جنیو یعنی وہ دھاگا جو ہندو لوگ گلے مین رکھتے ہین۔ اور مجوس وغیرہ کافر کمر پر باندھتے ہین۔

زَنانِیر۔ ع۔ جمع زُنّار کی اور بمعنی سنگریزے چھوٹی کنکریان۔

زَن بمُزد۔ ف۔ قرم۔ قرمساق۔ بھڑوا۔

زَنبَق۔ ع۔ ایک پھول نہایت خوشبو دار اور تیز بو۔ بعض محققین کہتے ہین کہ زنبق معرب ہے چنبہ کا جو پھول مشہور ہے اور بمعنی چنبیلی کے تیل کے بھی آیا ہے۔

زُنبُور۔ ع۔ بھڑ جو مشہور ڈنک مارنیوالی مکھی ہے زنابیر اسکی جمع ہے۔

زُنبُورَک۔ ت۔ بڑی بندوق اور چھوٹی توپ جو اونٹو نپر لیجاتے ہین۔

زُنبُورہ۔ ف۔ تیر کی بھال چھوٹی توپ نام ایک ساز کا۔

زُنبُوری۔ ف۔ کپڑا سوراخدار مثل جالی تو شے وغیرہ کے۔

زَنبِیل۔ ع۔ تھیلی۔ جھولی جسمین فقیر لوگ بھیک مانگ کر چیزین رکھتے ہین۔

زِنجار۔ مب۔ مُعرّب زنگار کا۔

زَنجَبِیل۔ ع۔ سونٹھ۔ سوکھی ہوئی ادرک نام ایک چشمہ کا بہشت مین۔

زَنجِیر۔ ف۔ کڑیان لوہے کی گتھی ہوئین۔

زَنجِیر مُو۔ ف۔ گھونگھر والے بالون والا۔

زَنجِیری۔ ف۔ قیدی۔ دیوانہ۔

زَنخ۔ ف۔ ٹھوڑی۔ طعنہ۔ بیہودہ۔

**زَنخدان** - ف - ٹھوڑی۔ اس لفظ مین کلمہ (دان) زائد ہو۔
**زَنخ زَدَن** - ف - بیہودہ گوئی کرنا۔
**زَن خواستن** - ف - عورت کی طلبگاری کرنا۔ نسبت یا منگنی کرنا۔
**زَند** - ف - نام اُس کتاب کا ہو جو زردشت نے لوگونکو بنا کر دی تھی اور دعوی کیا تھا کہ خدا کی طرف سے مجھپر نازل ہوئی ہو اور یہ لفظ بمعنی عظیم اور بزرگ کے بھی آیا ہو۔
**زَند** - ع - بند دست۔ کلائی کی ہڈی۔
**زِندان** - ف - قید خانہ۔
**زِندانِ سکندر** - ف - نام ایک تہ خانہ کا شہر یزد مین کہتے ہین کہ تابوت سکندر کا اسی تہ خانہ مین رکھا ہو۔
**زِندانیان** - ف - قیدی لوگ۔ بندھوے۔
**زِندباف** - ف - بلبل۔ قمری۔ فاختہ۔
**زَند پیچ** - ف - سفید کپڑا کلپ دار۔
**زَندخوان** - ف - بلبل۔ قمری۔ فاختہ۔
**زِندگانی** - ف -
**زِندگی** - ف - } زندگی۔ جینا۔
**زَندلاف** - ف - بلبل۔ قمری۔ فاختہ جو نہایت خوش آواز ہو۔ اور بمعنی قیدی۔
**زِندہ** - ف - جیتا ہوا۔ جاندار۔ کلان۔ بزرگ عظیم۔ فربہ۔ موٹا۔
**زِندہ پیل** - ف - یعنی بہت بڑا ہاتھی لقب ایک بزرگ کا جنکا نام شیخ احمد تھا قریہ جام کے رہنے والے۔
**زِندہ دار** - ف - بہت جاگنے والا۔
**زِندہ رُود** - ف - بڑی ندی۔ نام ایک بڑی نہر کا اصفہان مین۔
**زِندہ شدن باد** - ف - ہوا کا چلنا۔
**زِندِیق** - مب - معرب زندیک کا ہو اور یہ لفظ مرکب ہو زند نام کتاب زردشت اور یاے نسبت اور کاف تصغیر سے جو تحقیر کے معنی دیتا ہو مراد اس لفظ سے بیدین کافر بے ایمان ملحد۔
**زَنگ** - ف - گھنٹا۔ گھنٹا لا نا قوس۔ نام ملک کا۔ میل لوہے وغیرہ کا۔ چاندنی۔ دھوپ تند۔ تیز۔ پانی۔ خراب۔
**زَنگانہ رُود** - ف - نام ایک باجہ کا جسکو حبشی بجاتے ہین نام ایک ندی کا جو شہر زنگان کی طرف سے گذرتی ہو۔
**زَنگلہ** - ف -
**زَنگولہ** - ف - } جھانجھ۔ گھنٹا۔ نام ایک مقام کا موسیقی مین گھونگھرو جو ناچتے وقت پانو نمین پہنتے ہین تاکہ پانونکی دھمک سے آواز نکلے۔
**زَنگولہ بستن** - ف - مرتبہ بلند کا دعوی کرنا ولایت مین رسم ہو کہ جب پہلوان لوگ پہلوانی کے کمال پر پہونچتے ہین تو پانون مین گھونگھرو پہنتے ہین۔
**زَنگہ شاوران** - ف - نام ایک بہت بڑے پہلوان ایرانی کا۔
**زَنگی** - ف - ملک زنگ کا حبشی۔
**زِنہار** - ف - پناہ۔ امان۔ مہلت بچاو عہد۔ پیمان۔ امانت۔ خوف۔ شکوہ۔ شکایت۔ پرہیز۔ حسرت۔ افسوس۔ شتاب۔ جلد۔ ہوش۔ آگاہی۔ اور بمعنی ہرگز کے بھی ہو۔
**زِنہار خوار** - ف - عہد کو توڑنیوالا۔
**زِنہار خواہ** - ف - پناہ مانگنیوالا۔
**زِنہاری** - ف - امان مانگنے والا۔ وہ شخص جو قول اور عہد کرے۔ وہ کافر جو مسلمانونکی پناہ مین آیا ہو۔
**زَنیق** - ع - محکم۔ اُستوار۔
**زَنیم** - ع - وہ شخص جو کسی خاندان سے مشہور ہوا اور اصل مین وہ اُس خاندانسے نہو۔ وہ شخص جو خست اور برائی مین مشہور ہو۔

## فصل زا - مع واو

**زَو** - ف - اُس سے۔ مخفف از او۔ اور بمعنی غلہ افشان مخفف زود بمعنی شتاب اور جا[illegible]
**زَواجر** - ع - موانع۔ روکنے [illegible] رہنا۔
**زَوّار** - ع - بہت زیارت کرنیوالا [illegible]
**زُوّار** - ع - زیارت کرنیولے۔ جمع [illegible]
**زَوال** - ع - جاتا رہنا۔ ایک حال سے دوسرے حال مین ہوجانا کسی جگہ سے دور ہوجانا۔

نیست و نابود ہونا۔
زَدَالہ۔ ع۔ آٹے کا پیڑہ جسکو پھیلا کر روٹی پکائی جاتی ہے۔
زَوَاہِر۔ ع۔ جمع ہے زاہرہ کی جسکے معنی یہ ہین۔ روشن۔ بلند۔ کھلا ہوا پھول۔
زَوَایا۔ ع۔ جمع زاویہ کی۔ گوشے۔ کونے۔
زَوَائد۔ ع۔ جمع ہے زائد کی۔ وہ اشیا جو مطلب سے زیادہ ہون۔
زَوج۔ ع۔ جوڑا۔ جفت خواہ مرد ہو خواہ عورت اور وہ عدد کہ جب اُسکو نصف کرین تو دونون ٹکڑے اُسکے بغیر ٹوٹنے کے برابر رہین جیسے چار۔ چھ۔ آٹھ۔ وغیرہ۔
زَوجہ۔ ع۔ جورو۔ عورت کا کی ہوا نا ادمی
زُود۔ ف۔ جلد۔ شتاب۔
زُود خیز۔ ف۔ چالاک
زُود سیر۔ ف۔ ناپائدار چیز
زُودی۔ ف۔ شتابی۔ جلدی۔
زُور۔ واو معروف سے جھوٹ۔ فریب
ف۔ پہلوان۔
چھوٹی کشتی۔
ف۔ طاقت اور زور والا۔
ف۔ ریڑھ کی ہڈی۔
زہ۔ ف۔ بر درزن کوزہ۔ نوحہ گریہ ماتم۔ شور۔ غوغا۔
زُوزَن۔ ف۔ نام ایک شہر کا خراسان مین درمیان ہرات اور نشاپور کے۔
زَوَلیدن۔ ف۔ اُلجھنا۔
زَوِیَّت۔ ع۔ پیچیدہ ہونا ایک تکرارات کا اول یا آخر سے۔ گردہ۔

## فصل زا۔ مع ہاے ہوز

زِہ۔ ف۔ کلمہ تحسین کا ہے بمعنی شاباش آفرین۔ چلہ کمان کا۔ کنارہ ہر چیز کا جیسے زہ گریبان۔ زہ حوض۔
زَہ۔ ف۔ نطفہ۔ بچہ۔ فرزند۔
زِہاب۔ ع۔ ٹپکنا پانی کا چشمہ وغیرہ سے۔
زُہّاد۔ ع۔ زاہد لوگ۔ عابد لوگ اور پرہیزگار یہ جمع زاہد کی ہے۔
زَہادت۔ ع۔ تقوی اور پرہیزگاری کرنا۔ زہد۔ پرہیزگاری۔
زِہار۔ ع۔ عورت کی شرمگاہ۔ اور مرد کا عضو تناسل۔
زِہازِہ۔ ف۔ آوازین تعریفون کی جو ہر طرف سے پے در پے آفرین۔
زِہ بر زدن۔ ف۔ حد بنانا کسی چیز کی کتاب کا شیرازہ باندھنا۔
زُہد۔ ع۔ پرہیزگاری کرنا۔ تقوی کرنا۔ دنیا کی لذتون کو چھوڑ دینا۔
زِہدان۔ ف۔ بچہ دان۔ رحم عورت کا جسمین مرد کا نطفہ قرار پاتا ہے۔
زَہر۔ ف۔ بِس۔ سم۔
زُہر۔ ع۔ شگوفے۔ کلیان۔ جمع زہرہ بمعنی شگوفہ کی۔
زَہرا۔ ع۔ لقب جناب فاطمہ علیہا السلام کا۔
زَہربا۔ ف۔ وہ کھانا جسمین زہر ملا ہو۔
زَہرخند۔ ف۔ غصہ اور قہر اور شرمندگی کی حالت مین ہنسنا۔
زَہردارو۔ ف۔ بمعنی تریاق۔
زَہرگیا۔ ف۔ ایک گھاس ہے زہردار۔
زَہرناب۔ ف۔ مجازاً کڑوا پانی۔
زَہر نوشیدن۔ ف۔ دوسرون کے طعن اور سخت کلام کی برداشت کرنا۔
زُہرہ۔ ع۔ نام ہے ایک ستارہ کا جسکو سوک کہتے ہین۔ نام ایک عورت کا جسپر ہاروت اور ماروت فرشتے مائل ہوے تھے۔ اور بمعنی سفیدی رنگ اور حسن۔ نام قبیلہ قریش کا۔
زُہرہ۔ ع۔ شگوفہ۔ خوبی۔ آرایش۔ تازگی۔
زَہرہ۔ ف۔ پتہ۔ دلیری۔ شجاعت۔ قوت۔
زَہرہ باختن۔ ف۔ نامردی کرنا۔
زُہف۔ ع۔ ہلکا ہونا۔ دوڑنا۔
زُہق۔ ع۔ نیست اور نابود ہونا۔ مرجانا۔
زَہوق۔ ع۔ تیز رفتار۔
زَہق۔ ع۔ زمین ایسے جنگل کی جسمین درخت اور پانی نہو۔
زِہگیر۔ ف۔ انگشتانہ چمڑے یا سینگ وغیرہ کا جو بوقت تیراندازی انگوٹھے مین پہنتے ہین۔

زہمت۔ع۔سڑے ہوے گوشت اور مچھلی کی بدبو جو ناگوار گذرے۔
زہ و زاد۔ف۔بچہ اور فرزند مراد اس سے اہل و عیال۔لڑکے بالے۔
زہوق۔ع۔نیست ہونا۔ہلاک ہونا۔باطل ہونا۔تیر کا نشانہ سے گذرنا۔
زہوق۔ع۔نیست اور نابود ہونیوالا۔
زہے۔ف۔کلمہ تحسین کا ہے آفرین شاباش
زہیدن۔ف۔جوش کرنا۔باہر آنا۔
زہیر۔ع۔کھلا ہوا تابان۔روشن۔درخت کلیون سے لدا ہو۔

## فصل زا مع یاے تحتانی

زی۔ف۔اندازہ۔حد۔طرف۔نزدیک اور مخفف زیست کا۔
زی۔ف۔حیات۔زندگی۔
زی۔ع۔لباس۔جامہ۔پوشاک۔
زیاد۔ع۔زیادہ۔زیادہ ہونا۔نام ایک بازی کا سات بازیون نردسے۔نام ایک کافر کا جسنے آنحضرت صلعم پر جھوٹی گواہی زنا کی دی تھی اور اُسکو منکر بھی کہتے ہین اور کنایہ عبد اللہ بن زیاد سے جس نے حضرت امام حسین علیہ السلام سے بُرائی کی تھی۔
زیادت۔ع۔زیادتی۔فزونی۔نہایت
زیادہ۔ع۔بہت افزون۔
زیادہ سری۔ف۔غرور۔سرکشی اور بمعنی خود پسندی بھی۔
زیارت۔ع۔ملاقات کسی بزرگ سے آدمی یا مزار وغیرہ کو دیکھنا۔
زیافت۔ع۔کھوٹا ہونا۔کھوٹا پن۔
زیان۔ف۔نقصان۔حرج۔
زیب۔ع۔زینت۔زیبایش۔
زیبا۔ف۔لائق۔آراستہ۔زیب اور زینت دینے والا۔
زیبان۔ف۔خوب۔زیبا۔
زیبایش۔ف۔زیبائی خوبصورتی آرائش آراستگی۔
زیبق۔ع۔پارہ۔
زیبیدن۔ف۔زیبا ہونا آراستہ ہونا۔
زیت۔ع۔روغن زیتون۔
زیتونی۔ف۔رنگ سُرخ مائل بہ زردی
زیج۔مب۔نجومیونکی کتاب جسمین حرکت آسمانون اور ستارون کی نقشون مین لکھی ہوتی ہے یہ معرب زیک کا ہے۔
زیر۔ف۔یاے معروف سے آواز باریک جو بم کے مقابلہ مین ہوتی ہے اور بم موٹی آواز کو کہتے ہین۔نام ایک پردہ کا موسیقی سے۔ہر شی باریک۔
زیر۔ف۔یاے مجہول سے کمزور۔نیچے
زیر افگن۔ف۔دری۔توشک نام ایک راگ کا ہندی بھیرون۔
زیراکہ۔ف۔اسواسطے۔
زیر با۔ف۔نام ایک قسم کے کھانیکا۔
زیر بند۔ف۔وہ تسمہ جو گھوڑے کے نیچے باندھا جاتا ہے۔
زیر بار۔ف۔بوجھ کے نیچے تھکا ہوا۔وہ شخص جسپر بوجھ پڑا ہوا ہو۔
زیر جامہ۔ف۔پاجامہ۔ازار۔
زیر جاق۔ف۔محکوم۔مغلوب۔نرم فرمانبردار۔اور مراد کونی سے بھی۔
زیر دست۔ف۔مغلوب۔پوشیدہ۔
زیرک۔ف۔عقلمند۔دانا۔حکیم۔
زیر کاسہ۔ف۔نام ایک پیچ کا کشتی مین
زیرکی۔ف۔دانائی۔عقلمندی۔
زیر و زار۔ف۔آواز حزین و آہستہ۔
زیر و زبر۔ف۔اوپر نیچے۔اُلٹ پلٹ
زیرہ۔ف۔نام ایک مصالحہ گرم کا۔
زیست۔ف۔زندگی۔جینا۔
زیستن۔ف۔جینا۔
زیغ۔ع۔حق کی طرف پھر جانا۔
زیف۔ع۔کھوٹا روپیہ یعنے ٹکسال باہر جسکا چلن نہو
زیف۔ع۔روپیا اشرفی کا کھوٹ
زین۔ع۔آراستگی۔خوبی۔
زینت۔ع۔آرایش۔سجیلا پن۔اور

وہ چیز جس سے آرایش کرین مثل عمدہ
کپڑون اور زیور وغیرہ کے۔
زِین۔ ف۔ گھوڑے کی کاٹھی۔
زِینہار۔ ف۔ پناہ۔ امان۔ ترک کرنا عہد
پیمان۔ قول۔ مہلت شکوہ شکایت۔ پرہیز
اور بمعنی ہرگز۔
زِینہ۔ ف۔ سیڑھی۔
زِیور۔ ف۔ گہنا۔
زے دقاف۔ ف۔ یاے مجہول سے
کنایہ بے ربط اور فضول باتون سے۔

## باب زاے فارسی

ژاژ۔ ف۔ ایک گھاس ہو سفید و سخت
اور کانٹون والی اور بدمزہ جسکو اونٹ بھی
نگل نہین سکتا۔
ژاژ خاے۔ ف۔ وہ شخص جو بیہودہ اور
بےمعنی اور بیفائدہ باتین کرے۔
ژاژی۔ ف۔ بیہودہ گوئی۔
۔ پرند جانور، ونکا پوٹہ۔
۔ اولا جو آسمان سے برستا ہے
م بمعنی اوس کے بھی آیا ہے سعدی
ن ۵ ژالہ بر لالہ فرود آمدہ ہنگام سحر
ت چون عارق گلبوے عرق کردہ یار
اور بمعنی جالہ کے بھی ہے اور وہ یہ کہ چند مشکون
کو پھلا کے آپس مین باندھ کے اوپر مشکون کے
لکڑیان باندھ کے گھاس وغیرہ ڈال کے اوسپر
بیٹھتے ہین اور دریا وغیرہ کے پار جاتے ہین۔
ژخ۔ ف۔ مسّہ جو آدمی کے بدن پر سیاہ رنگ
گوشت کا ٹکڑا پیدا ہو جاتا ہے اور بمعنی نالہ اور
فریاد اور شور کے بھی ہے۔
ژرد۔ ف۔ کھانا بہت کھانا۔
ژرف۔ ف۔ عمیق۔ گہرا۔
ژغژغ۔ ف۔ دانت کڑکڑانے کی آواز سردی سے یا بسبب
بخار یا سخت چیز چبانے کی آواز۔ یا جاڑے
کی شدت یا قہر و غضب مین دانتون کے
کٹکٹانے کی آواز۔
ژفک۔ ف۔ کیچڑ جو آنکھون کے کوئون مین
جمع ہو جاتی ہے۔
ژفیدن۔ ف۔ ڈرنا۔
ژند۔ ف۔ پرانا کپڑا۔ گدڑی۔ چیتھڑا
چماق اور ہر چیز بڑی اور کلان اور خوفناک
نام کتاب زرتشت آتش پرست کا جسکو وہ
کہتا تھا کہ آسمان سے مجھپر اُتری ہے۔
نام ایک پہاڑ کا۔
ژندباف۔ ف۔ بلبل۔ قمری۔ فاختہ اور
مثل انکے جو خوش آواز پرند ہو۔
ژندرود۔ ف۔ نام نہر کا اصفہان مین۔
ژندگی۔ ف۔ کہنگی۔ پرانا پن۔
ژندہ۔ ف۔ پرانا کپڑا۔ گدڑی چیتھڑا بھی ہے
بزرگ اور عظیم اور بڑی اور خوفناک۔
اور بمعنی مست کے بھی آیا ہے جیسے ژندہ پیل
بمعنی بڑا ہاتھی یا مست ہاتھی۔
ژوپین۔ ف۔ واو مجہول اور یاے معروف
سے وہ برچھی جسکا پھل دو شاخہ ہو۔
ژولیدہ۔ ف۔ پریشان۔ درہم برہم۔
ژولیدن۔ ف۔ اُلجھنا۔ پریشان ہونا۔
ژوہیدن۔ ف۔ چھت کا ٹپکنا مینھ وغیرہ
کے پانی سے۔
ژیان۔ ف۔ خشمناک۔ غصہ مین بھرا ہوا
تُندخو۔ اس لفظ کا اطلاق کل درندون
اور شکاری جانورون اور شکاری پرندون
پر ہوتا ہے اور بعضون نے انسان کو بھی اس
لفظ مین داخل کیا ہے۔
ژیغ ژیغ۔ ف۔ بمعنی قطرہ قطرہ۔

## باب سین مہملہ

### فصل سین۔ مع الف

سا۔ ف۔ مانند۔ مشابہ۔ موافق۔
سابح۔ ع۔ گھوڑا نہایت دوڑنیوالا۔
آدمی پانی مین تیرنے والا۔
سابع۔ ع۔ ساتوان حصہ (۱/۷) ع۔
سابغ۔ ع۔ پورا کامل۔ تمام۔ وسیع۔
سابق۔ ع۔ اگلا۔ بڑھا۔ ہوا سبقت لیجانیوالا
لڑکون کا سبق دینے والا۔
سابقا۔ ع۔ پہلے۔ اول دفعہ۔

سابقہ - ع - وہ امر جو پہلے سے کسی کام کے سرانجام کا وسیلہ ہو - زمانہ سابق کی معرفت اور جان پہچان - پہلی عورت -
سابقہ سالار - ف - بمعنی سردار -
سابقین - ع - اگلے زمانہ کے لوگ -
ساتر - ع - ڈھکنے والا - چھپانیوالا -
ساتگین - ف - بڑا پیالہ شراب کا -
ساتور - ع - فرعون کے ساحرین مین سے ایک ساحر کا نام جو حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لائے تھے -
ساج - ع - سیاہ لکڑی سال کی لکڑی جس سے کشتی بناتے ہین - ایک قسم کا پتھر جس سے تلوار وغیرہ کو صیقل کرتے ہین اور نام ایک پرند کا -
ساجد - ع - سر جھکانیوالا - سجدہ کرنیوالا
ساجع - ع - باقافیہ بات کرنیوالا -
ساجور - ع - کتّے کے گلے کا پٹہ -
ساچق - ت - ایک دو روز اول شادی کے کچھ گھڑے میوہ اور شیرینی نقل وغیرہ کے مع لباس دلھن کے جو دولھا کے گھر سے دلھن کے گھر بھیجاتے ہین اُسکو ساچق کہتے ہین -
ساچمہ - ت - چھرّہ جو بندوق مین بھرکر یا پیسون وغیرہ کی تھیلی جو توپ مین بھر کے دشمن کو مارتے ہین -
ساجبہ - ع - باران شدید - بڑا مینھ -

ساحت - ع - میدان - آنگن - صحن -
ساحر - ع - جادوگر -
ساحرہ - ع - عورت جادوگرنیوالی -
ساحق - ع - پیسنے والا - رگڑنیوالا -
ساحل - ع - دریا کا کنارہ -
ساختن - ف - موافقت کرنا - بنانا -
ساخت - ف - بناوٹ - بناؤ - بنانا - گھوڑے کا زیور اور زین کا اسباب -
ساختہ - ف - مستعد - آمادہ - درست -
ساختہ رُو - ف - شرمندہ ترشرو منھ بنائے ہوے -
سادر - ع - تابع کرنیوالا - لوگونکو اپنی طرف مائل کرنیوالا -
سادات - ع - یہ جمع سادت کی ہو اور سادت جمع تکسیر سائد کی اور سائد بمعنی سید پس سادات جمع الجمع سائد کی ہے نہ جمع سید کی -
سادس - ع - چھٹا حصہ (۱/۶)
سادگی - ف - صفائی - بے آرائشی -
سادہ - ف - لڑکا بے داڑھی مونچھ کا احمق نادان - خالص - خالی - فارغ بے نقش کی کوئی شی -
سادہ پُرکار - ف - معشوق جو بہت شوخ اور عیار ہو -
سادہ دل - ف - نادان - احمق -

سادہ رُوے - ف - بے داڑھی مونچھ کا اور کنایہ معشوق سے -
سادہ لوح - ف - احمق بے شعور -
ساذج - معب - یہ معرب ہی سادہ کا اور نام دوا کا جسکی ہندی تیزپات ہی -
سار - ف - نام ایک پرند سیاہ رنگ خوش آواز کا - اور بمعنی صاحب جیسے شرمسار اور بمعنی سر جیسے نگونسار - اور بمعنی رنج و محنت کے بھی آیا ہو اور واسطے کثرت کے بھی آتا ہی جیسے شاخسار - اور بمعنی مانند جیسے خاکسار - اور بمعنی جگہ جیسے نمکسار اور بمعنی اونٹ جیسے ساربان -
سارا - ف - خالص اور یہ لفظ سواے عنبر اور مشک اور زر کے اور کی صفت واقع نہین ہوتا ہی - اور کشف مین لکھا ہی کہ سارا ایک قسم عنبر کی ہی -
ساربان - ف - } شتربان -
ساروان - ف - }
سارق - ع - دزد - چور
سارہ - ع - ایک قسم کا پردہ اور بمعنی رشوت - اد
ابراہیم علیہ السلام کا -
ساری - ع - اثر کرنے والا - کسی کل اجزا مین پہونچ جانیوالا -
ساز - ف - بناؤ - باجہ - سامان سفر -

استعداد - ذوق کام کی تحمل - توانائی سے
اٹھیا - سمائی - ضیافت - چاق - توانا -
موافق - مکر - حیلہ - شل - مانند - نفع - سن اثر
یعنی نث -

**سازش** - ف - لگاؤ - میل - اتفاق -

**سازگاو** - ف - وہ تسمہ جس سے چوپائے
ہنکائے جاتے ہین -

**سازگار** - ف - موافق - لائق اور معنی
دوست موافق -

**سازمند** - ف - آراستہ - سازگار -

**سازیدن** - ف - سازش کرنا - موافقت
کرنا - راست کرنا -

**ساس** - ف - گھن مشہور جو دار کیڑا ہی
جو چارپائی مین ہو جاتا ہی -

**ساسان** - ف - نام بہمن بادشاہ کے بیٹے
کا جو اپنی بہن ہما کے خوف سے بھاگ کر
... ہوگیا تھا - اور یہ ہما موجب دین زرتشتی
... اُسکے باپ بہمن کے عقد مین
... نسل او ساسانی کہلاتے ہین
... اصلی معنی گدا اور فقیر کے ہین
قصاب -
... - بلند - چمکتا ہوا -
... - ع - چھرا اور بُغدا قصاب کا اور
... معنی خنجر کے بھی آیا ہی -

**ساعات** - ع - جمع ساعت کی -

**ساعت** - ع - ڈھائی گھڑی - گھنٹہ -

**ساعتِ سنگین** - ف - منحوس ساعت

**ساعد** - ع - بازو - مگر فارسی کے استعمال
مین ہاتھ کی کہنی سے نیچے اور ہتھیلی سے
اوپر کو ساعد کہتے ہین -

**ساعور** - ع - روٹی پکانیکا تنور -

**ساعی** - ع - کوشش کرنیوالا - دوڑنیوالا
چغلخور - بدگوئی کرنیوالا -

**ساغر** - ف - پیالہ شراب کا -

**سافر** - ع - سفر کرنیوالا - مسافر - دوسرے معنی
ظاہر - عورت روکشادہ - تھوڑا کم گوشت
یعنی دُبلا -

**سافل** - ع - نیچے والا - زیر پست -

**ساق** - ع - پنڈلی -

**ساقِ عروس** - ف - ملتان مین ایک قسم
کی مٹھائی کا نام -

**ساقط** - ع - گرنیوالا - گرا ہوا - نکما -

**ساقہ** - ع - لشکر کے پیچھے کی فوج جسکو ترکی
مین چنداول کہتے ہین -

**ساقی** - ع - شراب پلانیوالا -

**ساکب** - ع - پانی یا خون گرانیوالا -

**ساکت** - ع - چپکا - خاموش -

**ساکن** - ع - ٹھہرا ہوا بے حرکت -

**سال** - ف - برس - سمت -

**سال** - ہ - کشتی - اور ہندی مین نام
ایک درخت مشہور کا -

**سالار** - ف - سردار -

**سالارِ بیتُ الحرام** - ف - کنایہ ذات
آنحضرت صلعم سے -

**سالارِ خان** - ف - بکاول - باورچی -

**سالانہ** - ف - وہ مقرر چیز جو بعد سال بھر
کے ملے -

**سالب** - ع - لیجانیوالا - مٹانیوالا -

**سالبۂ کلیہ** - ع - وہ جملہ جسمین کُل کی نفی ہو
جیسے لا شئی من الانسان بحجر -

**سالبۂ جزئیہ** - ع - وہ جملہ جسمین بعض کی نفی ہو
جیسے بعض الحیوان لیس بانسان -

**سالخوردہ** - ف - بوڑھا - کہنہ - پرانا -

**سالِ شمسی** - ف - وہ برس جو سورج کی چال
پر حساب کیا جاتا ہی -

**سالغ** - ع - چھ برس کا بیل یا بکرا -

**سالف** - ع - اگلا - قدیم جو پہلے گذر گیا -

**سالِ قمری** - ف - وہ برس جو چاند کی
چال پر حساب کیا جاتا ہی -

**سالک** - ع - راہ چلنے والا - اور صوفیون
کی اصطلاح مین وہ شخص جو خدا کی نزدیکی بھی
چاہے اور عقل معاش بھی رکھتا ہو -

**سالکان** - ف - جمع سالک کی -

**سالم** - ع - ثابت - تندرست - پورا -

**سالماً و غانماً** - ع - یعنی اُس حال مین کہ

سلامت رہنے والا اور غنیمت یعنی مال اور دولت لانے والا ہو۔

**سالوس** - ف - فریبی - زبان دراز - چرب زبان - مکار - اور بمعنی فریب بھی۔

**سالوسی** - ف - چرب زبانی - فریب کرنا۔

**سالوک** - ع - مبالغہ کا صیغہ ہو بہت بڑا راہ چلنے والا سلاح - اور بمعنی چور اور ڈاکو اور رہزن کے بھی آیا ہو۔

**سالیان** - ف - جمع سال کی خلاف قیاس اور بمعنی ایک برس بھی اِس صورت مین اسکا الف اور نون زائد ہو گا مثل بہاران کے اور بعضے کہتے ہین کہ سالیان جمع سالی کی ہو یعنی وہ چیز جس سے سال قرار پایا ہو اور وہ زمانہ اور وقت ہو پس سالیان بمعنی ازمنہ اور اوقات یعنی زمانون اور وقتونکے ہو۔

**سام** - ع - موت - ہلاکی - سونا - چاندی نام پہاڑ کا - نام حضرت نوح کے بیٹے کا۔

**سام** - ع - زہر دینے والا - کھانے مین زہر مخلوط کر دینے والا۔

**سام** - ف - نام رستم پہلوان کے دادا کا اور بمعنی ورم اور درد جیسے سرسام اور بمعنی آگ جیسے سام اَندر یعنی وہ کیڑا جو آگ مین رہتا ہو اور مخفف اسکا سمندر ہو۔

**سام اَبرَص** - ع - نام ایک جانور زہردار کا یعنی چھپکلی یا سوسمار جسے گوہ کہتے ہین۔

**سامان** - ف - اسباب تیاری کی چیزین اندازہ - قدر۔

**ساماخچہ** - ف - } عورتون کا سینہ بند جسے
**ساماکچہ** - ف - } محرم اور انگیا کہتے ہین

**سامر** - ع - قصہ گو - داستان کہنے والا۔

**سامرّی** - ع - نام ایک شخص کا جو قصبہ سامرّہ کا رہنے والا تھا اس نے حضرت موسٰے کی قوم کو گوسالہ بنا کے گمراہ کیا تھا قصہ اسکا بڑا ہو مگر فارسی مین یہ لفظ بغیر تشدید کے آتا ہو

**سامرّہ** - ع - نام ایک قصبہ مشہور کا درمیان عرب مین کے۔

**سامع** - ع - سُننے والا۔

**سامعہ** - ع - کان مین جو قوت سُننے کی ہو۔

**سامی** - ع - بلند - اونچا۔

**سان** - ف - رسم - طرز - روش - عادت مانند - مثل - سامان - سرانجام - سوہان - یعنی سوہن جس سے لوہا وغیرہ رگڑتے ہین - ٹکڑا - پارہ - حصّہ - تلوار یا چھری پر باڑھ رکھنے کا پتھر۔

**سانح** - ع - } ظاہر ہونے والا - پیش
**سانحہ** - ع - } آنے والا - اور وہ شکار جو تیرانداز کے بائین طرف سے دہنی طرف آوے اور اسطرح کے شکار کو مبارک جانتے ہین اور بارح وہ شکار جو تیرانداز کے دہنی طرف سے بائین طرف آوے پس اس طرح کے شکار کو بد اور نامبارک جانتے ہین - اگرچہ معنے لغوی سے معلوم ہوتا ہو کہ سانحہ اُس امر کے ظہور کو کہینگے جو اچھا اور مرغوب ہو لیکن استعمال اس لفظ کا امر مکروہ اور وحشت آمیز اور ناپسندیدہ کے ظہور مین ہو۔

**سادین** - ف - پٹاری - صندوقچہ۔

**ساہرہ** - ع - زمین ہموار - دوزخ - زمین قیامت

**ساہی** - ع - بھولنے والا - غافل۔

**سائے** - ف - گھس - رگڑ۔

**سائبان** - ف - چھپر - آفتاب گیر جو دھوپ سے بچاوے۔

**سائح** - ع - روزہ دار - مسجد مین رہ کر عبادت کرنیوالا۔

**سائحات** - ع - روزہ رکھنے والی عورتین سیر کرنیوالی عورتین۔

**سائر** - ع - باقی - تمام - سیر کرنیوالا۔

**سائس** - ع - سیاست کرنیوالا اور مطلق نگہبان خصوصًا نگہبان گھوڑے کا

**سائغ** - ع - گوارا - خوش

**سائق** - ع - پیچھے سے ہنکا قائد آگے سے کھینچنے والا۔

**سائل** - ع - مانگنے والا - چلنے پوچھنے والا - جاری ہونیوالا۔

**سائل تکبُت** - ف - وہ فقیر نادار جس کے پاس بھیک مانگنے کا ٹھیکرا بھی نہو۔

سائمہ۔ ع۔ وہ چوپائے جو باہر چرا کرین
سایہ۔ ف۔ چھانون۔ اور کبھی مراد رات سے اور سکندر نامہ مین اشارہ طرف ظلمات کے۔
سایہ افگندن۔ ف۔ توجہ کرنا۔ محبت اور شفقت کرنا۔
سایہ دست۔ ف۔ مدد۔ امانت۔
سایہ پرست۔ ف۔ اشارہ اس شخص کی طرف جو ناز و نعمت و عیش مین پلا ہو۔
سایۂ یک کلاہ۔ ف۔ کنایہ فر و شوکت بادشاہی سے۔
سائیدن۔ ف۔ پیسنا۔
سائیس۔ ف۔ غلط ہر سائس اور سئس بروزن قاصر اور رئیس صحیح ہر گھوڑونکی خدمت کرنیوالا۔

## فصل سین مع باے موحدہ

...بت۔ ع۔ دشنام۔ گالی۔ گالی دینا۔ اور
...ہ کاٹنا۔ قطع کرنا۔ نیزہ مارنا۔
...گڑی۔ چادر۔ رستی۔ باریک
...نا دینا۔
...اس شہر کا جسکی بلقیس خود حضرت
...م تعین اور یہ ملک یمن مین ہر۔
بابہ۔ ع۔ پہلی انگلی ہاتھ کی انگوٹھے کے پاس والی۔ چونکہ سب بمعنی گالی کے ہر پس ایام جاہلیت مین جب کوئی کسی کو گالی دیتا تھا اُسکی طرف اسی انگلی سے اشارہ بھی کرتا تھا اسی سبب سے اسکو سبابہ کہتے مین۔ اور اہل اسلام نے اس انگلی کا نام مُسبحہ رکھا ہر
سُبات۔ ع۔ زمانہ۔ خواب۔ راحت۔ اور نام ایک مرض کا جسمین نیند بہت ہوتی ہر یہانتک کہ ایسا مریض مشکل سے بیدار ہوتا ہر
سَباحت۔ ع۔ شناوری۔ پانی مین تیرنا۔
سَبّاح۔ ع۔ تیرنیوالا۔
سِباخ۔ ع۔ کھاری زمینین۔
سِباع۔ ع۔ درندے مثل شیر بھیڑیے وغیرہ کے۔
سُباعی۔ ع۔ شعر کی ایک قسم جسمین سات مصرع ہوتے مین اور کبھی سباعی سے سات تارے یا سات آسمان مراد ہوتے ہین۔
سِباق۔ ع۔ دوڑنے مین ایک دوسرے پر بڑھنی اور سبقت لیجانا۔
سَبّاق۔ ع۔ بڑا سبقت لیجانیوالا۔
سَبّاک۔ ع۔ سکہ ڈھالنے والا روپیہ اور اشرفی بنانیوالا۔ زرگر۔ سنار۔
سِبال۔ ع۔ جمع سَبَلَت بمعنی مونچھ کی۔
سَبَب۔ ع۔ رستی و چیز جو پیوند کا باعث ہو۔ پیوند۔ وہ چیز جو وسیلہ ہو دوسری چیز کے حاصل ہونیکا۔ وجہ۔ باعث۔ گالی دینا اور عروض کی اصطلاح مین وہ لفظ دو حرفی جسکا ایک حرف متحرک اور دوسرا ساکن ہو۔ اسباب اسکی جمع ہر۔
سَبت۔ ع۔ ہفتہ کا دن۔ سنیچر۔
سُبحان۔ ع۔ اسم مصدر ہر۔ حق تعالیٰ کو پاکی کیساتھ یاد کرنا۔
سُبحان اللہ۔ ع۔ پاک ہر اللہ۔ پاکی سے یاد کرتا ہون خدا کو۔ اور استعمال اس کلمہ کا اکثر مقام تعجب مین ہر۔
سُبحانَ الحیّ الذی لایموت۔ ع۔ پاک ہر وہ زندہ جو کبھی نہ مریگا۔
سُبحہ۔ ع۔ تسبیح۔ سُمرن۔
سَبَد۔ ع۔ ٹوکرا۔ ٹوکری۔
سَبز۔ ف۔ ہرا۔ معشوق سانولی رنگت کا نام ایک شہر کا توران مین۔
سبزان۔ ف۔ معشوقان سبز رنگ۔
سبزانِ چمن۔ ف۔ کنایہ درختون سے۔
سبز بختی۔ ف۔ نیک طالعی۔ خوش نصیبی۔
سبز بخت۔ ف۔ خوش نصیب۔
سبز پا۔ ف۔ منحوس اور نا مبارک قدم۔
سبز پوش۔ ف۔ فرشتہ۔ خضر پیغمبر۔ رجال الغیب
سبز تہ گلگون۔ ف۔ معشوق سبزہ رنگ نمکین جسکی جلد کے نیچے سے سرخی خون کی بسبب نزاکت اور نازکی کے نمایان ہو۔
سبز چشم۔ ف۔ کرنجی آنکھون والا۔ علم قیافہ مین لکھا ہر کہ ایسا شخص بڑا بیمروت ہوتا ہر
سبز در سبز۔ ف۔ نام راگ کا موسیقی مین
سبز شدن۔ ف۔ اُگنا۔ ظاہر ہونا۔ سرسبز ہونا

سبز طاؤس - ف - کنایہ آسمان سے -
سبز کار - ف - وہ شخص جس سے بہت عمدہ اور خوب کام سرزد ہون -
سبزک - ف - نیلکنٹھ پرند مشہور ہی -
سبز کردن - ف - بونا - اُگانا -
سبزوار - ف - نام ایک شہر کا ایران مین -
سبزہ - ف - بمعنی سبزک جو نیلکنٹھ پرند ہی - ہریاول - سبز دمیدگی - خط رخسار -
سبزہ آخور - ف - ہری گھاس جو پاپون کے کھانیکی -
سبزۂ بیگانہ - ف - خودرو سبزہ جسکو کسی نے بویا نہو -
سبزی - ف - ہریاول گھاس وغیرہ کی - سبز رنگ - ہراپن -
سبزینہ - ف - معشوق سبزہ رنگ و نمکین -
سبسب - ع - جنگل - بیابان -
سبط - ع - بیٹے کی اولاد - بیٹی کی اولاد - ایک گروہ یعقوب علیہ السلام کے بیٹون مین سے اور بمعنی قوم و قبیلہ -
سبط - ع - }
سبط - ع - } لمبے اور سیدھے اور لٹکے ہوے بال جو گھونگھر والے نہون -
سبط - ع - }
سبطین - ع - مراد حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین علیہما السلام سے - جو نواسے جناب رسولخدا صلعم کے تھے -

سبع - ع - سات - (۷) معہ
سبع - ع - درندے جانور مثل شیر اور بھیڑیے اور ریچھ وغیرہ کے -
سُبع - ع - کسی چیز کا ساتوان حصہ - اور قرآن شریف کا ساتوان حصہ جسکو ایک منزل بھی کہتے ہین -
سبع المثانی - ع - کنایہ سورۂ الحمد سے اور بعضے کہتے ہین کنایہ تمام قرآن شریف سے -
سبع شداد - ع - مراد ساتون آسمان سے - شداد جمع شدید کی ہی مگر یہان مراد آسمان سے -
سبعہ امعاء - ع - معدہ اور چھ انتڑیان جنکے نام یہ ہین - اثنا عشری - صائم - دقیق - اعور - قولون - مستقیم -
سبعہ الوان - ع - سات رنگ مشہور یعنے سیاہ - سفید - سرخ - سبز - زرد - نیلا - عباسی - اور سات قسم کے کھانے -
سبعہ طوال - ع - } عرب کے فصیح اور
سبعہ معلقات - ع - } بلیغ اور مشہور سات شاعرون نے سات قصیدے لکھکر کعبہ شریف کے دروازہ پر فخر کی راہ سے لٹکا دیے تھے تاکہ لوگون پر انکا کمال ظاہر ہو -
سبعین - ع - ستر (۷۰)
سبعی - ع - } درندگی - درندہ پن -
سبعیت - ع - } درندہ ہونا -
سبق - ع - آگے جانا - دوسرونسے بیشی اور زیادتی لیجانا -
سبق - ع - شرط لگانا گھوڑ دوڑ یا تیر کے لگانے مین - وہ حصہ کتاب کا جو ہر روز بطور سیکھنے کے پڑھا جاوے -
سبق بردن - ف - غالب ہونا کسی بری چیز مین پیشدستی لیجانا -
سبقت - ع - آگے جانا - بیشی لیجانا -
سبک - ع - ڈھالنا سکہ کا - چاندی اور سونے کا گلانا -
سبک - ف - ہلکا اور مجازاً بمعنی بیوقار چست - چالاک - بے تعلق - اور بمعنی شتاب اور جلدی کے بھی لکھا ہی -
سبک باش - ف - یعنی ترک تعلق کر -
سبکپا - ف - تیز رفتار -
سبکتگین - ف - سلطان محمود غزنوی کے باپ کا نام - اور بعضون نے سین کے فتحہ سے بمعنی چالاک اور سبک قدم کے لکھا ہی
سبک جولان - ف - چالاک -
سبک خیز - ف - چالاک -
سبکدست - ف - چالاک -
سبکدستی - ف - چالاکی -
سبک رو - ف - تیز رفتار -
سبک روح - ف - ظریف - خوش طبع - بے تعلق - بے تکلف - بے کینہ - بے غرور ہر کام مین چست و چالاک - تیز رفتار

سُبکروحی ۔ ف ۔ کمال بے تعلقی اور معنے پاکیزہ بات کہنے کے بھی آیا ہی ۔

سُبکسار ۔ ف ۔ فارغ البال ۔ بے تعلق ۔

سُبک سَر ۔ ف ۔ فرومایہ ۔ کمینہ ۔

سُبک سَری ۔ ف ۔ حماقت ۔ کمینہ پن ۔

سُبک سیر ۔ ف ۔ تیز رفتار ۔

سُبک عِنان ۔ ف ۔ تیز رفتار ۔

سُبک مَغز ۔ ف ۔ بے عقل ۔ بے وقار ۔

سُبُکی ۔ ف ۔ ہلکا پن ۔ بیعزتی ۔ بیقدری اور بر وزن قمری غلط ہی ۔

سَبَل ۔ ع ۔ آشوب چشم ۔ سُرخی جو آنکھ مین پیدا ہو جاتی ہی ۔ ٹیڑھا بال جو آنکھ کے اندر پیدا ہو جاتا ہی اور ڈھیلے پر کھٹکتا ہی ۔ نام ایک مرض کا جس سے آنکھ کی رگین سُرخ اور موٹی ہو جاتی ہین اور آنکھ سے کیچڑ اور پانی بہا کرتا ہی ۔

سُبُل ۔ ع ۔ جمع سبیل بمعنی راہ کی ۔

سِبال ۔ ع ۔ مونچھ ۔ فارسی مین بہ سکون پر مستعمل ہی ۔

سبو ۔ ف ۔ ٹھلیا ۔ گھڑا ۔

سُبُّوح ۔ ع ۔ بڑا پاک اور یہ خدا کا نام ہی ۔

سَبُّوح ۔ ع ۔ بہت تعریف کرنیوالا ۔

سُبُّوحیان ۔ ف ۔ منسوب طرف سُبُّوح کے جو نام خدا کا ہی مراد فرشتون سے ۔

سَبوس ۔ ف ۔ چھانن ۔ گیہون وغیرہ کی یعنی آٹے کی بھوسی ۔ چوکر ۔

سَبوسہ ۔ ف ۔ بفا جو سر مین ہو جاتی ہی ۔

سَبیل ۔ ع ۔ راہ ۔ راستہ ۔ سڑک ۔ اور بمعنی وقف کے بھی آیا ہی ۔ اور بمعنی اُس پانی اور شربت کے جو راہ خدا مین وقف کرین ۔

## فصل سین ۔ مع پاے فارسی

سِپارِش ۔ سِفارِش ۔ ف ۔ کسی سے کسی کے حق مین سعی کرنا ۔ کوئی شئو کسی کو سونپنا اور سپرد کرنا ۔

سِپاری ۔ ف ۔ چھالیا جو پان مین کھاتے ہین ۔

سِپاس ۔ ف ۔ تعریف ۔ تعریف کرنا ۔ دل اور زبان سے کسی کا شکر کرنا ۔

سپاس بُردن ۔ ف ۔ تعریف اور شکر کرنا ۔

سپانلخ ۔ ف ۔ پالک کا ساگ ۔

سپاہ ۔ ف ۔ فوج ۔

سپاہان ۔ ف ۔ نام ایک شہر کا ایران مین جسکا معرب اصفہان ہی ۔

سِپَر ۔ ف ۔ ڈھال ۔

سپر افگندن ۔ ف ۔ } جنگ مین نامردی کرنا
سپر در آب انداختن ۔ ف ۔ } عاجز ہونا ۔ ہار جانا ۔

سِپُردن ۔ ف ۔ سونپنا ۔ سپرد کرنا ۔ امانت رکھوانا ۔ قناعت کرنا ۔

سِپَردن ۔ ف ۔ راہ چلنا ۔ جانا ۔ پامال کرنا ۔ تمام کرنا ۔

سُپُردنی ۔ ف ۔ لائق سونپنے کے ۔

سِپَرداری ۔ ف ۔ نگہبانی ۔ خدمتگاری ۔

سُپُرز ۔ ف ۔ تلّی ایک عضو مشہور ہی جو پیٹ کے اندر ہوتا ہی ۔

سِپَرغم ۔ ف ۔ ریحان جسکو فارسی مین ناز بو اور ہندی مین مرؤہ کہتے ہین اسکے سونگھنے سے دل کو قوت اور فرحت حاصل ہوتی ہی گویا یہ سپر ہی غم کی ۔

سِپَری ۔ ف ۔ گذری ہوئی چیز ۔ تمام اور آخر ہو گئی ہوئی شئو ۔ ناچیز ۔

سِپَری شُدن ۔ ف ۔ طے ہونا ۔ گذرنا ۔ تمام ہونا ۔ آخر ہونا ۔

سِپَس ۔ ف ۔ پیچھے ۔ بہت پیچھے ۔ بعد ۔

سَپِستان ۔ ف ۔ لسوڑا ۔ یہ اصل مین سگ پستان تھا یعنی مشابہ پستان سگ سے یہ ایک درخت مشہور کا پھل ہی ۔

سُپِش ۔ ف ۔ جُون جو آدمی کے سر اور کپڑون مین پڑ جاتی ہی ۔

سِپَند ۔ ف ۔ نام بہاڑ کا ۔ کالا دانہ جسکو نظر بد کے دفع کیلیے جلاتے ہین ۔

سِپَنددان ۔ ف ۔ کالا دانہ ۔ رائی ۔ اور بمعنی انگیٹھی مخفف سپند دان کا ۔

سِپَنج ۔ ف ۔ مہمان ۔ عاریت ۔ اور کنایہ عمر قلیل سے ۔

سِپَنجی سَرا ۔ ف ۔ چرواہون اور

رکھوالو نکا جھوپڑا جو کھیت وغیرہ مین بنالیتے ہین - اصلی معنی سہ و پنج کے تین اور پانچ ہین یعنی وہ مقام جسکو قیام منوا ور مراد دنیا سے بھی -

سپوختن - ف -
سپوزیدن - ف - } چھونا -

سپہ - ف - مخفف سپاہ کا - فوج -

سپہبد - ف - سردار لشکر - سپہ سالار -

سپہر - ف - آسمان -

سپید - ف - یاے مجہول سے ایک رنگ مشہور ہی - نام قلعۂ توران کا - نام ایک ندی کا - نام ایک دیو کا -

سپیدار - ف - نام ایک درخت کا جو خوبصورت اور خوش قد اور سیدھا ہوتا ہی اس مین پھل نہین لگتا اور لکڑی اسکی سفید ہوتی ہی اصل مین یہ سپید دار تھا اور دار بمعنی درخت کے ہی -

سپید بخت - ف - نیکبخت - خوش نصیب

سپید دست - ف - مرد سخی - اور لقب حضرت موسی علیہ السلام کا - اور معنی چور اور دغاباز اور خیانت پیشہ کے بھی ہی -

سپید رود - ف - نام ایک ندیکا درمیان شہر گیلان اور شروان کے -

سپید شدن - ف - ظاہر اور آشکار ہونا مجازاً نامور اور معزز ہونا -

سپید کار - ف - وہ شخص جو نیک اور متقی اور پرہیزگار ہو -

سپیدہ - ف - نام ایک دوا ے مشہور کا اور کنایہ روشنی صبح سے -

سپیدہ دم - ف - صبح صادق اور مراد سفید بالونسے بھی ہی

## فصل سین - مع تاے فوقانی

ست - ع - چھ - (۶) اور چھ عورتین -

ستا - ف - تعریف کرنا - امر ہی ستودن کا بمعنی تعریف کر - شامیانہ - نام ایک لحن کا موسیقی سے - مخفف ستال کا - تین پیالے شراب کے جو نہار پیتے ہین -

ستار - ف - ایک باجہ مشہور ہی -

ستار - ف - بڑا چھپانیوالا - نام خدا کا -

ستارہ - ف - تارہ جو آسمان پر چمکتا ہی نام ایک باجہ کا جسکو ستار کہتے ہین - بخت نصیب - طالع - کنایہ آنسو سے بھی -

ستارۂ سحر ستارۂ صبح - ف - ستارہ زہرہ جو صبح ہوتے طلوع کرتا ہی - اور کبھی یہ ستارہ شام کو بھی طلوع کرتا ہی - اور بمعنی آفتاب کے بھی لکھا ہی -

ستارہ شمردن - ف - تمام رات جاگنا -

ستازن - ف - ستار بجانے والا - سیخ کباب کی تین شاخ والی - پہلے معنون مین ستا مخفف ستار کا ہی -

ستاخ - ف -
ستاک - ف - } نرم اور نازک ٹہنی درخت کی اور بمعنی مطلق شاخ درخت کے بھی آیا ہی -

ستام - ف - خاص زیور گھوڑے کا - ساز گھوڑے کا مثل زین اور لگام وغیرہ کے -

ستان - ف - آستان - چوکھٹ جس جگہ بہت انبوہ کسی چیز کا ہو جیسے گلستان یعنی باغ جہان قسم قسم کے پھول بہت سے ہوتے ہین اور کبھی بمعنی مطلق جگہ کے آتا ہی جیسے ادبستان اور شبستان - اور وہ شخص جو چت لیٹا ہوا ہو -

ستاندن - ف - لینا -

ستائیدن - ف - تعریف کرنا - سراہنا -

ستایش - ف - تعریف - دعا - شکر -

ستبر - ف - موٹا - دلدار - سنگین - سطبر اسی کا معرب ہی -

ستبری - ف - موٹائی - گاڑھاپن -

ستخر - ف - بمعنی تالاب -

ستد - ف - صیغہ ماضی کا بمعنی ہو کہ دال ساکن اور ماقبل مفتوح مضارع کی ہی سواے ان تین کے اور کسی ماضی مین نہین آب زد - (۲) آید - (۳) ستد -

ستدن - ف - لینا - واضح ہو کہ اس مصدر سے سواے ایک صیغۂ ماضی (ستد) کے اور افعال مشتق نہین ہوے ہین -

سَتَر - ف - مخفف اَستر بمعنی خچر کا -
سِتر - ع - پردہ - پوشش - خوف - حیا -
سَتر - ع - بمعنی مستور - پوشیدہ چیز اور مصدر ہو بمعنی چھپانا -
سَتَر - ع - ڈھال - سپر -
سُتُردن - ف - صاف کرنا - مونڈنا -
سُتُرگ - ف - بڑا - بزرگ - کلان -
سَتُرنج - ف - دو تین غلّے باہم ملے ہوے
سَتَرون - ف - بانجھ عورت جسکے کبھی بچہ نہین ہوتا - ستر مخفف اُستر بمعنی خچر کا اور وَن کلمہ تشبیہ کا - چونکہ خچر کے آپسمین اولاد نہین ہوتی بلکہ اسکی پیدایش گدھے اور گھوڑی سے ہوتی ہو اسلیے بانجھ عورت کو سَتَرون کہا
سُترہ - ع - پوشش - وہ مقدار کسی چیز کی جسمین آدمی پوشیدہ ہو جائے -
سِتَم - ف - ظلم - بے انصافی -
ستمدیدہ - ف - مظلوم جسپر ظلم ہوا ہو -
- ف - مظلوم -
ف - ظالم - ظلم کرنیوالا -
صورت مکروہ اور خوفناک اور
کا جو خواب مین ڈراتا ہو -
ن - ف - تعریف کرنا -
ستودان - ف - گورخانہ یعنی مقبرہ گبرون اور آتش پرستونکا یہ لوگ مُردون کے تابوت اس مکان مین رکھتے ہین -

سُتُودہ - ف - سراہا ہوا - تعریف کیا ہوا
سُتُور - ف - چوپایہ مثل بیل - اونٹ خچر گھوڑے - گدھے کے -
سُتُوقہ - مب - یہ معرب ہو ستہ کا جسکے معنی کھوٹے روپیہ اور کھوٹی اشرفی کے ہین
سُتُون - ف - پیلپایہ - تھم مکان کا -
سُتُوہ - ع - عاجز - تھکا ہوا - ملول -
سِتّون - ع - ساٹھ - (۶۰)
سِتّہ - ع - چھہ اور چھہ مرد -
سَتّہ - ع - کلام زشت اور عیب -
سَتہ - ف - کھوٹا سکہ اصل اسکی سہ تہ تھی اسلیے کہ کھوٹے روپیہ مین دو طرف دو پرت چاندی کی ہوتی ہو - اور بیچ مین تانبے کی اور ستوقہ اسیکا معرب ہو -
سَتی - ف - لوہا - فولاد - ایک قسم نیزہ یعنی برچھی کی -
سِتّی - ع - لقب عورتون کا ہوتا ہو جیسے خاتون - بیگم وغیرہ - اور یہ اصل مین سیدتی تھا کثرت استعمال سے ستی ہو گیا مگر فارسی مین تلے فوقانی کے کسرے سے آتا ہو حکیم انوری کہتے ہین ؎ گویند ستی زن عفیفہ ست -
سَتِیر - ع - چھپا ہوا - پرہیزگار -
سِتیز - ف - لڑائی جنگ - جھگڑا - غصہ دشمنی - اور صیغہ امر کا بھی ہو -
سِتیزہ - ف - لڑائی - جنگ - جھگڑا -

سِتیزیدن - ف - لڑنا -
سِتیہش - ف - لڑائی - جنگ -
سِتیہیدن - ف - لڑنا - جنگ کرنا -

## فصل سین - مع جیم

سَجا - ع - خط کا لفافہ - کتاب کا عنوان یعنے دیباچہ - نامہ کا شروع -
سَجّاد - ع - سجدہ کرنیوالا -
سَجّادہ - ع - مُصلّی - جاے نماز - نماز کے پڑھنے کا بچھونا - نشان سجدہ کا ماتھے مین
سِجاف - ع - گوٹ جو جامہ کے چارونطرف لگائی جاتی ہو عوام اسکو سنجاف کہتے ہین
سِجال - ع - جمع سَجل بمعنی ڈول پر آب کی یعنی ڈول پانی سے بھرا ہوا - اور مصدر بھی ہو ... اپس مین فخر کرنا کسی کام مین
سَجاوندی - ع - نام کتاب کا علم قرات مین
سجاوندی کردن - ف - کنایہ تعاشی کرنیسے
سَجایا - ع - جمع سَجیّہ کی عادتین خصلتین -
سَجدات - ع - جمع سجدہ کی -
سَجدہ - ع - سر زمین پر رکھنا خدا کے آگے - نام ایک سورۂ قرآن شریف کا -
سَجع - ع - خوش آواز پرندون کی آواز مثل بلبل اور قمری وغیرہ کے اصلی معنی اسکے قمری کی آواز - دو فقرون کے آخری الفاظ کا برابر ہونا نثر مین - نظم مین اسیکا نام قافیہ ہو -
سِجف - ع - پردہ - اور پردہ ڈالنا -

رات کا بہت اندھیرا ہونا۔

**سَجَف** ۔ع۔ کمر کی باریکی پیٹ کا دُبلا پن۔

**سِجِلّ** ۔ع۔ قبالہ۔چک۔حکمنامہ قاضی کا۔

**سَجْل** ۔ع۔ بڑا ڈول بھرا ہوا پانی کا۔

**سِجْن** ۔ع۔ قید خانہ۔جیلخانہ۔

**سَجَنْجَل** ۔ع۔ آئینہ یہ لفظ اصل مین رومی ہے مگر کلام عرب مین مستعمل ہوگیا ہے۔

**سُجُود** ۔ع۔ سجدہ کرنا۔

**سُجُود صَدرِی** ۔ع۔ اصطلاح مین کشتی گیرون کی وہ سجدہ جو قبل لڑنے کشتی کے یا بعد تمامی کشتی کے کرتے ہین۔

**سِجِّیل** ۔ع۔ کچّا پتّھر۔کھنگر۔

**سِجِّین** ۔ع۔ وہ قید خانہ جہان گنہگارون پر بڑا عذاب ہوتا ہو۔ وہ کتاب جسمین گنہگارون کے اعمال لکھے جاتے ہین۔نام ایک مقام سخت کا دوزخ مین۔

**سَجِین** ۔ع۔ قیدی۔خو۔خصلت۔

**سَجِیَّہ** ۔ع۔ عادت۔خو۔خصلت۔

**سَجِیَّات** ۔ع۔ خصلتین۔عادتین۔

## فصل سین مع حائے مہملہ

**سَحَاب** ۔ع۔ ابر۔بادل۔

**سَحبَان وَائِل** ۔ع۔ نام ایک مرد کا جو بہت بڑا فصیح و بلیغ عرب مین تھا اسکے باپ کا نام وائل تھا۔

**سَحج** ۔ع۔ چھیلنا۔کھال کا اُدھیڑنا۔اور نام بیماری شکم کا جو خراش روده سے پیدا ہوجاتی ہے۔

**سَحَر** ۔ع۔ وقت آخر شب کا صبح سے پہلے کا وقت۔اَسحار جمع ہے۔

**سِحر** ۔ع۔ افسون جادو۔جادو کرنا۔فریفتہ کرلینا۔

**سِحرِ حَلال** ۔ع۔ شعر و سخن فصیح و بلیغ جو بمنزلہ جادو کے ہے۔نام ایک مثنوی کا اہلی شیرازی سے۔

**سَحَرگاہ** ۔ف۔ صبح کا وقت۔

**سَحَرگاہان** ۔ف۔ وقت صبح کا۔اسمین الف اور نون زائد ہے جیسے روزگاران اور بہاران مین۔

**سَحَرَہ** ۔ع۔ جمع ساحر بمعنی جادوگر کی۔

**سَحق** ۔ع۔ گھسنا۔پیسنا۔جامۂ کہنہ۔

**سَحنَہ** ۔ع۔ شکل اور منھ اور صورت آدمی کی نرمی اور نازکی جلد رخسارہ کی۔

**سُحُوج** ۔ع۔ کھال کا چھل جانا۔

**سَحُور** ۔ع۔ سحری جو ماہ رمضان مین پچھلی رات کو کھاتے ہین۔

**سَحِیق** ۔ع۔ بہت باریک پسا ہوا۔

**سَحِیل** ۔ع۔ بٹا ہوا دھاگا۔

## فصل سین مع خائے معجمہ

**سَخَافت** ۔ع۔ سبکی۔ہلکاپن۔بیعقلی کمظرفی۔نادانی۔

**سَخَاوت** ۔ع۔ سخی ہونا۔بخشش کرنا۔

**سَخُت** ۔ف۔ کڑا جو نرم نہو۔

**سَخت بُوم** ۔ف۔ کنایہ اُس زمین سے جسمین خوف ہلاکت کا ہو۔

**سَخت جان** ۔ف۔ سنگدل۔بے رحم۔

**سَخت خوردن** ۔ف۔ بڑی تکلیف اُٹھانا

**سَخت زِہ** ۔ف۔ کڑی کمان۔

**سَخت سا** ۔ف۔ نام ایک پیچ کا کشتی مین جسکو ہندی مین گھسّا کہتے ہین۔

**سَخت کمان** ۔ف۔ کنایہ پہلوان اور تیرانداز شہزور سے۔

**سَخت گرِفتن** ۔ف۔ کسی کام مین بجد ہونا

**سَخت میر** ۔ف۔ وہ شخص جسکی جان بڑی مشکل سے نکلے۔

**سُختن** ۔ف۔ وزن کرنا۔تولنا۔

**سُختَہ** ۔ف۔ تولا ہوا۔وزن کیا ہوا۔اور کنایہ مرد معقول اور سنجیدہ سے۔

**سُخرَت** ۔ع۔ استہزا کرنا۔مسخرا

**سُخرَہ** ۔ع۔ تمسخر۔خوش طبع جسپر ہنسین اور جسکو مسخرہ

**سُخرَہ** ۔ف۔ بغیر مزد

**سُخط** ۔ع۔ غصہ۔غضب } ناخوش ہونا۔

**سَخَط** ۔ع۔ } ناخوش ہونا۔

**سَخف** ۔ع۔ سُبک ہونا۔کمظرف ہونا۔

**سُخن** ۔ف۔ بات۔عبارت۔لفظ۔

اور کبھی اسکا اطلاق شعر پر بھی کرتے ہین -
سُخن پرداز - ف - کنایہ قصہ کے راوی سے
سُخن چین - ف - عیب جو - چغل خور
سُخن زیر لب - ف - آہستہ بات -
سُخن سنج - ف - مراد شاعر سے -
سُخنگوے پیشینہ - ف - سکندرنامہ مین مراد فردوسی شاعر سے -
سَخُوط - ع - بمعنی مکروہ -
سَخُونت - ع - گرمی - گرم ہونا -
سَخُون - ع - جلتا ہوا شوربا -
سَخُون - ف - سخن - کلام -
سَخِی - ع - خدا کے نام پر دینے والا -
سَخِیف - ع - کم فہم - تنگ ظرف - بیہودہ - ہلکا - جھرجھرا کپڑا -
سَخِین - ع - ہر چیز گرم خصوصاً آب گرم

## فصل سین مع دال مہملہ

سَد - ع - دیوار - روک - حائل اور مانع دو [illegible]
ن - بند کرنا - مضبوط ہونا کسی چیز کا -
[illegible] - ع - ایک گھاس ہے مثل پودینہ
ہتلی کہتے ہین -
[illegible] - کنایہ سبزہ رنگ سے -
[illegible] مضبوطی - راستی گفتار اور
[illegible]ی - راست اور درست ہونا -
سَداد - ع - ایک مرض کا نام جس سے منفذ ناک کا بند ہو جاتا ہے اور سینہ بھاری معلوم ہوتا ہے اور اسکو سُدّہ بھی کہتے ہین -
سُدَد - ع - جمع سُدّہ کی -
سَدَد - ع - راستی - درستی -
سِدر - ع - درخت بیر کا -
سَدَر - ع - تیرگی آنکھ کی جو گرانی اور گردش سر کے ساتھ ہو -
سَدِر - ع - حیران - سراسیمہ اور وہ شخص جسکی آنکھ دیکھنے مین خیرگی کرے -
سِدرہ - ع - ساتوین آسمان پر ایک درخت بیری کا ہے اسکو سِدرۃ المنتہیٰ بھی کہتے ہین اس جگہ سے آگے حضرت جبرئیل علیہ السلام نہین جا سکتے ہین اور سِدرہ مطلق بیری کے درخت کو بھی کہتے ہین -
سُدُس - ع - چھٹا حصہ - (۱/۶)
سُدُق - ت - ترکش -
سَدَنہ - ع - جمع سادن بمعنی دربان اور خادم کعبہ اور بتخانہ کی -
سَدُوم - ع - حضرت لوط علیہ السلام کے شہر کے قاضی کا نام جسنے اغلام کا فتویٰ دیا تھا - نام ایک قریہ کا قوم لوط علیہ السلام کے قریون مین سے - مجازاً ہر حاکم ظالم کو بھی کہتے ہین -
سُدّہ - ع - آستانہ - چوکھٹ - گرہ جو نتھنون یا رگون مین مواد غلیظہ کی پڑ جائے - نام بیماری کا جس سے سوراخ ناک کا بند ہو جاتا ہے اور سانس کی آمد و رفت ناک کی راہ سے منقطع ہو جاتی ہے -
سَدِید - ع - راست - درست - مضبوط -
سَدِیر - ع - نام محل کا جسکو نعمان بن منذر نے بہرام گور کے لیے بنایا تھا -
سَدِیس - ع - بیل اور بکرا اور گھوڑا چھ برس کا - اور اونٹ آٹھ برس کا -
سَدِیو - ف - نام اُس دیو کا جسنے حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی چرائی تھی - اور نام ایک برہمن کا بھی -

## فصل سین مع راے مہملہ

سَر - ف - سر - فکر - خیال - زور - قوت - سردار - مقدم - اوپر - خلاصہ - خواہش - ارادہ - شروع -
سِرّ - ع - بھید - راز - جو چیز کہ پوشیدہ ہو - عورت کی شرمگاہ - جماع - ابر - بادل - نثار - اصل نیک - زمین نیک - ہر چیز کا مغز اور درمیان - بہترین - عمدہ نسب -
سُرّ - ع - خوشی - شادی - ناف - نام ہے ایک گانو کا رَی مین -
سَرّ - ع - مرد نیک - نیکی کرنیوالا - شاد اور خوش کرنیوالا -
سَرا - ف - مکان - گھر - اور امر سرائیدن کا -
سَرّاء و ضَرّاء - ع - بمعنی راحت و رنج - مگر فارسی مین بغیر ہمزہ کے بھی آتا ہے -

**سَراب** ۔ع۔ بالو جو مسافر کو دھوپ مین اور
کبھی چاندنی مین بھی دور سے مثل بہتے ہوے
پانی کے معلوم ہووے۔
**سَراپا** ۔ف۔ تمام وکمال اول سے آخر تک
معشوق کے تمام اعضا کی تعریف خلعت
**سَراپردہ** ۔ف۔ بارگاہ شاہی بڑا پردہ
جو بطور دیوار کے خیمہ کے آگے کھینچتے ہین
گھر کا پردہ۔خیمہ۔
**سَراپردہ زدن** ۔ف۔ خیمہ برپا کرنا۔
**سَرابستان** ۔ف۔ وہ باغ جو گھر مین ہو۔
**سَرابیلی** ۔ف۔ ہیز۔مخنث۔ہیجڑا۔
**سِراج** ۔ع۔ چراغ۔آفتاب۔
**سَرّاج** ۔ع۔ گھوڑے کا زین بنانے والا
اور بیچنے والا اسلیے کہ سَرج بمعنی زین ہے۔
**سَراچہ** ۔ف۔ چھوٹا خیمہ۔چھوٹا مکان۔
**سَراح** ۔ع۔ طلاق۔عورت کی رہائی مرد
کے نکاح سے۔
**سُرادِق** ۔ع۔ سراپردہ۔خیمہ۔شامیانہ۔
**سُرادِقات** ۔ع۔ سراپردے۔خیمے۔
**سِرار** ۔ع۔ ہر مہینہ کی آخری شب۔
**سَرارِی** ۔ع۔ جمع سُرّیہ کی وہ لونڈیان جنسے
جماع کی ہو۔حرمین۔
**سَرازچنبرے بیرون آوردن** ۔ف۔
کسی کام کے کرنیسے فرصت پانا۔
**سَرازیر** ۔ف۔ ڈھالو مقام۔

**سَراسَر** ۔ف۔ اس سرے سے اُس سرے
تک یعنی تمام وکمال۔بالکل۔
**سَراسیمہ** ۔ف۔ حیران۔پریشان۔
**سِراع** ۔ع۔ جمع سَرع کی۔درخت انگور کی
تازہ شاخین۔
**سُراغ** ۔ت۔ کھوج۔تلاش۔
**سَرآغوش** ۔ف۔ عورتون کا گیسو پوش اور
وہ مثل لمبی تھیلی کے جالدار بنا ہوتا ہے
اور اُسپر نقش ونگار بھی زر وجواہر کا اکثر
ہوتا ہے ولایت کی عورتین اپنے بال سر کے
اسمین رکھتی ہین۔ان معنون مین سرآغوچ
جیم سے بھی آیا ہے۔
**سَرفراز** ۔ف۔ سربلند۔
**سَرافتادن** ۔ف۔ حد سے بڑھ جانا۔
**سَرافگندن** ۔ف۔ گردن نیچے ڈالنا
عاجزی اور فروتنی کرنا۔شرمندہ ہونا۔
**سَرافگندہ** ۔ف۔ شرمندہ۔سر نیچے ڈالے
ہوے۔خاموش۔تابعدار۔
**سَرافگندگی** ۔ف۔ عاجزی۔
**سَرافیل** ۔ع۔ نام ایک فرشتہ مقرب خدا کا
جو صور کو لیے ہوے ہین۔
**سُراقہ** ۔ع۔ نام ایک سردار قریش کا۔
**سَرآمد** ۔ف۔ سردار۔برگزیدہ۔غالب
**سَرآمدن** ۔ف۔ پورا ہونا۔تمام ہونا۔
**سَران** ۔ف۔ سردار لوگ۔

**سَرانجام** ۔ف۔ آخر ہر کام کا۔آخر ہر چیز کا۔
مجازاً بمعنی سامان واسباب۔
**سَرانِدیب** ۔ف۔ ایک جزیرہ ہے دکھن
طرف ہندوستان کے اسکو سیلان بھی کہتے
ہین اور یہ قریب خط استوا کے ہے۔
**سَراندار** ۔ف۔ ناز اور غرور سے اٹھلا کر
چلنے والا۔اور بمعنی چادر کے بھی ہے۔
**سَراوِیل** ۔ع۔ سُتھنا۔پاجامہ۔اگرچہ یہ
لفظ جمع ہے مگر بمعنی واحد مستعمل ہوتا ہے۔
**سَرآوردن** ۔ف۔ آخر کو پہونچانا۔تمام
کرنا۔کامل کرنا۔
**سَرآہنگ** ۔ف۔ سکندرنامہ مین مراد ہے
آگے کی فوج سے۔
**سَرائیدن** ۔ف۔ گانا۔الاپنا۔
**سَرائندہ** ۔ف۔ گانیوالا۔
**سَرائے** ۔ف۔ مکان۔گھر۔اگرچہ بمعنے
مسافرخانہ کے بھی لوگون مین مستعمل ہے مگر
اس معنی مین مہمانسرائے کہنا چاہیے۔
**سَرایت** ۔ع۔ تاثیر۔اثر کرنا
دوسری چیز مین۔گذر جانا ایک
دوسری شے سے۔
**سَرآید زمان** ۔ف۔ یعنی مدت آ
اور تمام ہووے۔
**سَرائر** ۔ع۔ جمع سریرہ کی پوشیدگیان اور
بہت سے بھید۔

سرابچہ ۔ ف ۔ چھوٹا مکان چھوٹا خیمہ ۔
سراے نعمان ۔ ف ۔ خورنق کا محل جسکو نعمان منذر کے بیٹے نے نہایت عمدہ بنایا تھا
سرب ۔ ف ۔ سیسہ جسکی گولیان بندوق کے لیے ڈھالتے ہین ۔
سربابائی ۔ ف ۔ بزرگی کا اظہار ۔
سرباختن ۔ ف ۔ جنگ کرنا ۔ لڑنا ۔
سربار ۔ ف ۔ سر کا بوجھ ۔ اسمین اضافت مقلوب ہو یعنی بار سر ۔
سرباری ۔ ف ۔ وہ شخص جو سر پر بوجھ لیے ہو ۔ سر کا بوجھ ۔ تھوڑا بوجھ جو بڑے بوجھ پر رکھا ہو عربی مین اسکو علاوہ کہتے ہین ۔
سرباز ۔ ف ۔ بہادر شخص ۔ جنگ مین بے خوف وخطر لڑنیوالا ۔
سربازماندن ۔ ف ۔ حیران رہجانا ۔
سربازی ۔ ف ۔ لڑائی ۔ بیخوف بہادری ن ور دلیری کا کام کرنا ۔
ازاری ۔ ف ۔ آوارہ شخص ۔
ہ ۔ ع ۔ پیراہن ۔ اور جو چیز کہ آدمی بن مستعل ہو ۔
ہ ۔ ف ۔ بلند سر ۔
رعش ۔ ف ۔ بڑا حصہ ۔
سربرخط نہادن ۔ ف ۔ }
سربرخط فرمان نہادن ۔ ف ۔ } اطاعت کرنا
سربراہ کردن ۔ ف ۔ راہ پر لانا ۔ پورا کرنا کام کا ۔ انتظام کرنا ۔
سربراہ ۔ ف ۔ منتظم ۔ مہتمم ۔
سربراہی ۔ ف ۔ اہتمام ۔ انتظام ۔
سربرآوردن ۔ ف ۔ ظاہر کرنا ۔ ظاہر ہونا
سربرداشتن ۔ ف ۔ سربلند کرنا ۔ سر اٹھانا ۔ حاکم سے پھر جانا ۔ بغی ہو جانا ۔
سربرزدن ۔ ف ۔ ایک بات کا واقع ہونا ۔ اچانک ہو جانا ۔
سربرگرفتگان ۔ ف ۔ اطاعت نہ کرنیوالے
سربستہ ۔ ف ۔ بندھا ہوا پوشیدہ ۔
سربسر ۔ ف ۔ تمام وکمال ۔ بالکل ۔
سربسوے راہ افگندن ۔ ف ۔ کنایہ ہو مائل کرلینے سے ۔
سربند کسے گرفتن ۔ ف ۔ کسی کے بھید سے واقف اور خبردار ہونا ۔
سرپاے ۔ ف ۔ مراد جماع سے ۔
سرپازدن ۔ ف ۔ ٹھوکر مارنا ۔
سرپرست ۔ ف ۔ خانہ زاد ۔ خادم گھر کا نوکر ۔ اور مراد مربی سے بھی ۔
سرپرستی ۔ ف ۔ کسی کی خبرگیری کرنا ۔
سرپنجگی ۔ ف ۔ زور ۔ شدت ۔ ظلم ۔
سرپنجہ ۔ ف ۔ ہاتھ کا پنجہ ۔ زور ۔ قوت مجازاً بمعنی ظلم وتعدی اور بمعنی مرد قوی دست جسنے پنجہ لڑانے کی مشق خوب کی ہو اور کنایہ طاقت دار آدمی اور ظالم سے بھی ۔
سرپوش ۔ ف ۔ ہنڈیا وغیرہ کا ڈھکنا جو اوپر ڈھکا رہتا ہو ۔
سرپوشیدہ ۔ ف ۔ مراد کنواری لڑکی سے
سرپی ۔ ف ۔ ٹھوکر ۔
سرپیچ ۔ ف ۔ نام ایک جڑاؤ عدد کا جو عمامہ یا پگڑی پر لٹکایا یا باندھا جاتا ہو ۔
سرپیچیدن ۔ ف ۔ نافرمانی کرنا ۔
سرتابی ۔ ف ۔ حکم نہ ماننا ۔ سرکشی کرنا ۔
سرتافتن ۔ ف ۔ نافرمانی کرنا ۔
سرتاسر ۔ ف ۔ تمام وکمال سب کا سب
سرت گردم ۔ ف ۔ تیرے قربان ہون
سرتنہا ۔ ف ۔ اکیلا ۔
سرتیز ۔ ف ۔ نوکدار چیز ۔ مجازاً وہ شخص جو سرکش اور جنگجو ہو ۔
سرتیغ کوہ ۔ ف ۔ چوٹی پہاڑ کی ۔
سرج ۔ ع ۔ گھوڑے کا زین ۔
سرجنبانیدن ۔ ف ۔ تعریف کرنا ۔ کسی کو کسی کام سے منع کرنا ۔
سرجوش ۔ ف ۔ شوربا اور گلاب در شراب وغیرہ جو پہلے جوش مین دیگ سے نکال لین اور وہ خلاصہ اور عمدہ ہوتا ہو ۔ مجازاً ہر چیز جو خلاصہ اور صاف ہو ۔
سرچشمہ ۔ ف ۔ سوتا پانی کا ۔
سرچشمہ دار ۔ ف ۔ وہ شخص جو کسی کام کا نیا پیدا کرنیوالا ہو ۔

**سرچنگ** - ف - کسی کے سر پر زور سے
ہاتھ مارنا ہندی دھول -
**سرچین** - ف - عمدہ - خلاصہ - چُنا ہوا -
**سُرح** - ع - چرنا - چرانا - چرائی پر چھوڑ دینا
جانور چرنیوالا - بڑے اور بلند درخت
ہر درخت جسمین کانٹا نہو اور بمعنی آسانی بھی
**سرحان** - ع - گرگ - بھیڑیا -
**سرحد** - ف - حد -
**سرحساب** - ف - آگاہ - خبردار -
**سرحلقہ** - ف - سردار - حاکم کسی حلقہ کا
پیشوا - صدر نشین -
**سرخاب** - ف - نام پرند کا جو مشہور ہے
نام ایک پیچ کا کُشتی سے - گلگونہ - غازہ -
شراب - نام نہر کا قریب کابل کے - نام
ایک کتاب کا علم رمل مین - نام رستم کے
بیٹے کا جسکا نام سہراب بھی ہے -
**سرخاریدن** - ف - تامل کرنا - بہانہ کرنا
ناامید ہونا - دیر کرنا -
**سُرخ اَسوَد** - ف - نام ایک بزرگ کامل کا
**سرخانہ** - ف - پایہ - رتبہ - انتہا کسی چیز کی
اور علم موسیقی کی اصطلاح مین بمعنے
آواز بلند -
**سرخانہ رساندن** - ف - کسی فن کو کمال
کی حد تک پہونچانا اور موسیقی کی اصطلاح
مین آواز بلند کو کہتے ہین -

**سُرخ بُت** - ف - نام بت کا - نام معشوق کا
**سُرخ بید** - ف - درخت بید کی ایک قسم
ہے ستر قسمونمین سے -
**سُرخچہ** - ف - چیچک جو اکثر لڑکون کے
نکلتی ہے جسکو خسرہ کہتے ہین -
**سُرخرو** - ف - خوش - کامیاب -
**سرخر** - ف - کام مین خلل ڈالنے والا -
کام کا بگاڑ دینے والا - بیہودہ - بدتمیز -
**سرخس** - ف - نام ایک بہت بڑے شہر کا
ہے خراسان مین -
**سُرخ شدن** - ف - غصہ و غضب مین ہونا
**سرخط** - ف - کرایہ نامہ مکان کا نوکری نامہ
یعنی یادداشت روز نوکری کی خوشنویس
لوگ جو تعلیم لکھتے ہین -
**سرخوش** - ف - وہ شخص جو شراب کے
نشہ مین خوشحال ہو یعنی زیادہ مست نہو
واضح ہو کہ مستی شراب کے چار درجہ ہین (۱)
سرخوش (۲) تردماغ (۳) بیمست (۴) خراب -
**سرخوشی** - ف - شراب کا نشہ کا سرور
اعتدال کی مستی - نیم مستی -
**سرخود** - ف - جو کسی کا مطیع نہو - وہ شخص
جو خود مختار ہو -
**سرخیل** - ف - سردار - امیر -
**سَرد** - ف - ٹھنڈھا -
**سَرد** - ع - بمعنی زرہ -

**سردگوے** - ف - سخت کہنے والا - اور
طعنہ دینے والا -
**سرداب** - مب - تہخانہ جو زمین کے
**سردابہ** - ف - نیچے بناتے ہین
گرمیونمین رہنے کے واسطے -
**سردادن** - ف - رہا کرنا - جانورون کا
چھوڑ دینا - بندوق و توپ کا فیر کرنا -
**سردار** - ف - امیر -
**سرداشتن ترازو** - ف - ترازو کے ایک
پلہ کا جھک جانا -
**سر در آمدن براہ** - ف - روانہ ہونا -
**سردردی** - ف - محنت - تکلیف -
**سر در سر چیزے کردن** - ف - کسی چیز کی
طلب اور خواہش مین اپنی جان کا دینا -
کسی کام مین انتہا کی کوشش کرنا -
**سر در کلاہ کسے نہادن** - ف - کسی کا
مطیع اور تابعدار ہونا -
**سر درکشیدن** - ف - تابع نہ
ہونا - سرکشی کرنا - نافرمان ہونا
**سر در ہوا** - ف - مشتاق - پریشان
**سردست** - ف - فی الحال - ابھی
پنجہ - اور کنایہ زور و قوت سے -
**سردست افشاندن** - ف - کنایہ ہے
غصہ اور غضب کرنیسے -
**سردست** - ف - حقیر - کم رتبہ - اور

نام فقیرونکی لاٹھی کا۔

**سَردستی** - ف - وہ چیز جو حاضر اور موجود ہو اور قلندرونکی لاٹھی۔

**سَردستی گرفتن** - ف - مدد کرنا۔

**سَردسیر** - ف - وہ زمین جہان پانی زراعت کے لیے خودبخود جاری ہو یعنے ترائی کا ملک -

**سَردفتر** - ف - دفتر کا افسر۔

**سَردَم** - ف - نام ایک شخص کا جو نہایت بدآواز تھا۔

**سَردمہر** - ف - بے محبت - بے رحم۔

**سَردی** - ف - ٹھنڈک۔

**سَرَر** - ع - کجی - کاواکی۔

**سُرَر** - ع - جمع سُرّہ بمعنی مقام ناف کی نام ایک موضع کا نزدیک مکہ معظمہ کے یہان ایک درخت ہی جسکے نیچے ستر پیغمبرون کی نال کاٹی گئی ہی۔

ن در کاٹی گئی ہی۔

از جمع سریر بمعنی تخت کی۔

ف - راہ کے سرے پر۔

ف - مجازاً آمد عا اور مقصود اور دفتر حسابی۔

**سَرزدن** - ف - اچانک کسی مجلس مین کسی شخص کا آنا۔ نہایت کوشش کرنا۔

**سَرزدہ** - ف - اچانک بیخبر۔

**سَرزدہ آمدن ورفتن** - ف - بیخبر اور یکایک آنا اور چلا جانا۔

**سَرزُلف** - ف - زلف - ناز - غمزہ - نخرہ - معشوقانہ غصہ۔

**سَرزمین** - ف - زمین - ملک -

**سَرزنش** - ف - ملامت - بُرا بھلا کہنا -

**سَرسام** - ف - ایک بیماری ہی دماغ کی جسمین آدمی بیہوش ہو جاتا ہی دماغ مین ورم پیدا ہونے سے یہ مرض ہوتا ہی اور یہ لفظ مرکب ہی سَر اور سام بمعنی ورم سے اس مرض والا روشنی سے ایذا پاتا ہی۔

**سَرسال** - ف - شروع سال۔

**سَرسبز** - ف - لہلہاتا - ہرا بھرا - اور بمعنی جوان بہتر - خوش - آباد۔

**سَرسجدہ** - ف - نماز کی مُہر جس پر سجدہ کرتے ہین -

**سَرسخت خوردن** - ف - سخت صدمہ پہونچنا۔

**سَرسخن** - ف - داستان وغیرہ کا شروع جسکو شنجرف سے یا جلی قلم سے لکھتے ہین۔

**سَرسَری** - ف - کمینہ - بدون تامل کے بغیر سوچے سمجھے کوئی کام کرنا۔

**سَرشار** - ف - لبریز - لبالب۔

**سِرِشت** - ف - پیدائش خلقت طبیعت خو - خمیر۔

**سَرِشتن** - ف - گوندھنا - ملانا - خمیر کرنا - تر چیز کو خشک چیز مین ملانا۔

**سَرشُدن** - ف - ہونا - جاری ہونا - توپ اور بندوق وغیرہ کا چھوٹنا۔

**سَرشُستن از مرض** - ف - صحت پانا

**سَرشف** - ف - سرسون جس سے تیل نکالا جاتا ہی۔

**سَرشک** - ف - آنسو آنکھ کا۔ اور بمعنی مطلق قطرہ کے بھی آتا ہی۔

**سَرشیب** - ف - سرنگون - اوندھا -

**سَرشیر** - ف - دودھ پر کی بالائی -

**سَرصالحان** - ف - مراد خطیب مسجد سے

**سَرَطان** - ع - کیکڑا - گنگٹہ - نام چوتھے برج کا آسمان پر جو بشکل کیکڑے کے ہی - نام ایک ورم سوداوی کا جو نہایت سخت ہوتا ہی اور ہر روز بڑھتا جاتا ہی اس مین سرخ اور سبز رگین کیکڑے کے ہاتھ پانون کے مانند دکھائی دیتی ہین -

**سِرطِراط** - ع - بمعنی پالودہ -

**سَرع** - ع - درخت انگور کی شاخ -

**سُرَع** - ع - دوڑنا -

**سُرعت** - ع - شتابی اور جلدی کرنا کام کا

**سَرعُشر** - ف - دس آیتین قرآن مجید کی جو بوقت بسم اللہ لکھکر لڑکون کو تبرک کے لیے پڑھاتے ہین -

**سَرغلیان** - ف - حقہ کی چلم -

**سَرغنہ** - ف - بڑا - بے مانند - سردار -

**سَرَفْ** - ع - غفلت کرنا - خطا کرنا - مال کا بے اندازہ اور بیہودہ خرچ کرنا - کسی چیز کی لالچ کرنا -

**سَرِفْ** - ف - نادان - خطا کار -

**سَرِ فتیلہ چرب شدن** - ف - کنایہ جماع سے ہے -

**سَرفرازی** - ف - سربلندی - غرور -

**سَرفرود آوردن** - ف - سر نیچے کرنا - بات کا ماننا - عاجزی کرنا -

**سَرفرو بُردن** - ف - شرمندہ ہونا -

**سُرفہ** - ف - ایک کیڑا سفید رنگ کا ہوتا ہے جو درخت اور لکڑی میں سوراخ کرتا ہے -

**سُرفہ** - ف - اسی کیڑے کی مشابہت آواز سے نام ایک مرض کا جسکو عربی میں سُعال اور ہندی میں کھانسی کہتے ہیں -

**سَرقت** - ع - چوری کرنا -

**سَرِقہ** - ع - چوری -

**سَرقُوچ** - ف - نام ایک پیچ کا کشتی میں -

**سِرقین** - مب - سِرگین بمعنی گوبر و گوہ کا مُعَرّب ہے -

**سَرکاری** - ف - داروغگی - سربراہ کاری مختاری - مہتمی -

**سَرکردن** - ف - شروع کرنا - تمامی کو پہونچا دینا - کامل کرنا -

**سَرکردگی** - ف - افسری - سرداری

**سَرکش** - ف - مغرور - باغی - پھرا ہوا -

**سَرکشی** - ف - نافرمانی - بغاوت -

**سَرکشیدن** - ف - حکم نہ ماننا - نافرمانی کرنا - بلند ہونا -

**سَرکمند** - ف - جاے پناہ - جاے حفاظت سبب - نجات - وجہ - سبب -

**سِرکنگبین** - ف - سکنجبین کا شربت - اصلی ترکیب اسکی سرکہ اور انگبین یعنے شہد سے ہے -

**سَرگُن** - ف - فوج کا سردار -

**سَرکُوب** - ف - افسر - انتظام کرنیوالا -

**سَرکُوچکی** - ف - بیقدری - حقارت - کمینہ پن - نالائقی -

**سِرکہ جبین** - ف - ترش رو - بد خلق -

**سِرکہ فروختن** - ف - ناک بھون سکیڑنا -

**سَرگذشت** - ف - واقعہ - حادثہ - ماجرا -

**سَرگران** - ف - خفا - غصہ ور - متکبر - مست - غرور والا - رنجیدہ -

**سَرگُردان** - ف - پریشان -

**سَرگرم** - ف - چالاک - محنتی - کسی کام میں دل سے مشغول - اور بمعنی مست کے بھی آیا ہے -

**سَرگروہ** - ف - ایک قوم کا سردار -

**سَرگزہ** - ف - } جز یہ جو کا فرون سے
**سَرگزیہ** - ف - } لیا جاتا ہے -

**سَرگشتہ** - ف - حیران - بھٹکا ہوا -

**سَرگشتگی** - ف - حیرانی - تردد - بیقراری

**سَرگُم** - ف - بے ابتدا اور بے انتہا یعنی جسکے اوّل اور آخر کی خبر نہو -

**سَرگوش گرفتن** - ف - تابعدار ہونا -

**سَرگوشی** - ف - کسی کے کان میں بات کہنا -

**سِرگین** - ف - گوبر - جانورون کا گوہ -

**سرلوح** - ف - نقاشی جو کتاب کے اوّل ورق پر کرتے ہین -

**سُرم** - ع - روده کا مُنھ جہمین سے گوہ نکلتا ہے -

**سِرم** - ف - چھلا ہوا اور صاف چمڑا -

**سَرما** - ف - جاڑا -

**سَرمامک** - ف - نام ایک کھیل مشہور کا جو لڑکے کھیلتے ہیں ہندی مین اس کھیل کو وائی مچولا کہتے ہین -

**سَرمایہ** - ف - پونجی -

**سَرماے گُل** - ف - گلابی جاڑا جو گلاب کھلنے کی فصل مین ہوتا ہے -

**سَرمَد** - ع - جسکی ابتدا اور انتہا نہ خداے تعالیٰ - لغوی معنی اور کنایہ شب و روز سے ل

**سَرمَدی** - ع - وہ شے جو منسوب ہمیشگی کے - ابدی - دائمی -

**سَرمست** - ف - متوالا - وہ شخص جو لستہ مین مدہوش ہو -

**سَرمشق** - ف - خوشنویس کا لکھا ہوا قطعہ

جسکو تعلیم بھی کہتے ہین۔
سُرمُق۔ ع۔ بتھوے کا ساگ۔
سُرمہ بگلو کشیدن۔ ف۔ کنایہ گونگا ہونے
سے۔ کہتے ہین کہ سُرمہ کھانے کی کثرت
سے آواز بند ہوجاتی ہے۔
سُرمہ چوب۔ ف سرمہ لگانیکی سلائی۔
سُرمہ چشم۔ ف۔ وہ شخص جسکی آنکھون مین
سُرمہ لگا ہوا ہو۔
سُرمہ خوردن۔ ف۔ گنگ ہونا۔
سُرمۂ سُلیمانی۔ ف۔ وہ سرمہ جسکو آنکھون
مین لگانے سے عالم کی پوشیدہ چیزین
مثل دفینون وغیرہ کے معلوم ہوتی ہین۔
سُرنائے۔ ف۔ نفیری مشہور باجہ ہے یہ
مخفف ہے سُورنائے کا۔ سُور کے معنے
شادی اسکو شہنائے بھی کہتے ہین۔
سَرِ نافہ کشادن۔ ف۔ عطر ملنا۔
نامہ۔ ف۔ خط کے لفافہ پر جو پتہ اور
کتب الیہ کا لکھتے ہین۔
ف۔ موافقت نہ کرنا۔
۔ سر کے بل۔ اوندھے مُنھ
نئے سرسے۔
ت۔ ف۔ تقدیر۔ نصیب۔
حلم ازلی۔ قسمت کا لکھا۔
سَر نہادن۔ ف۔ سور ہنا۔ سفر کرنا۔
اطاعت کرنا

سَرو۔ ف۔ داو معروف سے گُل یا حیوان
کی شاخ یعنے سینگ۔ پیالہ شراب پینے کا
سَرو۔ ف۔ نام ایک درخت مشہور کا جو
سیدھا اُگا ہوا باغون مین ہوتا ہے۔
سَروِ آزاد۔ ف۔ وہ سرو جو ایک شاخ
کا ہو بالکل سیدھا۔ اور بعضے کہتے ہین
کہ آزاد اس سبب سے کہ برخلاف اور درختون
کے سَرو خزان کے تغیر سے آزاد ہے۔
اور سکندر نامہ مین ایک مقام پر سکندر
کی ذات سے مراد ہے۔
سَرواؤ۔ ف۔ کلام منظوم اور قصہ۔
سَروا زدن۔ ف۔ مُنھ پھیر لینا۔
سِروالہ۔ ف۔ پاجامہ۔ سُتھنا۔
سَروبُن۔ ف۔ تمام۔ پورا۔
سَروبند۔ ف۔ عہد عصر زمانہ۔ جیسے
فلان امر در سروبند فلان بادشاہ واقع
شدہ بود۔
سَروبرگ۔ ف۔ خیال۔ پروا۔
سَروپا۔ ف۔ تمام۔ پورا۔
سَروِ پیادہ۔ ف۔ چھوٹا درخت سرو کا۔
جو آدمی کے قد کے برابر ہو۔ اور ایسا سَرو
بہت خوشنما ہوتا ہے۔
سَروِ جویبار۔ ف۔ ندی کنارہ کا سرو۔
سُرود۔ ف۔ راگ۔ نغمہ۔ گیت۔
سُرودِ نو آئین۔ ف۔ وہ گیت جس مین

مبارکبادی کا مضمون ہو۔
سُرودن۔ ف۔ گانا۔
سُرور۔ ف۔ خوشی۔
سَرور۔ ف۔ سردار۔
سَرورِ رعنا۔ ف۔ خوشنما اور آراستہ سرو
اور کبھی مراد معشوق سے۔
سَروری۔ ف۔ سرداری۔ صاحبی۔
سَروِ سہی۔ ف۔ سرو دو شاخہ جسکی دونون
شاخین سیدھی اُگی ہون۔
سَروسامان۔ ف۔ اسباب۔ سامان۔
سَروسایہ۔ ف۔ کنایہ شوکت سے۔
سُروش۔ ف۔ نام جبرئیل علیہ السلام کا
ہر فرشتہ جو پیغام خوشی کا لاوے۔ ہر شمسی
مہینہ کی سترھوین تاریخ۔ آواز غیب۔
سَروق۔ ع۔ بڑا چوری کرنے والا۔
سَروِ کلان۔ ف۔ سکندر نامہ مین۔ مراد
شاہنامۂ فردوسی سے۔
سَروکار۔ ف۔ علاقہ۔ لگاؤ۔ خواہش۔
سُرون۔ ف۔ سینگ ہر حیوان کا۔
سُرون۔ ف۔ سُرین۔ چُوتڑ۔
سَروِ نگاہ۔ ف۔ کنپٹی۔ سینگ اُگنے کی جگہ
سَروِ ناز۔ ف۔ وہ سرو نیا اُگا ہوا جس کی
شاخین ہر طرف جھکی ہوئی ہون۔
سَرہ۔ ف۔ خالص۔ پاکیزہ۔ خلاصہ
بے عیب۔ کھرا جو کھوٹا نہ ہو۔

سُترہ۔ع۔ ناف۔
سَرہنگ۔ف۔ لشکر کا سردار۔ ہراول لشکر کا۔ سر بمعنی سردار اور ہنگ بمعنی فوج۔ اور بمعنی نقیب اور چوبدار اور پہلوان اور کوتوال اور پیادہ دستکی حاکم کے بھی آیا ہے۔
سَرہنگی۔ف۔ پہلوانی۔ اور مراد چستی اور چالاکی سے بھی۔
سَری۔ع۔ رات کو چلنا۔
سَری۔ع۔ مرد بزرگوار۔
سَری۔ف۔ سرداری۔
سَری کردن۔ف۔ سپہ سالاری کرنا۔
سَریان۔ع۔ ملجانا ایک چیز کا دوسری چیز کے اجزا مین جیسے شکر کا پانی مین گھل جانا۔
سَرپچہ۔ف۔ ممولا ایک پرند مشہور ہے۔
سَریر۔ع۔ تخت۔ ملک۔ بادشاہی نعمت و وسعت عیش۔
سَریرت۔ع۔ بھید۔ جو چیز کہ پوشیدہ کیجاے مجازاً بمعنی خصلت و طبیعت۔
سری سقطی رح۔ع۔ نام ایک بزرگ کامل کا۔
سریش۔ف۔ ایک قسم کا چیپ ہے۔
سریشم۔ف۔ جو چمڑے کو پکا کر نکالتے ہین پھر اُس سے اور چیزین جوڑتے ہین۔
سَریع۔ع۔ جلدی کرنیوالا۔ تیز۔ جلد۔ اور نام ایک بحر کا عروض سے۔
سُرین۔ف۔ چوتڑ۔
سُرین شکستن۔ف۔ مراد عیب دار کرنے سے۔
سَریہ۔ع۔ لشکر پانچ آدمی سے زیادہ چارسو تک۔ اور اہل حدیث کی اصطلاح مین وہ لشکر جسمین حضرت رسالت پناہ صلعم خود بذات مقدس موجود نہون اور کسی صحابی کی ماتحتی مین روانہ کرین۔
سُریہ۔ع۔ وہ لونڈی جو جماع کرنے کے واسطے اُسکے مالک نے اپنے لیے مقرر کی ہو۔

## فصل سین مع زاے معجمہ

سزا۔ف۔ بدلا۔ لائق۔ موافق۔
سزاوار۔ف۔ لائق۔ مناسب۔
سزاوُل۔ف۔ حاصل کرنے والا۔
سزیدن۔ف۔ لائق ہونا۔
سزیدہ۔ف۔ لائق۔ سزاوار۔

## فصل سین مع سین مہملہ

سُست۔ف۔ ڈھیلا جو چالاک نہو۔
سُست راے۔ف۔ نادان۔ اور
سُست ریش۔ف۔ احمق۔ اور ضعیف عقل اور بیوقوف۔

## فصل سین مع طاے مہملہ

سِطبر۔ع۔ موٹا۔ گندہ۔ بھدا۔
سطح۔ع۔ ہر مکان کی چھت اور اصطلاح علم ہندسہ مین وہ چیز جسمین فقط لمبائی اور چوڑائی ہو گہرائی نہو۔
سَطر۔ع۔ لکھنا۔ رستہ۔ صف۔ لکیر۔ کتاب کی لکیر۔
سُطرلاب۔ع۔ مخفف اُسطرلاب کا اور یہ ایک آلہ ہے جس سے آسمان اور ستارون کا حال معلوم ہوتا ہے۔
سَطل۔ع۔ طشت۔ تسلہ۔
سَطوت۔ع۔ دبدبہ۔ قہر سختی کرنا۔ اور حملہ کرنا دشمن پر۔
سُطوح۔ع۔ جمع سطح کی۔
سُطور۔ع۔ جمع سطر کی۔
سُطوع۔ع۔ بلند ہونا۔
سُطیح۔ع۔ نام ایک قلعہ کا خیبر کے قلعون سے

## فصل سین مع عین مہملہ

سُعاد۔ع۔ نام ایک عورت کا عرب مین جو بڑی خوبصورت تھی۔
سَعادت۔ع۔ نیکی برخلاف نحوست کے۔ نیکبخت ہونا۔
سُعال۔ع۔ کھانسی۔
سِعایت۔ع۔ چغلی کھانا۔
سَعَت۔ع۔ وسعت۔ فرا
سَعتر۔ع۔ ایک گھاس کی زلف سے تشبیہ دیتے ہین اُسکو پکا کر کھاتے ہین۔ اور یہ گھاس ہو کر دوا مین کام آتی ہے۔ اور کتب طب مین اسکو صاد سے لکھتے ہین۔ اسلیے کہ لفظ

شَغبر یعنی جو سے مشتبہ ہو۔
سَغتر باز۔ف۔ وہ عورت جو چمڑے کے آلہ سے دوسری عورت سے جماع کرے۔
سَغتری۔ف۔ وہ عورت جو چمڑے کے آلہ سے دوسری عورت کے ساتھ جماع کرے۔ اور مجازاً بمعنی شوخ و بدکارہ
سَعد۔ع۔ نیک نیکبختی۔ بائیسوین منزل چاند کی۔ نام ایک بادشاہ کا۔
سُعد۔ع۔ ایک گھاس کی جڑ جسکو ہندی مین ناگرموتھا کہتے ہین۔
سَعدِ اکبر۔ع۔ ستارہٴ مشتری۔
سَعدان۔ع۔ نام ایک موضع کا نہروان سے
سَعدُ السُّعُود۔ع۔ ستارہٴ مشتری۔ اور چوبیسوین منزل چاند کی۔
سَعدین۔ع۔ ستارہٴ زہرہ اور ستارہٴ مشتری دونون کو ملا کر کہتے ہین۔
۔ی۔ع۔ تخلص بہت بڑے شاعر نوب طرف سعد بن زنگی بادشاہ کا مصلح الدینؒ ہے۔
یٔے یعنی ہر شے کا جو جاتی ہے۔
۔ لُنج کی بیماری جو سر پر ہوتی ہے
وو۔ع۔ مبارک ہونا۔ نیک ہونا۔ اور نیک ستارے مثل زہرہ و مشتری و چاند کے۔
سَعوط۔ع۔ وہ دوا جو ناک مین ڈالین۔

سُعوط۔ع۔ ناک مین دوا ڈالنا۔
سَعی۔ع۔ دوڑنا درمیان صفا اور مروہ کے سات مرتبہ اور یہ بھی لوازم حج سے ہے۔ جلدی کرنا۔ کوشش کرنا۔ حاصل کرنا اور مجازاً بمعنی کوشش مستعمل ہے۔
سَعِید۔ع۔ نیک۔ مبارک۔ نیکبخت۔
سَعِیر۔ع۔ بھڑکی ہوئی آگ۔ آگ کا شعلہ نام چوتھے طبقہ کا سات طبقون دوزخ سے۔

## فصل سین مع غین معجمہ

سَغب۔ع۔ بھوکا ہونا۔ پیاسا ہونا۔
سَغَب۔ع۔ بھوکا۔ پیاسا۔ بھوک۔
سَغبان۔ع۔ گزشتہ۔ گزرا ہوا۔
سَغبہ۔ع۔ بمعنی فریفتہ۔ چکنی چیز۔
سُغد۔ع۔ نیچی زمین جسمین مینھ کا پانی جمع ہو۔ نام ایک شہر کا نزدیک سمرقند کے۔
سُغراق۔ت۔ بڑا پیالہ۔
سَغراق۔ت۔ شراب کا پیالہ جسمین دستہ لگا ہو۔
سَغری۔ف۔ سخت روئی۔ بیحیائی۔

## فصل سین مع فا

سِفاح۔ع۔ زنا کرنا۔ حرامکاری کرنا۔
سِفاد۔ع۔ حیوانون کی جماع۔ نر کا مادہ کے ساتھ جفتی کرنا۔
سِفارت۔ع۔ ایلچی گری کرنا۔
سُفارِش۔ف۔ کسی شخص کے واسطے بھلائی کا کلمہ کہنا۔ سعی کرنا۔
سَفّاک۔ع۔ خونریز۔ قتل کرنے والا۔
سِفال۔ع۔ ٹھیکری۔ مٹی کا برتن۔
سِفال زمین۔ف۔ مراد زمین سے۔
سِفال گر۔ف۔ کمھار۔ برتن بنانے والا۔
سِفالینہ۔ف۔ مٹی کا برتن۔
سَفان۔ع۔ صاحب کشتی۔ نام مقام کا۔
سِفاہان۔ف۔ نام شہر کا۔ نام ایک پردہ کا موسیقی مین۔
سَفاہت۔ع۔ احمق پن۔ بے وقوفی۔ فرومائگی۔ کمینہ پن۔
سَفائن۔ع۔ جمع سفینہ کی۔ کشتیان اشعار کی بیاضین۔
سُفتن۔ف۔ بیدھنا۔
سُفت۔ف۔ سوراخ کیا۔ سوراخ چھید۔ دوش یعنی آدمی کا شانہ۔
سِفت۔ف۔ گاڑھا۔ سنگین۔ موٹا۔
سُفتجہ۔معرب سفتہ کا جسکو ہندی مین ہنڈوی کہتے ہین۔
سُفتہ۔ف۔ ایک قسم کا تیر بیدھا ہوا۔
سَفتہ۔ف۔ کاغذ زر جسکو ہندی مین ہنڈی کہتے ہین اور بمعنے تحفہ و ہدیہ و سوغات کے بھی ہے۔
سِفتہ۔ف۔ ہر چیز موٹی اور محکم اور سنگین خصوصاً کپڑا۔

سُفتہ گوش - ف - غلام - لونڈی - اور جو شخص مطیع ہو -
سِفر - ع - کتاب - نامہ -
سَفر - ع - لکھنا -
سَفَر - ع - مسافرت - باہر جانا شہر سے -
سَفَرجَل - ع - بہی جو مشہور میوہ ہے -
سُفرہ - ع - مسافرت کا توشہ دان - اور مجازاً وہ دستارخوان جسپر کھانا چُنا ہوا ہو -
سُفرہ - ف - مَقعَد - پاخانہ نکلنے کا مقام چونکہ فارسی مین سفرہ سین کے ضمہ سے بمعنی مَقعَد ہے لہذا بمعنی دستارخوان سفرہ سین کے فتحہ سے کہنا چاہیے واسطے رفع کراہت کے -
سَفک - ع - خون کا گرانا - قتل کرنا -
سِفل - ع - پستی - نچائی -
سُفلیٰ - ع - بہت نیچی - اور یہ مؤنث ہے اَسفل بمعنی پست تر کا -
سُفلی - ع - منسوب طرف سُفل بمعنی پستی کے -
سِفلہ - ع - کمینہ - نالائق -
سَفن - ع - درخت کی چھال چھیلنا - ہوا کا زمین سے خاک اُڑا دینا -
سَفَن - ع - لوہے کا سوہن - لکڑی چھیلنے اور تراشنے کا بسولہ - ہر شے جس سے کوئی چیز تراشی جائے مچھلی یا گھڑیال وغیرہ کا سخت چمڑا جو تلوار وغیرہ کے قبضہ پر منڈھ دیتے ہین تاکہ گرفت اچھی طرح ہو -

سُفُن - ع - جمع سفینہ بمعنی کشتی کی -
سَفُّود - ع - کباب کی سیخ -
سَفُوف - ع - چھنا ہوا آٹا کسی دوا کا -
سُفُول - ع - پستی - نیچے اُترنا -
سَفُون - ع - ہوا خاک بہار نیوالی -
سَفَہ - ع - عقل کی کمی - نادانی - بیوقوفی -
سُفَہا - ع - جمع ہے سَفِیہ کی - نادان لوگ -
سِفید - ف - چٹا اور مراد روشن سے -
سِفیداب - ف - سفیدہ کاشغری -
سِفیدار - ف - نام ایک درخت کا جس کی لکڑی سفید ہوتی ہے اور شاخین بہت نازک کہ ذراسی ہوا مین ہلنے لگتی ہین اور اس درخت مین پھل نہین ہوتا -
سِفید بخت - ف - خوش نصیب - نیک بخت
سِفید چشمی - ف - بیحیائی
سِفید شُدن - ف - } نمایان اور نمودار ہونا - معزز ہونا -
سِفید گردیدن - ف - }
سِفید مُہرہ - ف - بڑی کوڑی - سنکھ -
سَفیر - ع - ایلچی - قاصد - میانجی -
سَفِینہ - ع - کشتی - ناؤ - بیاض شعرون کی -
سَفِینہ کردن - ف - ظاہر کرنا -
سَفِیہ - ع - نادان کم عقل -

## فصل سین - مع قاف

سِقا - ع - مشک جسمین پانی وغیرہ بھرین -
سَقّا - وہ شخص جو پانی پلادے اور جسکا پانی پلانے کا پیشہ ہو - اور صیغہ نسبت کا ہے جیسے حدّاد بمعنی لوہار اور صبّاغ بمعنی رنگریز مگر استعمال فارسی مین یہ لفظ بغیر ہمزہ کے آتا ہے - نام ایک پرند کا جو اپنے پوٹے مین پانی بھر رکھتا ہے -
سَقّائے مُرغان - ف - حواصل جو ایک پرند مشہور ہے اسکا بہت بڑا پوٹا ہوتا ہے گویا اسکا پوٹا بمنزلہ اسکی مشک کے ہے -
سِقال - ت - آدمی کی داڑھی -
سِقام - ع - جمع سقیم کی - بیمار لوگ -
سَقام - ع - مرض - بیماری -
سِقایت - ع - پانی دینا - سیراب کرنا -
سِقایہ - ع - پانی کی جگہ - پانی کا پیمانہ - وہ برتن جسمین پانی پیین -
سَقّائے نیل - ف - کنایہ ابر سے -
سَقَر - ع - دوزخ - نام پہاڑ کا مکّہ مین
سَقر - ع - جلانا - آفتاب کا مُنہ کو - نام ایک مُرغ شکاری کا جسکو چرغ کہتے ہین ہندی
سُقراط - ف - نام ایک [illegible] بمعنی غلّہ افشان
سَقرلات - ت - } بالون بانات
سَقرلاط - ت - } پکار رہنا -
سَقسطہ - ع - زیادہ گوئی - ذکر کرنا -
سَقط - ع - چوپائے جانورون کا مرنا خصوصاً گھوڑے اور گدھے کا مرنا -
سِقط - ع - بچہ ناتمام جو مان کے پیٹ سے

گر پڑے - چنگاری جو چقماق سے نکلے بالو کا تودہ - پھسلنا - اوندھے منھ گر پڑنا - سُست ہو جانا گھوڑے کا دوڑنے سے - کچا خرما جو شاخ سے زمین پر گر پڑے -

سَقَط - ع - خطا اور سہو کرنا لکھنے اور حساب مین کسی چیز کا گرا ہوا ٹکڑا - ناقص پونچی بیہودہ - کم قدر - مجازاً بمعنی بُرا اور بد کہنے کے مستعمل ہے -

سَقَط چِین - ف - ہر چیز کے ریزون کو جمع کرنے والا شخص -

سَقَط شدن - ف - حمل عورت کا گر پڑنا - کم قدر ہو جانا -

سَقَط فروشان - ف - وہ لوگ جو گرے ہوے میوون کو اکٹھا کر کے سستا بیچین اور کنایہ اُن شاعرون سے جو سہل سہل معانی اور الفاظ اور ذلیل ورخراب نبدش کے اشعار نظم کرین -

- ع - وہ ٹکڑا جو کسی چیز مین سے
کا ٹکڑا -
پھلنا - گر پڑنا -
مکان کی چھت -

- ف - نام ایک ولایت کا رستان سے قریب روم کے - آدمی یہان کے سُرخ رنگ ہوتے ہین - اور جو کہ عوام مین یہ لفظ سین کے ضمہ سے مشہور ہی غلط ہے -

سِقلات - ع } بالون کا کپڑا جس کو
سِقلاط - ع - } بانات کہتے ہین -

سُقم - ع - بیماری - دُکھ - بُرائی -

سَقمُونیا - ع - ایک قسم کا گوند ہے کسی درخت کا مائل بہ سبزی و زردی تلخ مزہ فارسی مین اِسکو مَحمُودہ کہتے ہین اور یہ دوا صفرا کی مسہل ہے -

سَقَنقُور - ع - ایک جانور ہے مثل سوسمار یعنے گوہ کے بالو مین رہتا ہے اور اسکا گوشت کھانا نہایت مقوی باہ ہے -

سُقُوط - ع - گر پڑنا - خطا کرنا - ناتمام بچہ کا عورت کے پیٹ سے نکل پڑنا -

سَقُوطَر - ع - نام ایک جزیرہ کا جہان ایلوا بہت خوب ہوتا ہے -

سُقُوف - ع - جمع سَقف بمعنی چھت کی -

سَقِیط - ع - برف - اولہ - شبنم - اور مرد ناقص عقل -

سَقِیفہ - ع - ایک مکان تھا پوشیدہ جہان عرب لوگ باطل مشورون کے لیے جمع ہوا کرتے تھے - مجازاً مشورۂ باطل اور سخن بیہودہ کو کہتے ہین -

سَقِیفہ بستن - ف - کنایہ ہے جھوٹ بولنے اور افترا کرنے سے -

سَقِیم - ع - بیمار - مریض - اور مجازاً بمعنے چیز ناقص اور عیب دار کے بھی آتا ہے -

## فصل سین - مع کاف عربی و فارسی

سُک - ع - سوراخ بچھو اور مکڑی اور سانپ وغیرہ کا - نام ایک قسم کی عمدہ خوشبو کا - بند رشتہ -

سَکّ - ع - لوہے کا حلقہ - لوہے کی میخ - تنگ کڑیون کی زرہ - کنوان تنگ دروازہ مین کیلین جڑنا -

سِک - ف - بمعنی سرکہ -

سُکاچہ - ف - شکل خوفناک جس سے آدمی سوتے مین ڈرتا ہے عربی مین اس کو کابوس کہتے ہین -

سُکارٰی - ع - نشہ مین مست لوگ -

سَکّاف - ع - کفشگر - موچی -

سَکّاک - ع - لوہار - وہ شخص جو روپیہ اور اشرفی وغیرہ پر سِکہ لگا دے -

سِکاک - ع لوہے کی کیلین - لوہے کی کڑیان - یہ جمع سَکّ کی ہے -

سُکاک - ع - ہوا درمیان زمین اور آسمان کی - فاصلہ زمین اور آسمان کا -

سِگال - ف - اندیشہ - فکر - خیال -

سِگالِش - ف - فکر - اندیشہ - مشورہ - یہ لفظ کاف عربی اور فارسی دونون طرح سے آتا ہے -

سِگالیدن - ف - اندیشہ کرنا - مشورہ کرنا - قصد کرنا -

سُکّان۔ ع۔ جمع ساکن کی۔ رہنے والے
لوگ۔ کشتی کا دُنبالہ۔
سَکّان۔ ع۔ چھری بنانے والا۔
سِکاہن۔ ف۔ ایک رنگ سیاہ ہے
جسکو سرکہ اور لوہے سے ترکیب دیکر
بناتے ہین اسلیے کہ سِک بمعنی سرکہ اور
آہن بمعنی لوہا ہے اس رنگ مین
لوہے کی چیز ڈالتے ہین تاکہ وہ سیاہ
اور عمدہ ہو جائے۔
سِکبا۔ ف۔ ایک قسم کی آش ہے جس کو
گیہون اور سرکہ اور مصری اور گوشت
اور کشمش سے تیار کرتے ہین۔
سِکباج۔ مب۔ مُعرّب سکبا کا۔
سَکتہ۔ ع۔ ایک بیماری ہے جسمین آدمی
کی حس وحرکت جاتی رہتی ہے اور مریض
مثل مُردہ کے معلوم ہوتا ہے۔ قرآن پڑھنے
مین مقامات مخصوص پر ٹھہر جانا۔ اور
اصطلاح شعرا مین وزن کا پورا نہونا۔
سُکتہ۔ ع۔ وہ چیز جس سے روتے ہوے
لڑکے کو چُپ کر دین۔
سگ جان۔ ف۔ سخت جان۔ لالچی۔
سگ جانی۔ ف۔ سخت جانی۔ لالچ۔
سُکر۔ ع۔ نشہ بیہوشی مستی۔
سُکّر۔ مب۔ معرب شکر کا۔
سَکرۃ۔ ع۔ بیہوشی۔ موت کی سختی
غم ورنج کی سختی۔
سُکُرّہ۔ ع۔ مٹی کا چھوٹا پیالہ جسمین پانچ
مثقال پانی آسکے۔ اور اُسکُرہ بھی آیا ہے
الف کی زیادتی سے مثقال کا وزن
۴۰ ماشہ ہوتا ہے۔
سَکَرات۔ ع۔ جمع سَکرہ کی بیہوشیان۔
شدتین۔ اور سختیان اور تکلیفین جو موت
کے وقت ہوتی ہین۔
سُکرانہ۔ ع۔ عورت نشہ مین مست۔
سگزُ۔ ف۔ نام پہاڑ کا زابلستان مین
سگزی۔ ف۔ زابلستان کا رہنے والا
اور زابل ایک شہر ہے ولایت سیستان
مین اسی سے سیستان کو سگزستان بھی
کہتے ہین رستم یہین پیدا ہوا تھا۔ اور سگزی
ایک زبان بھی ہے منجملہ سات زبانون فارسی کے۔
سگسار۔ ف۔ مثل کُتے کے یعنے پلید۔
سُکسُک۔ ف۔ وہ گھوڑا جو تیز نہ چلتا ہو
کم رفتار نام ایک درخت کا جسکی لکڑی کی
آگ دیر تک رہتی ہے۔
سگ غرچہ۔ ف۔ جنگلی کُتا۔ زبون کُتا۔
سَکَن۔ ع۔ محبت۔ الفت۔ اور جس سے آرام
حاصل ہو جیسے بیوی۔ بیٹا۔ دوست۔ نام
ایک مرد کا۔ رحمت۔ برکت۔
سَکَنات۔ ع۔ جمع سکنہ بمعنی مسکن اور
سکون اور رہنے اور استقامت کی
سِکنجیدن۔ ف۔ کھانسنا۔ تراشنا۔ دانتون
سے کاٹنا گلے مین آواز کرنا۔
سکنج۔ ف۔ گندہ دہن جسکے مُنھ سے
نہایت بدبو آوے۔
سِکندر۔ ف۔ نام ایک بڑے بادشاہ روم
کا بعضے اسکو ذوالقرنین بھی کہتے ہین مگر
تحقیق یہ ہے کہ ذوالقرنین جسکے زمانہ مین
خضر علیہ السلام تھے وہ دوسرا ہے۔
سکندری۔ ف۔ } گھوڑے کا
سکندری خوردن۔ ف۔ } ٹھوکر کھا کے
سر کے بل گرنا۔ اسلیے کہ سکندر رومی زبان
مین راس یعنے سر کو کہتے ہین۔
سَکَنہ۔ ع۔ جمع ہے ساکن کی۔ باشندے
رہنے والے لوگ۔
سُکنیٰ۔ ع۔ سکونت۔ رہنا۔ قیام کرنا
کسی جگہ۔ گھر کا رہنے والا۔
سِکّو۔ ع۔ غلّے کے بھوسہ الگ کرنے کا آلہ
جو پانچ شاخ کا دستہ دار ہوتا ہے ہندی
مین اسکو پچانگر کہتے ہین اور معنی غلہ افشان
جسکو چھاج کہتے ہین۔
سُکوت۔ ع۔ خاموشی۔ چپکا رہنا۔
سُکون۔ ع۔ ٹھہرنا۔ آرام کرنا۔
سُکونت۔ ع۔ رہنا۔ آرام۔
سِکّہ۔ ع۔ کوچہ۔ محلہ۔ بازار۔ رستہ۔
درخت خرما۔ راہ ہموار۔ اور وہ لوہا جس سے

چاندی اور سونے وغیرہ پر نقش یعنے
سرکاری مُہر کرین۔

سکّہ زر کردن - ف - کسی شخص کے
کہنے پر عمل کرنا۔

سکۂ مردی - ف - غیرت - حمیت - آبرو
داڑھی - عضو تناسل -

سکیزہ - ف - اُچھل کود - لات -

سکیزیدن - ف - کودنا جست لگانا -
لات مارنا - ٹوٹ جانا -

سکّین - ع - چاقو - چھُری -

سُکینہ - ع - نام حضرت امام حسین علیہ السلام
کی صاحبزادی کا نام ایک صحابی کا -

سکینہ - ع - نام دختر موصوف کا اور
بمعنے آرام - آرائش یہ آہستگی اور وہ چیز
جس سے آرام حاصل ہو - نام اُس شئے
کا جو تابوت بنی اسرائیل مین تھی جسکا
سر بلی کے سر کے برابر تھا اور دونون پاؤن
زبرجد اور یاقوت کے -

سکینت - ع - آرام - آرائش -

## فصل سین مع لام

سل - ع - تلوار یا خنجر وغیرہ کا کھینچنا طبیبون
کی اصطلاح مین کاٹنا رگ کا -

سل - نام مرض جس مین پھیپھڑے مین زخم
پڑ کے مُنہ سے خون آتا ہے اور تپ بھی ہوتی ہے

سیلاب - ع - ماتمی کپڑے -

سِلاح - ع - ہتھیار لڑائی کا - جو چیز کہ تیز
اور کاٹنے والی ہو مثل چھُری کے -

سُلاح - ع - آدمی یا جانور کا گوہ -

سَلاح - ع - نام موضع کا نزدیک خیبر کے

سلاحدست - ف - سپاہی ہتھیار بند -

سلاحف - ع - جمع سلحفات بمعنی باخہ
یعنے کچھوے کی -

سلاحی - ف - سپاہی ہتھیار بند -

سلاخ - ع - کھال کھینچنے والا -

سلاخی - ف - کھال کھینچنا -

سُلاس - ع - بیہوشی -

سلاست - ع - نرم - آسان - ہموار ہونا
روانی - ہمواری - اصطلاحاً روانی کلمون
کی آسانی سے کہ اُن مین ثقیل الفاظ
نہ ہون -

سلاسل - ع - جمع ہے سلسلہ کی - لوہے
کی زنجیرین -

سلاطین - ع - جمع سلطان بمعنی بادشاہ کی

سُلاف - ع - انگور کا شیرہ جو قبل نچوڑنے
کے خود بخود ٹپکے - اور بمعنی شراب بھی -

سُلاق - ع - نام آنکھ کے مرض کا جسمین
پپوٹے سُرخ اور غلیظ ہو جاتا ہے اور پلکین
جھڑ جاتی ہین - مُنہ مین آبلون کا پڑنا جسکو
مُنہ آنا کہتے ہین - مسوڑھون مین ورم
کا ہونا - دردانون کا پڑ جانا - زبان کی
جڑ مین دانے نکلنا -

سلاک - ف - چاندی یا سونے کی سلاخ -

سُلالہ - ع - وہ چیز جو دوسری چیز مین سے
کھینچی جائے - نطفہ - چھوٹا بچہ - مجازاً
بمعنی خلاصہ کے مستعمل ہے -

سلالم - ع - نام ایک قلعہ کا خیبر کے قلعون سے

سلام - ع - سلام کرنا - دعا دینا - گردن
ڈال دینا اطاعت کے لیے پاکی بے عیبی
خدا کا نام نام ایک درخت کا -

سلام ترازو - ف - ترازو کے ایک پلہ
کا جھک جانا مگر غلّہ کی طرف کا -

سُلامیات - ع - انسان کے ہاتھ اور
پاؤن کی اُنگلیون کی ہڈیان -

سلامت - بے گزند ہونا - بے عیب
ہونا - رہائی پانا - فارسی مین یہ لفظ بمعنے
سلامتی کے بہت آتا ہے اور نام ایک
عورت خوبصورت اور معشوقہ کا عرب مین

سلب - ع - لیجانا - نیست کرنا -

سَلَب - ع - لیجانا - ماتمی کپڑون کا پہننا
مقتول کے ہتھیار یا ملبوس وغیرہ جو بعد
قتل کے لے لین - پوست حیوان کا - اور
مراد لوازم جنگ سے مثل زرہ اور رحلیتہ
اور تلوار اور تیر اور ترکش وغیرہ کے -

سُلت - ع - جو ایک غلہ مشہور ہے -

سَلت - ع - کسی کو مارنا - ناک کاٹ لینا

سُلجُوق ۔ت ۔نام ایک بڑے بادشاہ کا۔
سَلجَم ۔مب ۔معرب شلغم کا جو ترکاری ہے۔
سِلَحشُور ۔ف ۔وہ شخص جو ورزش اور استعمال ہتھیارونکا بہت کرے۔
سُلَحفَات ۔ع ۔باخہ ہندی کچھوا۔
سَلخ ۔ع ۔پوست اُتارنا ۔کھال کھینچنی ۔وہ دن جس دن نیا چاند دیکھا جاوے۔
سَلَس ۔ع ۔نرمی ۔ہمواری۔
سَلِس ۔ع ۔نرم ۔ہموار ۔تابعدار۔
سَلسَل ۔ع ۔ } پانی میٹھا اور خوش مزہ
سَلسَال ۔ع } پانی سرد اور صاف
سَلَسُ البَول ۔ع ۔ایک مرض ہے جس مین پیشاب رُک نہین سکتا اور بے ارادہ قطرہ قطرہ ٹپکا کرتا ہے۔
سَلسَبِیل ۔ع ۔نام ایک چشمہ کا ہے بہشت مین ۔اور بمعنی چیز نرم ۔اور خوش مزہ اور بمعنی شراب۔
سِلسِلہ ۔ع ۔لوہے کی زنجیر یا چاندی اور سونے وغیرہ کی ۔نام ایک کتاب کا مجازاً بمعنی نسل اور اولاد اور قرابت اور ترتیب اسامی بزرگان کے۔
سُلطَان ۔ع ۔بادشاہ ۔والی ۔حجت ۔قدرت ۔قہر ۔غلبہ۔
سَلطَنَت ۔ع ۔درازدستی ۔قہر ۔غلبہ ۔دراززبانی ۔حکومت۔

سَلعَہ ۔ع ۔ہندی مَسّا جو اکثر آدمی کے جسم پر نکل آتا ہے۔
سَلَف ۔ع ۔گذشتہ ۔گذرنا ۔اگلے جو گذر گئے ۔باپ ۔دادا۔
سِلف ۔ع ۔سالی کا شوہر یہ آپس مین ہر ایک دوسرے کا سِلف ہوا فارسی مین ہمزلف کہتے ہین۔
سَلفہ ۔ع ۔اگلے جو گذر گئے۔
سُلفہ ۔ع ۔ناشتا شکن ۔نہاری۔
سِلق ۔ع ۔چقندر مشہور ترکاری ہے ۔گرگ نر یعنی بھیڑیا۔
سَلق ۔ع ۔زبان سے کسی کو آزردہ کرنا تیل سے شلک اور چمڑے کو چرب کرنا انڈے کو گرم پانی مین اُبالنا۔
سَلق ۔ع ۔دشت ہموار۔
سُلقُل ۔ت ۔بایان ہاتھ سَل بمعنی بایان اور قُل بمعنی ہاتھ۔
سِلک ۔ع ۔لڑی ۔ڈورا جس مین موتی وغیرہ پروردین۔
سَلک ۔ع ۔ایک چیز کو دوسری چیز مین کرنا یعنی پرونا۔
سَلم ۔ف ۔نام فریدون کے بڑے بیٹے کا۔
سِلم ۔ف ۔ }
سُلم ۔ف ۔ } لڑکون کے لکھنے کی تختی۔
سَلم ۔ف ۔ }

سَلَم ۔ع ۔نام ایک درخت کا ۔نام ایک قسم کی بیع کا اور وہ یہ کہ کسی چیز کی قیمت کو پہلے ہی سے چند شرطون پر مالک کو دینا قبل تیار ہونے اُس چیز کے جیسا کہ اکثر زمیندار لوگ غلہ کی قیمت دیدیتے ہین۔
سِلم ۔ع ۔صلح آشتی ۔محبت۔
سُلَّم ۔ع ۔سیڑھی ۔لکڑی کا زینہ۔
سَلمیٰ ۔ع ۔نام ایک معشوقہ خوبصورت کا عرب مین ۔مجازاً ہر معشوقہ کو کہتے ہین ۔اور یہ نام کبھی الف کے ساتھ بھی لکھا جاتا ہے۔
سَلمان ۔ع ۔نام ایک شاعر مشہور کا جنکو سلمان ساوجی کہتے ہین ۔اور نام ایک صحابی کا جنکو سلمانؓ فارسی کہتے ہین۔
سُلنج ۔ف ۔ہونٹ کٹا ہوا شخص۔
سَلویٰ ۔ع ۔فارسی بودنہ ہندی بٹیر۔
سَلوَت ۔ع ۔بےغمی ۔بےفکر ہوجانا ۔آرام خوشی ۔تسلّی۔
سُلُوک ۔ع ۔راہ چلنا ۔نیکی کرنا ۔کامون مین نیک چال چلنا ۔اور صوفیونکی اصطلاح مین خداکی نزدیکی ڈھونڈھنا۔
سَلَّہ ۔ت ۔ٹوکری ۔پٹارہ تھیلی۔
سَلِیب ۔ع ۔لُوٹا ہوا ۔اسباب چھینا گیا۔
سَلِیح ۔ع ۔اسلحہ سلاح بمعنی ہتھیار کا۔
سَلِیس ۔ع ۔رَوان ۔ہموار۔
سَلِیط ۔ع ۔مرد زبان دراز فصیح۔

تیز زبان - زیتون - اور تیل کا تیل -
سَلِیطَہ - ع - عورت زبان دراز -
سَلِیقَہ - ع - شعور - طبیعت - سرشت -
سَلِینک - ع - مسلک - پرودئی ہوئی چیز -
سَلِیل - ع - ننگی تلوار - فرزند - بچّہ -
سَلِیم - ع - درست - سلامتی کا مالک -
مرد سادہ دل اور احمق - وہ شخص جسکو
سانپ نے کاٹا ہو -

## فصل سین مع میم

سَمّ - زہر - سوئی کا ناکہ -
سُم - ف - ناخن گھوڑے وغیرہ کا -
سَما - ع - آسمان - مکانکی چھت - سائبان -
ابر - گھوڑے کی پیٹھ -
سَمات - ع - جمع سَمت بمعنی راہ راست -
اچھی روش - ارادہ - صورت - جانب -
کی اور جمع سِمت بمعنی داغ - نشان کی -
سَماجَت - ع - زشتی - عیب ناکی - مجازاً
بمعنی مِنّت - خوشامد -
سَماحَت - ع - جوانمردی - بہادری -
سَماح - ع - جوانمرد ہونا - بخشنا -
سِماخ - ع - کان کا سوراخ -
سَماد - ع - گوبر مٹی ملا ہوا -
سَمار - ع - دودھ اور پانی ملا ہوا -
سَماروغ - ف - سفید پھول مثل چھتر کے جو زمین
نمناک پر اُگتا ہی ہندی کھمبی چھتر - ککرمتہ -

سِماط - ع - رستہ - صف - قطار - دسترخوان
جسپر کھانا چنا ہوا ہو -
سَماع - ع - سننا - مجازاً بمعنی وجد - نلوج -
راگ - گانا - سُننا راگ کا -
سَماعَت - ع - سُننا -
سَمّاع - ع - بڑا سننے والا - جاسوس -
سَماعی - ع - سنا ہوا -
سُماق - ع - نام ایک دوا کا اور یہ ایک
میوہ ہوتا ہی ترش مزہ -
سُماق - ع - ایک قسم کا پتھر ہی -
سِماک - ع - جمع سمک بمعنی مچھلی کی - وہ
چیز جس سے دوسری چیز بلند کیجائے -
نام دو ستارون کا آسمان پر جنمین ایک
کو سِماکِ اَعزَل اور دوسرے کو سِماکِ
رامح کہتے ہین -
سَمّ الحمار - ع - کنیر کا درخت - خرزہرہ -
سَمّ الفار - ع - سنکھیا -
سَمّ الخیاط - ع - سوئی کا ناکہ -
سَمان - ت - ستائیسوین تاریخ ہر مہینے
شمسی کی -
سِمان - ع - جمع سَمین کی - موٹے لوگ -
سَمّان - ع - گھی بیچنے والا - گھیزی -
سُمانی - ع - فارسی بودنہ ہندی بٹیر - اسکو
سلوی بھی کہتے ہین -
سَماوات - ع - جمع سما بمعنی آسمان کی -

سَماوِی - ع - منسوب طرف سما کے -
آسمانی - آسمان کا -
سَمت - ع - راہ راست روش نیک -
قصد - ارادہ - صورت شکل طرف -
سِمت - ع - داغ - نشان - نقش -
سَمتُ الرّاس - ع - جانب سر - اکثر اس
لفظ سے آسمان کا بیچو بیچ مراد ہوتا ہی -
سَمِج - ع - بد - ناخوش - بُرا - بدمزہ -
سُمچ - ف - ] وہ تہ خانہ جسمین بیلون اور
سُمچہ - ف - ] بکریون وغیرہ کو واسطے آرام
کے گرمیون مین رکھتے ہین -
سَمح - ع - جوانمرد ہونا - جوانمرد -
سَمخ - ع - پہونچنا کسی چیز کا گوش یعنی کان
کے سوراخ مین -
سَمَر - ع - کہانی اور مجازاً بمعنی سخن کے
بھی آتا ہی قصہ پڑھنا - رات کی بات -
سُمرَت - ع - گیہوان رنگ ہونا -
سَمَرقَند - مب - معرب سمرکند کا - نام شہر -
صَمصام - ع - تلوار - خنجر چالاک - ہلکا -
سِمسار - ع - دلّال - میانجی - اور عرف
مین وہ شخص جو لوگونکی مختلف چیزین لے کر
اوردن کے ہاتھ بیچے -
سِمسِم - ع - کنجد - تل - مشہور غلط ہی -
نام ایک رنگ کا -
سَمسَم - ع - روباہ - لومڑی -

سِمسِمہ - ع - ایک سُرخ چونٹی - سِماسِم
اسکی جمع ہی -
سِمط - ع - موتیون کا ڈورا اور سِلک علم
ہی - مرد عقلمند اور چالاک - تیز کرنا چھُری کا
دودھ کا مزہ بگڑ جانا -
سُمط - ع - ایک قسم کا کپڑا اسون کا -
سَمع - ع - سُننا - قوت سُننے کی -
سِمع - ع - بھیڑیے کا بچہ -
سُمعَت - ع - مکاری سے اپنے نیک
کامون کا لوگون کو سُنوانا تاکہ وہ لوگ
اُسکو نیک اور پرہیزگار جانین -
سَمک - ع - مکان کی چھت کا اونچا کرنا
بلند کرنا چیز کا - بلندی کسی چیز کی -
سَمَک - ع - مچھلی - مگر فارسی مین اُس مچھلی
کے معنی مین مستعمل ہی جو زمین کے نیچے
ہی اس مچھلی کی پیٹھ پر بَیل ہی اور بَیل
کے سینگون پر زمین -
سَمَکیان - ف - کنایہ اہل زمین سے
اِس اعتبار سے کہ زمین بیل کی شاخون
پر ہی اور بیل مچھلی کی پیٹھ پر -
سَمن - ع - گھی - روغن زرد
سِمَن - ع - فربہی - موٹاپا -
سَمَن - ف - چمبیلی کا پھول - اور سکندرنامہ
مین ایک مقام پر مراد ستارون سے -
سِنمار - ف - نام ایک معمار کا جس نے
نعمان بن مُنذر بادشاہ کے حکم سے واسطے
بہرام گور کے قصر خَوَرنَق بنایا تھا لیکن
بعد تیار ہونے محل مذکور کے نعمان نے سِنمار
معمار کو اُسی محل کی چھت پر سے نیچے گرا کر
مار ڈالا تاکہ سِنمار دوسرے شخص کے
واسطے ایسا محل نہ بنا سکے عربی مین یہ
نام سِنّار آیا ہی یعنے نون پہلے اور
میم پیچھے -
سِمنان - ع - نام ایک شہر کا -
سَمَند - ف - وہ گھوڑا جسکا رنگ زرد
ہو اور دُم سیاہ -
سَمَندر - ف - مخفف سام اندر کا سام
بمعنی آگ اور اندر کلمۂ ظرفیت - ایک جانور
ہوتا ہی مثل بڑے چوہے کے یہ آتشکدہ
مین پیدا ہوتا ہی اور جب آگ سے باہر
نکلتا ہی تو فورًا مرجاتا ہی اور بعضون
نے لکھا ہی کہ سمندر ایک جانور ہی پردار
جو آگ مین جلتا نہین ہی -
سَمَندَل - ع - ایک پردار جانور ہی جو
آگ مین نہین جلتا ہی -
شُمنَہ - ف - چرونجی میوہ مشہور ہی -
سُمُو - ع - بلند ہونا - بلندی -
سَمُو - ع - بلند -
سَمُور - ع - نام ایک جانور کا ہی لومڑی
کی قسم سے جس کا پوست سُرخ مائل بسیاہی
اور تیرگی ہوتا ہی اسکی کھال کی پوستین
بناتے ہین اور اس جانور کے پوست
کو بھی سَمور کہتے ہین -
سَمور سینہ - ف - کنایہ رات سے -
سُمُوط - ع - جمع سِمط کی موتیون کے ڈورے
سُمُوک - ع - بلند ہونا - اور جمع سَمک
بمعنی مچھلی کی -
سُمُول - ع - پُرانا ہونا کپڑے کا -
سَمُوم - ع - ہوا گرم ہلاک کرنے والی
یعنی لون جو دن کو چلے اور رات کی گرم
ہوا کو حرور کہتے ہین -
سُمُوم - ع - جمع سم بمعنی زہر کی -
سَمِیّ - ع - ہمنام - مانند -
سَمِیج - ع - زشت - بُرا - وہ دودھ جسکا
مزہ بگڑ گیا ہو -
سَمِید - ع - } روٹی سفید میدہ کی -
سَمِیذ - ع - }
سَمِیرا - ع - یاے معروف سے نام ایک
موضع کا مکۂ معظمہ کی راہ مین -
سَمِیر - ع - قصہ کہنے والا - قصہ کہنے والے
یہ لفظ مفرد اور جمع دونون آیا ہی -
سَمِیع - ع - سننے والا - سُنوانیوالا -
ایک نام ہی خدا کے نامون سے -
سَمِیط - ع - لڑی موتیون کی -
سَمِیل - ع - پتلی کیچڑ -

سَمِین۔ ع۔ فربہ۔ موٹا۔ چربی۔
سَمِینَہ۔ ف۔ نام ایک کپڑے کا جو نہایت باریک اور نازک ہوتا ہی۔

## فصل سین۔ مع نون

سِن۔ ع۔ دانت۔ سال۔ مقدار عمر۔
سَنا۔ ع۔ روشنی۔
سَنا۔ ع۔ بلندی۔ نام ایک دوا کا جس کی عمدہ قسم سنا مکی ہی۔
سَنا بَرق۔ ع۔ روشن بجلی۔ اور بطریق استعارہ مراد آہ سے۔
سَنابِل۔ ع۔ جمع سُنبُلہ بمعنی خوشہ کی۔
سِناد۔ ع۔ مخالف۔ نام ایک عیب کا عیوب قافیہ سے جیسے کاست۔ دکاشت۔
سَنام۔ کوہان شتر اونٹ کی پشت یعنی پیٹھ کا کوبڑ۔
سِنان۔ ع۔ نیزے اور تیر کی نوک تیزی ہر چیز کی۔ تلوار تیز کرنے کا پتھر۔
سُنبُک۔ ف۔ چھوٹی کشتی۔
سُنبُل۔ ع۔ ایک گھاس ہی خوشبو جسکو کتب طب مین سُنبُل الطیب لکھتے ہین ہندی بالچھڑ۔ گیہون اور جَو کی بالی۔ اور مُراد زلف معشوق سے۔
سُنبُلَہ۔ ع۔ گیہون اور جَو وغیرہ کی ایک بالی اسلیے کہ اِس مین تاے وحدت ہی۔ نام چھٹے برج کا آسمان پر۔ اور کبھی پسینے کے قطرون سے مراد لیتے ہین۔
سَنبُوسَہ۔ ف۔ تکونے جو نام ہی ایک قسم کے لذیذ کھانیکا۔
سُنبوق۔ مب۔ معرب ہی سُنبک کا چھوٹی کشتی۔
سُنبَہ۔ ف۔ سوراخ کرنے کا آہنی آلہ ہندی مین اِس کو برما کہتے ہین۔
سُنّت۔ ع۔ راہ۔ رَوِش۔ عادت۔ اور فقہ کی اصطلاح مین وہ امر جسکو حضرت رسالت مآب صلعم نے ہمیشہ کیا ہو مگر دو ایک مرتبہ قصداً ترک بھی کیا ہو۔
سَنج۔ ف۔ ہندی جھانجھ جس کو بجاتے ہین۔ اور بمعنی وزن اور وزن کرنا۔
سَنجاب۔ ف۔ نام ایک جانور کا ہی جو چوہے سے بڑا ہوتا ہی اِس کی کھال کی پوستین بناتے ہین۔ اور اس جانور کی کھال کو بھی سنجاب کہتے ہین
سِنجار۔ ع۔ نام ایک شہر کا موصل سے تین منزل کے فاصلہ پر نام ایک موضع کا جہان سلطان سَنجَر پیدا ہوا تھا۔
سَنجَد۔ ع۔ نام ایک میوہ کا جو مشابہ عُناب سے ہوتا ہی۔
سَنجَر۔ ع۔ نام ایک بادشاہ عادل کا۔
سَنجَق۔ ع۔ فوج کا نشان اور جھنڈا اور بمعنی کمربند کے بھی آیا ہی۔
سَنجِیدَگی۔ ف۔ بھاری بھرکم ہونا۔
سَنجِیدَن۔ ف۔ وزن کرنا۔ تولنا۔
سَنجِیدَہ۔ ع۔ وزن دار۔ لائق۔ عمدہ۔
سَنَد۔ ع۔ وہ چیز جس سے پیٹھ لگاکر بیٹھین نسبت کرنا ایک چیز کا دوسری چیز سے منسوب ہونا کسی چیز کی طرف۔ پشت بہ پشت۔ بلندی کسی چیز کی۔ مجازاً بمعنی سارٹیفکٹ۔ سفارش نامہ۔
سِند۔ ف۔ حرامزدہ۔ بد۔ شریر۔ نام ایک ملک کا ہندوستان مین نام دریاے اٹک کا جو ہند مین ہی۔
سَند۔ ف۔ گوہ آدمی کا جو نہایت گندہ اور سخت اور موٹا ہو ہندی لینڈ۔
سِندان۔ ف۔ اَہرَن۔ نہائی جسپر لوہا اور چاندی وغیرہ کوٹ کر بڑھاتے ہین۔
سُندرُوس۔ ف۔ ایک گوند ہی زرد شفاف مثل کہربا کے۔
سُندُس۔ ع۔ ایک قسم ہی دیبا کی نہایت بیش قیمت اور باریک اور نازک اور لطیف بہشتیون کا لباس اکثر اسی کا ہوگا۔
سَندِہ۔ ف۔ انسان کا گوہ جو بہت سخت اور موٹا ہو ہندی لینڈ۔
سِنسِین۔ ف۔ حرام مغز۔
سَنَع۔ ع۔ خوبصورتی۔ جمال۔
سَنِق۔ ع۔ ناگوار ہونا۔

سَنگ - ف - پتّھر - مجازاً بمعنی مقدار گرانی - بھاری پن - وزن - مرتبہ - قیمت - قدر - چکّی جسکو نوجہ پڑھتے وقت اُصول سے بجاتے ہین - نعل جسکو کشتی گیر اُٹھاتے ہین -
سَنگ اَنداز - ف - وہ شخص جو قلعہ کی دیوار کے رندون سے دشمن پر پتّھر مارے -
سَنگ بست - ف - محکم - مضبوط - وہ عمارت جو تمام پتھر کی بنی ہو - کچّا میوہ -
سَنگ بر سَر کاندن - ف - فساد اور آشوب عظیم سے مراد ہی -
سَنگ بُوم - ف - پتھریلی زمین -
سَنگِ پا - ف - ہندی جھاوان -
سَنگِ پُشت - ف - کچھوا -
سَنگِ ترازُو - ف - ہندی بانٹ -
سَنگِ جانی - ف - بیرحمی - سخت جانی -
سنگچہ - ف - اولا جو آسمان سے گرتا ہی -
سنگ در دہان انداختن - ف - کنایہ چُپ رہنے سے ہی -
سَنگ در مُوزہ اُفتادن - ف - کنایہ بے آرام اور بیقرار ہونے سے -
سَنگدان - ف جس مین پرند جانور غذا کو رکھتا ہی -
سَنگدِل - ف - بیرحم - سخت دل -
سَنگدلی - ف - بیرحمی - سخت دلی -
سِنگر - ف - چھوٹی برچھی -

سَنگ رُو - ف - بیحیا - بے شرم -
سَنگِ رُوے گنج - ف - کنایہ اُس شخص سے جو کسی کا نہایت محکوم اور تابعدار ہو -
سَنگریز - ف - دینا کا حادثہ -
سَنگزن - ف - مراد ترازو سے -
سَنگِ زَر - ف کسوٹی -
سَنگسار - ف - ایک قسم سزا کی کہ آدمی کو کمر تک زمین مین گاڑ کے اِس قدر پتّھر مارتے ہین کہ وہ مرجاتا ہی -
سنگستان - ف - پہاڑ جہان پر بڑے پتھر ہون -
سَنگلاخ - ف - } زمین سخت کہ جب اُس کو
سَنگلاخہ - ف - } کھودین پتھر اُس مین سے
بہت نکلین - وہ مقام جہانپر پتھر بہت ہون -
سَنگِ نشُو - ف - سفید پتھر جس کو کھرمٹ کہتے ہین -
سَنگی - ف - پتھر کی چیز -
سَنگین - ف - وزنی - بھاری -
سَنگین دَست - ف - وہ شخص جو دیر مین اور تامل سے کام کرے -
سَنگِ یمَن - ف - کنایہ عقیق سے -
سِنِمّار - ع - وہ شخص جو رات کو نہ سوئے چور - نام معمار کا جسنے قصر خورنق بنایا تھا فارسی مین بہ لفظ سمنار ہی نام معمار کا اور تحقیق اِسکی لغت سمنار مین گذری -

سُنَن - ع - جمع سُنت کی طریقے -
سَنَوات - ع - جمع سَنہ بمعنی سال کی -
سُنُوح - ع - ظاہر ہونا شکار کا بائین طرف سے - مجازاً پیدا ہونا حادثہ کا -
سِنَّور - ع - گربہ بلّی -
سُنُوع - ع - اچّھا ہونا - خوب ہونا -
سَنُون - ع - دوا جو دانتون پر ملین -
سَنَہ - ع - سال - برس -
سِنَہ - ع غنودگی - اونگھ -
سِنَّہ - ع - دندانہ کسی چیز کا -
سُنّہ - ف - بیٹے کی جورو - بہو -
سَنِی - ع - } بلند - روشن - چمکتا ہوا -
سَنِیہ - ع - }
سَنِیع - ع - خوب - نیک -
سِنِین - ع - جمع سَنہ بمعنی سال کی قحط - قحط کے سال -

## فصل سین - مع واؤ

سُو - ف - طرف - جہت -
سُو - ت - پانی - شراب -
سَوار - ع - برابری - برابر - درمیان - پہاڑ کی چوٹی - دن دوپہر کا وقت -
سَوابق - ع - جمع سابقہ کی اگلی ملاقاتین -
سَواحل - ع - کنارے دریا کے -
سَواد - ع - سیاہی رنگ کی اطراف شہر کے ملک - ذہن - مسوّدہ -

سَوادِ اعظم - ع - بڑا شہر -
سواد برگرفتن - ف - پڑھنا -
سوادِ حبش - ف - کنایہ کوئلوں کے ڈھیر سے
سواد کردن - ف - لکھنا -
سِوار - ع - نام ایک زیور کا جو ہاتھ مین پہنتے ہین ہندی کنگن -
سَوار - ف - گھوڑے کا سوار مجازاً دوسری سواریون کا چڑھنے والا بھی -
سوارانِ آب - ف - پانی کے بلبلے -
سَواطِع - ع - جمع ساطِعَہ بمعنی بلند کی -
سُواع - ع - قوم نوح علیہ السلام کے بت کا نام جو ایک عورت کی شکل پر تھا مکرارات کا -
سَوَاقِی - ع - جمع سَاقِیَہ کی چھوٹی ندّیان -
سَوَاک - ع - نرم رفتار - ضعیف چال -
سِوَاک - ع - مسواک
سَوَاکِن - ع - جمع سَاکِنَہ کی رہنے والے -
سَوَال - ع - پوچھنا - دریافت کرنا -
سَوَالِف - ع - جمع سالِفہ کی - گذرے ہوے -
سَوَانِح - ع - جمع سانِحَہ کی پیش آنیوالی چیزین مگر استعمال اس کا واردات مُتوحّش اور ناپسندیدہ مین ہوتا ہی -
سِوائے - ف - سِوا - اِس سے الگ -
سُورچی - ت - آبدار - ساقی - شراب کا میفروش - اِسلیے کہ ترکی مین سُو بمعنی پانی اور شراب کے ہی -

سُوختن - ف - جلنا - اور ایران کے شاعرون کی اصطلاح مین معشوق کے ظلم اُٹھانا اور اُس کے عشق مین اپنے کو مٹا دینا اور لفظ وا سوختن کے معنی بیزار ہونا اور نفرت کرنا معشوق سے -
سوختگی - ف - جلن -
سُوختگیِ نفس - ف - سانس کا پھول جانا دم - روکنے سے یا دوڑنے سے -
سُوختہ - ف - جلا ہوا - وہ جلا ہوا کپڑا جسپر پتّھر اور چقماق سے آگ نکالین - نام ایک خزانہ کا خسرو پرویز کے خزانون مین سے اور ولایت روم مین مرد طالبعلم کو بھی سوختہ کہتے ہین -
سُود - ف - فائدہ - نفع - بیاج -
سُود - ع - جمع اسود بمعنی سیاہ کی -
سَودَا - ع - سیاہ - نام ایک خلط کا چار خلطون مین سے یعنی خون[1] - صفرا[2] - سودا[3] - بلغم[4] -
سَودا - ف - بمعنی دیوانگی اور یہ مجاز ہی - اِس لیے کہ بسبب کثرت خلط سودا کے جنون پیدا ہوجاتا ہی - اور کبھی بمعنی عشق کے بھی آتا ہی -
سَودَا - ت - خرید و فروخت -
سَودائیان - ف - سوداگر لوگ -
سوداگری - ف - تجارت - بیوپار -

سَودائی - ف - پاگل - سڑی -
سُودَت - ع - سرداری - پیشوائی -
سُودَن - ف - گھِسنا - رگڑنا -
سُور - ع - قلعہ کی دیوار - شہر کی فصیل - شہر پناہ کی دیوار - کھانے یا پانی کا پس ماندہ یعنی جھوٹا -
سُوَر - ع - قرآن شریف کی سورتین -
سُور - ف - جشن عروسی - شادی - رنگ سُرخ -
سُوراخ - ف - چھید -
سَورت - ع - تیزی - تندی - ظلم - غصّہ ہر چیز کی تیزی - تپ کی سختی -
سُورَۃ - ع - بزرگی - شرف - مرتبہ - قرآن مجید کا ٹکڑا جو مقرر ہی -
سُورِنی - ف - نام ایک پھول سرخ رنگ کا - ہر پھول جو سُرخ رنگ ہو -
سُوز - ف - سُوزش - جلن
سُوزان - ف - جلتا ہوا -
سُوزانیدن - ف - جلانا -
سُوزِش - ف - جلن -
سُوزَن - ف - سوئی -
سُوزَنی - ف - وہ کپڑا جس پر سوئی سے کام کیا ہوا ہو -
سُوزِیدَن - ف - جلنا -
سُوس - ع - اصل - طبیعت - وہ

کیڑا جو ریشمی کپڑے اور پشمینہ وغیرہ کو خراب اور
تباہ کر دیتا ہی فارسی مین اس کو دیوچہ اور
ہندی مین دیمک کہتے ہین ۔ نام ایک درخت کا
جسکی جڑ کو اَصلُ السُّوس یعنی ملہٹی کہتے ہین
سُوسَن ۔ ف ۔ نام ایک قسم کے پھول کا ہی
اِس کے پتے کو زبان سے تشبیہ دیتے ہین ۔
سُوسمار ۔ ف ۔ گوہ مشہور جانور ہی ۔
سُوسہ ۔ ف ۔ گیہون کا کیڑا ۔
سَوط ۔ ع ۔ کوڑا ۔ تازیانہ ۔ چابک ۔ اور کوڑے
سے مارنا ۔
سَوغات ۔ ت ۔ تحفہ ۔ ہدیہ
سُوف ۔ ی ۔ یعنی حکمت ۔
سَوف ۔ ع ۔ سرانجام ۔ زود ۔ جلد ۔
یہ حرف فعل مستقبل پر آتا ہی ۔
سُوفار ۔ ف ۔ تیر کا دہن ۔
سُوفِسطَا ۔ ع ۔ نام اُس حکمت کا ہی جسکی
بنیاد وہم پر ہی ۔
سُوفِسطائی ۔ ع ۔ ایک قوم حکما کی ہی جنکی
بنیاد وہم پر ہی اور یہ گروہ حقائق کو
نہین مانتے ہین ۔
سَوق ۔ ع ۔ روان کرنا ۔ چلانا ۔ روانی ۔
سُوق ۔ ع ۔ بازار ۔ اور جمع ساق بمعنی
پنڈلی کے بھی ہی ۔
سُوقی ۔ ع ۔ بازاری ۔ اور بمعنی دکاندار
کے بھی آیا ہی ۔

سوگ ۔ ف ۔ مصیبت ۔ ماتم ۔ غم ۔ اور
یہ لفظ ہندی اور فارسی مین ہم معنی ہی ۔
سَوگند ۔ ف ۔ قسم ۔
سُوگوار ۔ ف ۔ مصیبت زدہ ۔ ماتمی ۔
سَئُول ۔ ع ۔ بہت بڑا سوال کرنیوالا ۔
سُوم ۔ ف ۔ } تیرا حصہ ۔ $\frac{1}{3}$ ۔
سُومین ۔ ف ۔
سَوم ۔ ع ۔ گران اور مہنگا بیچنا ۔ خرید اور
فروخت مین دقت کرنا ۔ رنج اُٹھانا ۔ چوپایہ
کا گھاس چرنا ۔
سُونش ۔ ف ۔ چاندی اور سونے اور لوہے
وغیرہ کا بُرادہ جو سوہن سے نکلے ۔
سُوہان ۔ ف ۔ اوزار لوہے کا جس سے
لوہا وغیرہ رگڑتے ہین ۔
سُوہان گیر ۔ ف ۔ کنایہ نرم اور ملائم سے
سُوء ۔ ع ۔ بدی ۔ بُرائی ۔ مزاج کا تغیّر ۔
آفت ۔ مرض ۔
سَوء ۔ ع ۔ بد ۔ بد کرنا ۔ غمگین کرنا ۔ واضح ہو
کہ جب یہ لفظ مضاف ہوتا ہی تو بضم اول
پڑھتے ہین جیسے سُوءُ الحساب ۔ سُوءُ الدّار
اور جب مضاف الیہ ہوتا ہی تو بفتح اول
جیسے ظَنُّ السَّوء ۔ دَائِرَۃُ السَّوء
سُوءَۃ ۔ ع ۔ عورت اور مرد کی شرمگاہ
بُری خصلت ۔ بُرا کام ۔ رُسوائی ۔ رُسوا ہونا ۔
سُوءُ المِزاج ۔ ع ۔ مرض ۔ بیماری ۔

سُوءِ دِماغ ۔ ع ۔ مرض دماغ ۔
سُوءِ طَریق ۔ ع ۔ راہ کی بدی ۔ بدراہی ۔
سَوِی ۔ ع ۔ برابری ۔ غیر ۔ درمیان چیز کا ۔
سُوے ۔ ف ۔ طرف ۔ جانب ۔
سُوے ۔ ت ۔ پانی ۔ شراب ۔
سُوے کسے گرفتن ۔ ف کسی کی طرف جانا ۔
سَوِیّت ۔ ع ۔ برابری ۔ اعتدال ۔
سُوَیدا ۔ ع ۔ نقطہ سیاہ جو دل پر ہوتا ہی اور
یہ تصغیر سَوداء کی ہی جو اَسود کا مؤنث ہی ۔
سَوِیق ۔ ستّو ۔

## فصل سین مع ہاے ہوز

سِہ ۔ ف ۔ تین ۔ (۳ سے) ۔
سُہا ۔ ع ۔ نام ایک باریک ستارہ کا ہی
جو بنات النعش مین ہی ۔
سُہاد ۔ ع ۔ بے خوابی ۔ بیداری ۔
سہ اسپہ ۔ ف ۔ کنایہ اُس شخص سے
جو نہایت تیز چلتا ہو ۔
سِہام ۔ ع ۔ جمع سَہم بمعنی تیر اور حصہ کی
بہت سے تیر ۔ بہت سے حصّے ۔
سُہام ۔ ع ۔ تاریکی اور تغیر چہرہ کا ۔ لاغر
یعنی دُبلا ہونا ۔
سَہام ۔ ع ۔ گرمی کی شدت فصل گرما مین
ہوا کی نہایت گرمی ۔
سَہّام ۔ ع ۔ بڑا تیر انداز ۔
سِہ بُعد ۔ ف ۔ لمبائی ۔ چوڑائی ۔ گہرائی ۔

سُہب۔ ع۔ جنگل۔ گھوڑا قدم باز۔
سُہب۔ ع۔ زمین ہموار۔
سہ برگہ۔ ف۔ نام ایک پھول کا۔
سَہَد۔ ع۔ جاگنا۔ بیدار رہونا۔
سُہُد۔ ع۔ وہ شخص جو کم سوتا ہو۔
سُہَر۔ ع۔ بیداری۔ جاگنا۔
سُہر۔ ع۔ نام ایک مرض کا جس مین بہت بیخوابی رہتی ہی اور نیند نہین آتی۔
سُہراب۔ ع۔ نام رستم کے بیٹے کا جو رستم کے ہاتھ سے دھوکے مین مارا گیا۔
سہ رُوح۔ ف۔ رُوح حیوانی اور نباتی اور جمادی اور انکو موالید ثلاثہ بھی کہتے ہین۔
سہ شنبہ۔ ف۔ منگل کا دن۔
سہ ظُلمت۔ ع۔ صُلب پدر۔ شکم مادر۔ زہدان۔ یعنی بچہ دان۔
سَہف۔ ع۔ بسمل کا تڑپنا اور اپنے خون مین لوٹنا۔ جان توڑنے کی سختی۔
سَہَف۔ ع۔ نہایت پیاسا ہونا۔
سہ قبلہ۔ ف۔ قبلہ یہود اور نصارے اور مسلمانون کا۔ یا خانۂ کعبہ اور بیتُ المقدس۔ اور بیتُ المعمور جو قبلہ فرشتون کا ہی۔
سَہک۔ ع۔ گھسنا۔ پیسنا۔ ہوا کا خاک کو اُڑا لیجانا۔
سَہَک۔ ع۔ مچھلی کی بُو۔ گوشت کی بُو۔
لوہے کا زنگ۔
سَہُل۔ ع۔ آسان۔ زمین نرم اور ہموار۔ ہر چیز جو نرم اور آسان ہو۔
سَہم۔ ع۔ تیر۔ کڑی اور دھنی جو چھت مین ڈالتے ہین۔ وہ تیر جس سے قرعہ ڈالتے ہین اور فال لیتے ہین۔ حصہ۔
سَہم۔ ف۔ خوف۔ ڈر۔
سَہمگین۔ ف۔ خوفناک۔ ہولناک۔
سَہمناک۔ ف۔ خوفناک۔
سہ نوع۔ ف۔ موالید ثلاثہ۔
سَہو۔ ع۔ بھول چوک۔ فراموشی اور بھول جانا۔ غافل ہونا۔
سَہوًا۔ ع۔ بھول کر۔
سُہولت۔ ع۔ آسانی۔
سُہُوم۔ ع۔ ترشروئی۔
سَہُوم۔ ع۔ عقاب پرندۂ مشہور ہی۔
سِہی۔ ف۔ راست۔ سیدھا۔ خصوصًا وہ سرو جو بالکل سیدھا ہو۔
سُہَیل۔ ع۔ نام ستارۂ مشہور کا ہی۔ نام قلعہ کا اُندلُس مین۔ نام شخص کا۔
سَہِیم۔ ع۔ شریک۔ حصہ دار۔

## فصل سین مع یاے تحتانی

سِی۔ ف۔ تیس (۳۰)۔
سِی اُم۔ ف۔ تیسوان حصہ (۱/۳۰)۔
سَیّئ۔ ع۔ بدی۔ بُرائی۔ گناہ۔
سَیِّئُ الخُلق۔ ع۔ بدخلق۔ بدمزاج۔
سَیِّآت۔ ع۔ گناہ۔ بُرائیان۔
سَیّاح۔ ع۔ بہت سیر کرنیوالے۔
سِیاحت۔ ع۔ سیر کرنا۔ سفر کرنا۔
سِیادت۔ ع۔ بزرگی۔ سرداری۔
سَیّار۔ ع۔ سیر کرنیوالا۔ تیز چلنے والا۔
سَیّارہ۔ ع۔ کاروان۔ قافلہ۔ وہ ستارہ جو حرکت کیا کرتا ہو۔ اور ایسے ستارے سات ہین۔ چاند۔ عطارد۔ زہرہ۔ سورج مریخ۔ مشتری۔ زحل۔
سِیاست۔ ع۔ حکومت کرنا۔ رعیت پر تنبیہ کرنا اور روکنا لوگون کا گناہ اور جرم کرنے سے بوسیلہ خوف سزا اور مار کے۔
سِیاط۔ ع۔ جمع سَوط بمعنی تازیانہ کی۔
سِیَاع۔ ع۔ کہگل جس سے دیوار لیپتے ہین۔
سَیّاف۔ تلوار مارنے والا۔ قاتل۔ جلاد خونریز۔
سِیاق۔ ع۔ روان کرنا۔ چلانا علم حساب جان توڑنا۔
سِیاقت۔ ع۔ روان کرنا۔ چلانا
سَیّال۔ ع۔ بہتی ہوئی چیز۔ جاری پتلی۔
سِیامک۔ ف۔ نام کیومرث بادشاہ کے بیٹے کا
سِیام۔ ف۔ نام پہاڑ کا نزدیک سمرقند کے۔
سِیاوُش۔ ف۔ } نام ہی کیکاؤس
سَیاوخش۔ ف۔ } بادشاہ کے بیٹے کا

یاسہ ۔ ف ۔ آرزو ۔ حکم ۔ قانون ۔ سیاست قصاص ۔
یاسین ۔ ع ۔ نام ایک سورۂ قرآنی کا جسکے شروع مین آنحضرت کی تعریف مذکور ہی اور بعضون کے نزدیک یاسین آنحضرت صلعم کا اسم شریف ہے اور تفسیر حسینی مین لکھا ہے کہ یاسین مین یا حرف ندا کا ہی اور سین کنایہ ہی لفظ سید سے واضح ہو کہ سید بمعنی سردار ہی اور اشارہ طرف آنحضرت صلعم کے ۔
یاغ ۔ ت ۔ روغن ۔
یاغی ۔ ت ۔ دشمن ۔ نافرمان ۔
یافتن ۔ ف ۔ پانا ۔
یافتن بازی ۔ ف ۔ فریب کھانا ۔
یافع ۔ ع ۔ جوان بلند بالا ۔
یافوخ ۔ ع ۔ آدمی کا تالو جو دودھ پینے کے زمانہ مین سر پر ہلا کرتا ہی فارسی مین اسکو نرمۂ سر کہتے ہین ۔
یافہ ۔ ف ۔ گم شدہ ۔ معدوم ۔ بیہودہ باتین ۔ پوچ ۔ داہیات ۔
یافہ درای ۔ ف ۔ بیہودہ گو ۔
یاقوت ۔ ایک جوہر ہے بیش قیمت بہت مشہور جو چار رنگ کا ہوتا ہے سرخ و زرد ۔ کبود ۔ سفید ۔ اور نام ایک شخص کا مل خوشنویس کا ہے جو مستعصم باللہ کا غلام تھا اور مستعصم باللہ خلفاے عباسیہ سے ایک خلیفہ کا نام ہی ۔
یاقوت احمر ۔ ع ۔ سرخ یاقوت ۔
یاقوت جگری ۔ ف ۔ یاقوت سرخ جو سیاہی مائل ہو مثل رنگ کلیجی کے ۔
یاقوت خام ۔ ف ۔ کنایہ ہی معشوق کے ہونٹھ سے ۔
یاقوت رمانی ۔ ع ۔ وہ یاقوت جسکا رنگ انار کے دانہ سے مشابہ ہو ۔
یاقوت روان ۔ ف ۔ کنایہ شراب سے جو سرخ ہو اور مراد اشک خونی سے ۔
یاقوت سربستہ ۔ ف ۔ کنایہ ہے لب خاموش سے ۔
یاقوت ناسفتہ ۔ ت ۔ مراد شفق سے ۔
یاقوت نوش ۔ ف ۔ شراب کا پیالہ ۔
یاقہ ۔ گریبان جامہ کا ۔
یال ۔ ت ۔ گردن مجازاً گھوڑے کی گردن کے بال ۔
یال بستن ۔ ف ۔ غرور کرنا ۔ ناز کرنا ۔ اترانا ۔ تکبر کرنا ۔
یال کوپال ۔ ف ۔ کاف عربی کے ضمہ سے شان ۔ شوکت ۔ تن و توش ۔
یالہ ۔ ف ۔ بیل کا سینگ ۔
یالیت ۔ ع ۔ اے کاشکے ۔ واضح ہو کہ لیت ایسی چیز کی آرزو کے لیے ہے جسکا حاصل ہونا ناممکن ہو برخلاف لعل کے کہ وہ ایسی چیز کی آرزو کے لیے ہو جسکا حصول ممکن ہو ۔
یام ۔ ف ۔ وہ گھوڑا جو منزل پر واسطے ڈاک کے رکھتے ہین ۔
یامہ ۔ ف ۔ ڈاک کے رکھتے ہین ۔
یامن ۔ ع ۔ جانب راست ۔ داہنی طرف
یانع ۔ ع ۔ میوہ رسیدہ یعنی وہ میوہ جو درخت کی ڈالی پر پک گیا ہو ۔
یاور ۔ ف ۔ مددگار ۔
یاوری ۔ ف ۔ مددگاری ۔ مدد ۔
یاوگی ۔ ف ۔ بیہودہ گوئی ۔ گم ہونا ۔
یاوگیان ۔ ف ۔ بیہودہ لوگ ۔ اور گمراہ لوگ ۔
یاوہ ۔ ت ۔ گم ۔ ناپدید ۔ بیہودہ ۔
یاوہ گو ۔ ف ۔ بیہودہ گو ۔
یاہو ۔ ف ۔ ایک قسم کے کبوتر کا نام ہے جو آواز یاہو کی کرتا ہی ۔
یاے معکوس ۔ ف ۔ لمبی ۔ اور ترچھی دیا اس شکل کی ے ۔

## فصل یا ۔ مع باے موحدہ

یباب ۔ ع ۔ بمعنی خراب ۔
یبروج ۔ ع ۔ ایک قسم کی گھاس
یبروج الصنم ۔ ع ۔ ایک کی جڑ ہے جو مشابہ صورت انسان سے ہوتی ہے اور یہ گھاس نر و مادہ بھی ہوتی ہے

فارسی مین اسکو مردم گیا اور ہندی مین تکھنی کہتے ہین۔

یبس - ع۔ } خشک ہونا۔
یبس - ع۔ }

یبوست - ع۔ خشکی۔

## فصل یا مع تاے فوقانی

یتاق - ت۔ پاسبانی یعنی چوکی پہرا۔

یتاقی - ت۔ پاسبان - چوکیدار۔

یتامیٰ - ع۔ جمع ہے یتیم کی جسکے معنی آگے مذکور ہین۔

یتن - ع۔ وہ بچہ جو برخلاف معمول پیدا ہو یعنے جسکے پانون پہلے نکلین ہندی مین ایسے بچہ کو پائل کہتے ہیں۔

یتوع - ع۔ واو معروف سے۔ ہر درخت جسمین سے زہریلا دودھ نکلے مثل زقوم اور مدار وغیرہ کے اور مدار کو ہندی مین آک کہتے ہین اور عربی مین عُشَر۔

یتیم - ع۔ وہ بچہ جسکا باپ مرگیا ہو اور کبھی بدون مان کے بچہ کو بھی یتیم کہتے ہین۔ اور جس لڑکے کے مان باپ دونون نہون اسکو یتیم الطرفین کہتے ہین۔ اور بمعنی غلام اور روزو یعنے چور اور عیار کے بھی ہے اور بمعنے بیار چوپایہ کے بھی۔ اور بمعنے بے مانند اور بے نظیر کے بھی جیسے دریتیم وغیرہ۔

## فصل یا مع ثاے مثلثہ

یثرب - ع۔ نام مدینۂ منورہ۔

## فصل یا مع حاے مہملہ

یحییٰ - ع۔ نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا اور نام ایک بہت بڑے سخی کا ہے۔

یحمور - ع۔ واو معروف سے جنگلی گدھا یعنے گورخر جو مشہور ہے۔

یحموم - ع۔ کالا دھوان۔ اندھیری رات نعمان بن منذر کے گھوڑے کا نام۔

## فصل یا مع خاے معجمہ

یخ - ف۔ واضح ہو کہ یخ اور برف مین یہ فرق ہے کہ برف آسمان سے مثل غبار کے برستی ہے اور یخ مانند پگھلے ہوے موم کے قطرہ قطرہ ٹپکتی ہے اور پہاڑون پر اور جنگلون مین جمع ہو کر مثل سفید پتھر کے ہو جاتی ہے۔

یخچہ - ف۔ ژالہ۔ تگرگ۔ اولا۔

یخ خوردن - ف۔ سرد مہری کرنا افسردہ دلی کرنا۔

یخ در بہشت - ف۔ حلوا کی ایک قسم

یخدان - ف۔ وہ صندوق یا الماری جسمین اقسام طعام اور حلوے اور مربے مٹھائیان رکھین۔

یخشی - ت۔ یاے معروف سے بمعنی خوب نیک مبارک۔ بہتر۔

یخنی - ف۔ کھانا یا مال وغیرہ جو احتیاط سے رکھ چھوڑین اس خیال سے کہ دوسرے وقت کام آوے۔ پکا ہوا گوشت۔

## فصل یا مع دال مہملہ

ید - ع۔ ہاتھ شانہ تک۔ یا ہتھیلی سے کلائی تک۔ نعمت۔ دولت نیکی۔ ملک احسان۔ قدرت۔ قوت۔ توانائی۔ خواری۔ خوابی۔

یدِ بیضا - ع۔ ہاتھ روشن اور سفید مراد حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ہتھیلی سے جو بچپنے مین فرعون کی آزمایش کے وقت بحکم خدا آگ سے جل گئی تھی حق تعالیٰ نے اسکے عوض مین آپ کو یہ معجزہ عنایت کیا کہ جب آپ ہتھیلی کو بغل کے اندر چھپا کے نکالتے تھے مثل آفتاب کے روشن دکھائی دیتی تھی۔ مجازاً بمعنی کرامت۔

یدِ بیضا نمودن - ف۔ کرامت دکھانا۔

یدِ طولیٰ - ع۔ یہ دونون لفظ موصوف اور صفت ہین معنی اسکے بہت لمبا ہاتھ اور کنایہ ہے مہارت اور کمال اور ہنرون سے جو ہاتھ سے کیے جاتے ہین

یدین - ع۔ دونون ہاتھ۔

## فصل یا مع راے مہملہ

یراش - ت۔ رخصت۔ توجہ۔

یراق - ت۔ فوج کے ہتھیار مثل تلوار

اور ڈھال وغیرہ کے۔ اور کبھی بمعنی مطلق سامان اور اسباب کسی چیز کے آتا ہے۔

**یَراعَہ**۔ ع۔ وہ نے جس کا قلم بنتا ہے اور وہ نے جسکو بجاتے ہین یعنی بانسری آمد وہ کیڑا جو رات کو چمکتا ہے یعنی جگنو اور بمعنی مرد بیدل۔

**یَرْت**۔ ت۔ بمعنی منزل۔

**یَرْغا**۔ ت۔ گھوڑا تیز رفتار۔ اور بمعنی یلغار کے بھی لکھا ہے۔

**یَرْغو**۔ ت۔ سیاست۔

**یَرْقان**۔ ع۔ زردی آنکھ اور بدن کی۔ اور اس کی راے مہملہ کو جزم سے پڑھنا بھی درست ہے۔

**یَرْلیغ**۔ ت۔ بادشاہی فرمان۔

**یَرْمَلُوْن**۔ ع۔ ایک لفظ ہے جو واسطے یادداشت قاعدہ قرات کے چھ حرفون سے مرکب کر لیا ہے پس جس وقت کہ بعد نون ساکن اور نون تنوین کے کوئی حرف یرملون کے حرفون سے واقع ہوتا ہے اُس نون کو اُس حرف کی جنس سے بنا کے باہم ادغام کر دیتے ہین یا غنہ مگر لام اور راے مہملہ مین غنہ نہین کرتے ہین جیسے مِن یَّوم۔ مِن رَّبِّہم مِن مَّاءٍ مِن لَّبَن۔ مِن وَّال۔ مِن نُّور۔ خَیرًا یَّرَہ خَیرٌ مِّن شُرَکَۃ۔

**یَزَہ**۔ ت۔ زمین۔

## فصل یا مع زاے معجمہ

**یَزْدان**۔ ف۔ ایک نام خدا کے نامون سے واضح ہو کہ فارس کے لوگ قبل اسلام کے دو خدا کے قائل تھے ایک یزدان اور اُسکو فاعل خیر کا اور دوسرا اہرمن اور اُسکو فاعل شر کا جانتے تھے۔

**یَزْدِجُرْد**۔ ف۔ نام ایک بادشاہ کا جو پوتا نوشیروان عادل کا تھا۔

**یَزْدی**۔ ف۔ شہر یزد کا رہنے والا۔ منسوب طرف یزد کے۔ اور یزد ایک شہر ہے توابع شیراز سے۔

**یَزَک**۔ ف۔ محافظان لشکر وہ تھوڑے سوار جو اپنی فوج کے آگے آگے چلین تاکہ دشمن کی فوج سے اپنی فوج کو خبردار کرین۔ اور بمعنی مطلق فوج کے بھی آیا ہے۔

**یَزَکدار**۔ ف۔ طلایہ کی فوج کا سوار۔

**یَزْنَہ**۔ ت۔ بہن کا شوہر۔ بہنوئی۔

## فصل یا مع سین مہملہ

**یَسار**۔ ع۔ توانگری۔ دولتمندی۔ ثروت یا بایان ہاتھ۔ بایان طرف۔

**یَسارت**۔ ع۔ توانگری۔ دولتمندی۔

**یَساق**۔ مغ۔ جنگ کی تیاری اور بمعنی دیوان اور دربار کے بھی۔

**یَسال**۔ ت۔ فوج کا پرہ۔

**یَساوُل**۔ ت۔ یسر تزک۔ نقیب چوبدار۔

**یُسْر**۔ ع۔ / **یُسُر**۔ ع۔ آسان ہونا۔ آسانی۔

**یَسَر**۔ ع۔ آسان۔ سہل۔

**یَسَل**۔ ت۔ فوج کا پرہ۔

**یَسیر**۔ ع۔ تھوڑا۔ آسان۔

## فصل یا مع شین معجمہ

**یَشْب**۔ مب۔ معرب یشم کا۔ نام ایک پتھر قیمتی کا جو مائل بہ سبزی ہوتا ہے۔

**یَشْک**۔ ف۔ اونٹ اور بھیڑیے اور گھوڑے اور کتے وغیرہ کا نکیلا اور تیز دانت جسکو ہندی مین کچلی کہتے ہین۔

**یَشْم**۔ ف۔ نام ایک پتھر قیمتی کا جو مائل بہ سبزی ہوتا ہے۔

## فصل یا مع عین مہملہ

**یَعْسُوب**۔ ع۔ شہد کی مکھیون کا سردار۔ سردار قوم۔ یعاسیب جمع۔

**یَعْسُوبُ الْمُؤمِنِین**۔ ع۔ لقب حضرت علی علیہ السلام کا۔

**یَعْقُوب**۔ ع۔ نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا۔

**یعقوبی کردن**۔ ف۔ عاشقی کرنا۔

**یَعْمُور**۔ ع۔ بکری اور بھیڑی کا بچہ۔

یعنی - ع - چاہتا ہو - قصد کرتا ہو -
یعوق - ع - قوم نوحؑ کے بت کا نام جو گھوڑے کی صورت کا تھا -

## فصل یا مع غین معجمہ

یغما - ف - تاراج - غارت - لوٹ - نام شہر حسن خیز کا ترکستان سے -
یغمائی - ف - لوٹ لیا گیا - ملک یغما کا رہنے والا -
یغوث - ع - نام بت کا جو شیر درندہ کی صورت کا تھا -

## فصل یا - مع فا

یفاع - ع - زمین بلند -
یفن - ع - بہت بوڑھا مرد -

## فصل یا - مع قاف

یقطین - ع - کدو کا درخت - ہر درخت جسکی بیل چلتی ہو -
یقظ - ع - / یقظان - ع - } جاگتا ہوا بیدار -
یقظہ - ع - بیداری -
یقین - ع - بے شبہہ - بیشک - اور بمعنے موت کے بھی -

## فصل یا - مع کاف

یگان - ف - نامعین لوگ -
یگانہ - ف - ایک - بے مانند -
یکایک - ف - ہر ایک - اچانک -
یک بغل - ف - ہر ایک تمام - اچانک
یک پشت ناخن - ف مقدار قلیل -
یکتار - ف - تھوڑا - اندک
یک تن - ف - ایک شخص -
یک تہی - ف - اکہرا کپڑا گرمی کی فصل کے پہننے کا -
یک جلو - ف - تیز رفتار -
یکجہت - ف - موافق متفق -
یک چشمی - ف - کل نیک اور بد کو ایک نظر سے دیکھنا -
یک دست - ف - یکسان -
یکدلہ - ف متفق - بہادر -
یک دندانہ - یکسان -
یکران - ف - اشقر گھوڑا یعنی جسکا رنگ سرخ ہو اور یال اور دم کے بال سفید ہون - گھوڑا عمدہ اور خوب
یکران توسن - ف - گھوڑا جو بہت عمدہ اور اصیل ہو -
یک رقیب - ف - کنایہ حق تعالی سے -
یک رکابی - ف - کسی کام مین بجد ہونا اور جلدی کرنا مستعد - اور بمعنی کوتل گھوڑے کے بھی آیا ہے -
یکرنگی - ف - بے نفاقی - اخلاص -
یکرو - ف - سچا دوست -
یکرو کردن - ف - ملاقات وغیرہ - کسی بات کو بالکل قطع کر دینا -
یکرہ - ف - تمام وکمال -
یک زبانی - ف - یگانگی -
یکسر - ف - سراپا - سر سے قدم تک -
یکسرہ - ف تمام وکمال - سب -
یک سوارہ - ف - تنہا - اکیلا -
یک طرف افتادن - ف - سامنے اور مقابل ہونا - ایک طرف ہونا -
یک فنی - ف - بے مانند - کامل کسی فن مین استاد -
یکقلم - ف - بالکل - تمام -
یکمشت خاک - ف - کنایہ زمین سے بطور حقارت کے -
یک نفس زدن - ف - کچھ کہنا -
یک نعل - ف - کنایہ بہت مقدار سے -
یکے - ف - فرید علیہ یک کا ایک -
یکے خوردن - ف - کسی کے خوف سے پیچھے ہٹنا - حیران و سراسیمہ ہونا -

## فصل یا - مع لام

یل - ف - پہلوان - شجاع - بہادر - آزاد اور ترکی مین بمعنی راہ -
یلاق - ت - نام بادشاہ ترک کا -
یلمہ - ع - ایک قسم کی زرہ جو بعضے حیوان کی کھال سے بناتے ہین -
یلدا - ف - شب تاریک - اندھیری رات

نام ایک رات کا جو سب راتون سے
زیادہ بڑی اور بہت اندھیری ہوتی ہو
اور یہ رات تمام سال مین ایک ہوتی ہو
پوس کے مہینہ مین۔
یلغار۔ت۔ دشمن کی فوج پر دھاوا کرنا۔
دوڑ لیجانا۔
یللّی۔ف۔ آخر مین یاے مجہول ایک
کلمہ ہو کہ جوان لوگ خوشی کی حالت مین
عالم وجد مین کہتے ہین۔
یلمق۔ت۔ } بمعنی قبا۔
یلمہ۔ف۔ }
یلمہ۔ت۔ کھلی بھوسی وغیرہ جو کچھ کہ نقار
یا ناند مین بھر کے حیوانات کو کھلاتے
ہین۔
یلملم۔ع۔ نام ایک مقام کا جہان سے
اہل یمن حج کا احرام باندھتے ہین۔
یلوج۔ت۔ بمعنی پیغمبر۔
یلہ۔ف۔ رہا شدہ۔ جو چھوڑ دیا گیا ہو۔
آزاد۔ بے قید۔ جو نکال دیا گیا ہو۔ دوڑتا۔
ہوا زن فاحشہ۔
یلہ کردن۔ آزاد کر دینا۔ رہا کرنا نکال دینا۔

## فصل یا مع میم

یم۔ع۔ دریا اور استعمال فارسی مین بغیر
تشدید میم کے بھی آتا ہو۔

یمام۔ع۔ جنگلی کبوتر۔
یمامہ۔ع۔ جنگلی کبوتر۔ نام ایک ولایت کا
نام ایک عورت کا عرب مین جسکی آنکھین
نیلی تھین اور جو ایسی تیز نظر تھی کہ تین دن
کی راہ سے آدمی وغیرہ کو پہچان
لیتی تھی۔
یمانی۔ع۔ منسوب طرف یمن کے جو نام
ایک ملک مشہور کا ہو اور جو کعبہ کی دہنی
طرف واقع ہے۔
یمکن۔ع۔ صیغہ مضارع معروف کا بمعنے
امکان رکھتا ہے۔ ہو سکتا ہو۔ مگر فارسی
مین نون ساکن سے آتا ہو۔
یمن۔ع۔ مبارک ہونا۔ مبارکی۔
یمن۔ع۔ نام ملک مشہور کا جو کعبہ کی داہنی
طرف واقع ہو۔
یمہ۔ت۔ خوراک۔
یمہ داران۔ف۔ روزینہ دار لوگ
امیہ واران غلط ہے۔
یمین۔ع۔ دہنا ہاتھ۔ داہنی طرف۔
سوگند۔ قسم۔ توانائی۔ قوت۔ منزلت۔
مرتبہ۔ قدرت۔

## فصل یا مع نون

ینابیع۔ع۔ بڑے چشمے پانی کے۔ اور
یہ جمع ینبوع کی ہو۔
ینبوع۔ع۔ بڑا چشمہ پانیکا۔
ینک۔ف۔ آئین۔ روش۔ اور نام ہو
ایک جزیرہ کا۔
ینگا۔ف۔ بھائی کی جورو یعنی بھاوج
چچا کی جورو یعنی چچی۔ اور بمعنی کدبانو یعنے
وہ عورت جو صاحب خانہ ہو۔ اور بمعنی
مشاطہ کے بھی آیا ہو۔

## فصل یا مع واو

یواش۔ت۔ کوتل گھوڑا۔ وہ گھوڑا جو نرم
رفتار اور شائستہ ہو۔
یواقیت۔ع۔ جمع یاقوت کی جو ایک
جوہر سرخ رنگ بیش قیمت ہوتا ہو۔
یوبب۔ع۔ حضرت شعیب پیغمبر کے
والد کا نام۔
یوح۔ع۔ آفتاب۔
یورش۔ت۔ واو غیر ملفوظ سے۔ دشمن پر
حملہ کرنا۔ دھاوا کرنا۔ دوڑ لیجانا کسی مہم
جلد جانا۔
یوز۔ف۔ واو معروف سے ایک درندہ
مشہور ہو جسکو ہندی مین چیتا کہتے
ہین اور یہ پنیر بڑی رغبت سے کھاتا ہو
اور بمعنی ڈھونڈھنا اور تلاش کرنا۔
دریوزہ اسی سے ماخوذ ہو۔
یوز۔ت۔ سو عدد۔
یوزباشی۔ت۔ سو آدمی کا سردار۔
یوزہ۔ف۔ تنہ درخت کا۔

یُوزیدن۔ ف۔ ڈھونڈھنا۔ طلب کرنا تلاش کرنا۔

یُوس۔ ع۔ نااُمید۔

یُوسُف۔ ع۔ نام ایک پیغمبر مشہور کا۔

یوغ۔ ف۔ واؤ مجہول سے وہ لکڑی جو بیل کی گردن پر رکھتے ہیں ہندی میں اسکو جُوا کہتے ہیں۔

یُوفُ۔ ف۔ واؤ معروف سے بیہودہ گو۔

یُول۔ ت۔ راہ رستہ۔

یُولچی۔ ت۔ واؤ غیر ملفوظ سے محافظ راہ راہدار۔ وہ فقیر جو رستہ پر بیٹھکر لوگوں سے سوال کرے۔

یوم۔ ع۔ روز۔ دن۔

یوم الحساب۔ ع۔ قیامت کا دن جو پچاس ہزار برس کی مقدار ہوگا۔

یُومُ التّناد۔ ع۔ دن فریاد کا یعنی روز قیامت کیونکہ اُس دن ایک دوسرے کو پکاریگا کہ میری فریاد کو پہونچ لیکن کوئی کسی کو نہ پوچھے گا۔

یَوُمُ النُّشُور۔ ع۔ قیامت کا دن اسلیے کہ نشور بمعنی زندہ ہونیکے ہے۔

یُومُ الباحُور۔ ع۔ بحران کا دن۔

یُومیہ۔ ع۔ روزینہ ہر روز کا معمول۔

یُونان۔ ی۔ نام ایک ملک کا جو بنام یونانِ بن یافث بن نوحؑ کے آباد ہوا تھا۔ مگر مشہور بضم اول ہے۔

یُونس۔ ع۔ نام ایک پیغمبر علیہ السّلام کا جنکو بحکم خدا مچھلی نگل گئی تھی۔ واضح ہو کہ یہ لفظ نون کے کسرہ اور فتحہ سے بھی آیا ہے۔

یُویَہ۔ ف۔ واؤ مجہول سے۔ قصد عزم۔ ارادہ۔

## فصل یا۔ مع ہاے ہوز

یہقوف۔ ع۔ مرد بددل۔ زیرک عقلمند تیز طبع۔

یَہُوُد۔ ع۔ جمع ہے یہودی کی۔

یَہُوُدا۔ ع۔ نام حضرت یوسف کے بڑے بھائی کا جو دوسری ماں سے تھے۔

یَہُوُدِی۔ ایک شخص قوم یہود سے۔

## فصل یا۔ مع یاے تحتانی

یَیلاق۔ ت۔ جاے سرد۔ ہوا دار جس میں گرمی کی فصل میں رہیں۔

یِیلَان۔ ت۔ بروزن فیلان۔ یہ لفظ مفرد ہے بمعنی سانپ۔

یِیُل۔ ت۔ بروزن فیل بمعنی سال۔

## قطعۂ تاریخ طبع سابق از فکر سید تصدق حسین رضوی متخلص بہ عاشق مرحوم و مغفور مؤلف کتاب ہذا

| | |
|---|---|
| این کتاب لغت از فضلِ آلہ | بار ہشتم شدہ مطبوع عباد |
| از سر زیب نوشتہ عاشق | فیض بخش طلبہ دائم باد |

**التماس** والامرتبت خداوند نعمت رئیس ذیشان عمیم الاحسان مشہور زمن لیجناب معلی القاب منشی **بشن نرائن** صاحب بھارگو دام اللہ اقبالہم و اجلالہم مالک مطبع ہذا نے جبکہ جمیع کتب کی صحت کیطرف اپنی توجہ مبذول فرمائی ہے تو پھر یہ کتاب تو خاص طور سے اسکی مستحق تھی لہذا اکی مرتبہ حسب الحکم آقاے نامدار اس خاکسار نے من اولہ الی آخرہ ہر ہر لغت کو کتب لغات مستندہ سے ملاکر اعراب لغات کو جن پر مدار صحت ہے نہایت احتیاط سے درست کیا ہے اور جا بجا لغات مروجہ میں اختلاف پاکر اُسکو بھی درج کر دیا گیا ہے خدا سے اُمید ہے کہ ناظرین اولی الابصار جب اسکو مطبوعہ سابقہ سے ملاکر ملاحظہ فرمائیں گے تو میری گذارش پر یقین لائیں گے اللہ تعالی اس یادگار مصنف مرحوم کو شرف قبولیت سے یوہیں سرفراز رکھے اور میری مشقت کو مشکور فرمائے آمین ثم آمین

حقیر فقیر محمد منیر عفی عنہ مصحح مطبع ہذا

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ و المنۃ کہ حلال المنات فارسی و کشاف اصطلاحات تازی یعنی **لغات کشوری** نہایت حُسن و خوبی کے ساتھ حسب ایماے آقاے نامدار بابو **بشن نرائن صاحب** مالک مطبع بار دوازدہم ماہ جولائی ۱۹۲۳ء چھپکر نذر نظر شائقین ہوئی خداوند کریم مقبول عالم فرمائے